نشانَن ۔ } سرمغرب ۔
نشاکھ ۔ }

نشبد ۔ (نون نفی کا) خاموش ۔ بے زبان ۔ بلا آواز ۔

نشبدتا ۔ (نون نفی کا) خاموشی ۔

نش پاپ ۔ (نش نفی کا) بے گناہ ۔ بے قصور ۔

نش پتی ۔ آخر ۔ انجام ۔ یقین ۔ نچوڑ ۔ کامیاب ہونا ۔ حاصل ہونا ۔
پورا ہونا ۔

نش پریوجن ۔ (نش نفی کا) بے سبب ۔ بلا وجہ ۔ بیکار ۔

نش پکش ۔ (نش نفی کا) بے سہارا ۔ بے بس ۔ بے مدد ۔

نش پکشپات ۔ (نش نفی کا) بے مروتی ۔ غیر طرفداری ۔ بے تعصبی ۔
مدد نہ دینا ۔

نشپن ۔ پورا ۔ تمام ۔ پورا کیا ہوا ۔ کامیاب ۔

نشپند ۔ قائم ۔ غیر متحرک ۔

نشپنہ ۔ جو ختم یا پورا ہو چکا ہو ۔

نش پھل ۔ (نش نفی کا) بے پھل ۔ بے بر ۔ بے ثمر ۔ بیکار ۔
بے فائدہ ۔ فضول ۔ بے نتیجہ ۔ بانجھ ۔ نامرد ۔

نش پیڈن ۔ نچوڑ ۔

نشت ۔ تیز ۔ تیز کیا ہوا ۔ سان پر چڑھایا ہوا ۔

نشٹ ۔ برباد ۔ گم ۔ ضائع ۔ نقصان ۔ پامال ۔ نیست ۔
نابود ۔ غائب ۔ تباہ ۔ فنا ۔ خراب ۔ آوارہ ۔

نشٹا ۔ بربادی ۔ تباہی ۔ بدکار عورت ۔ فاحشہ ۔

نشٹھ ۔ } ٹھیرا ہوا ۔ لگا ہوا ۔ استحکام ۔ برت ۔ ثبوت ۔
نشٹھا ۔ } اعتقاد ۔ بھگت ۔ اعتبار ۔ استقلال ۔ یکسوئی خاطر ۔
دوستی ۔ یقین ۔ پیدائش ۔ بربادی ۔ انجام ۔ عدگی ۔

نشٹھان ۔ چٹنی وغیرہ ۔

نشٹھر ۔ سخت دل ۔ بے مروت ۔ کڑا ۔

نشٹھیون ۔ تھوک ۔ آب دہن ۔

نشچت ۔ یقینی طور پر معلوم کیا گیا ۔ پختہ ارادہ کیا گیا ۔ مقرر
کیا گیا ۔ تعین کیا گیا ۔ راست ۔ بلاشک ۔ پکا ۔

نشچل ۔ (نش نفی کا) اچل ۔ اٹل ۔ قائم ۔ ٹھیرا ہوا ۔ غیر متحرک ۔
بے حس و حرکت ۔ چپ ۔ خاموش ۔

نشچلا ۔ (نش نفی کا) غیر متحرک ۔ مجازاً دنیا ۔

نشچنت ۔ (نش نفی کا) نچنت ۔ بے فکر ۔ بے تردد ۔ بے خوف ۔
بے دغدغہ ۔ بے پروا ۔ مستقل ۔

نش چھدر ۔ (نش نفی کا) بے سوراخ ۔ بے داغ ۔

نشچے ۔ ٹھیک کرنا ۔ پکا کرنا ۔ بے شبہ ۔ یقین ۔ تحقیق ۔
بھروسہ ۔ اعتقاد ۔ حقیقی ۔ متحقق ۔ مقرر ۔ جس میں
شک کی گنجائش نہ ہو ۔ ضرور ۔ بے شک ۔ ہر آئینہ ۔
البتہ ۔ تقرر ۔ تحقیق ہو جانے کی حالت ۔ بے شک ۔
سچ ۔ ٹھیک ۔ درست ۔ صحیح ۔ سچا ۔ اعتبار ۔ اعتماد ۔
راست ۔ باور ۔

نش چیتن ۔ (نش نفی کا) بے ہوش ۔ بدحواس ۔

نش چیشٹ ۔ (نش نفی کا) بے کار ۔ بے حرکت ۔ بے ہوش ۔
بدحواس ۔ تدبیر سے خالی ۔

نشدھ ۔ نفی ۔ ممنوع ۔ مکروہ ۔ حرام ۔ ناجائز ۔ روکا گیا ۔
منع کیا ہوا ۔ متروک ۔

نشدیا ۔ بازار ۔ ہاٹ ۔

نشریٹی ۔ سیڑھی ۔ نردبان ۔ سلّم ۔

نِسَرَن ۔ دروازہ ۔ راہ ۔ موت ۔ تدبیر ۔ روانگی ۔ باہر نکلنا ۔ مناسب ۔ لازم ۔ آخری نجات یعنی نروان ۔

نِسَرنا ۔ نکلنا ۔

نِس سَار ۔ بے رس ۔ بے مغز ۔ بے لطف ۔ بیکار ۔ کمزور ۔

نِس سَندیہہ ۔ بے شک ۔ بلا شبہہ ۔ یقین ۔ لاریب ۔ لابد ۔ ضرور ۔

نِس سَوارتھ ۔ بے حصول ۔ فضول ۔

نِس کامنا ۔ بلا مطلب ۔ بے تمنا ۔ بے خواہش و دعا ۔

نِسکھ ۔ ناموافق ۔ ناپسند ۔ ناخوش ۔

نِسندھ ۔ مضبوط ۔ ٹھوس ۔ بے روزن ۔ سخت ۔ تنگ ۔ چُست ۔ پُر ۔ مُستحکم ۔

نِسنکَٹ ۔ بلا تکلیف ۔ بلا مصیبت ۔ آسانی سے ۔ بیخوف ۔ بلا شک و شبہہ ۔

نِسنکوچ ۔ بلا غیرت ۔ بلا حجاب ۔ بلا شرم ۔

نِسنگ ۔ علیحدہ کیا گیا ۔ بے لگاؤ ۔

نِسواد ۔ بے مزہ ۔ بے ذائقہ ۔ بے رس ۔ پھیکا ۔

نِشواس ۔ سانس ۔ دم ۔ نفس ۔ آرزو ۔

نِسوت ۔ خالص ۔

نِسوَ ۔ غریب ۔ محتاج ۔

نِسہہ ۔ ناقابل برداشت ۔ ناقابل مقابلہ یا تعرض ۔

نِسی ۔ / نِشی ۔ } رات ۔ شب ۔ لیل ۔

نِسیا ۔ ناک ۔ نکیل ۔

نِسینی ۔ / نِسیِنی ۔ } لکڑی کی سیڑھی ۔ زینہ ۔ نردبان ۔ سُلّم ۔

نَسیہ ۔ متعلق بہ نسا یعنی ناک ۔ ناس ۔ نسوار ۔

نِش ۔ بلا ۔ غیر ۔ نا ۔ آخر ہو کر یہ کلمہ نفی ہے جیسے دُرش کلنک (نِشکلنک)

نِش ۔ / نِشا ۔ / نِشی ۔ } رات ۔ شب ۔ لیل ۔ ہلدی ۔ زردچوب ۔

نِشاپتی ۔ مالک شب یعنی چاند ۔ ماہ ۔ قمر ۔

نِشاچر ۔ / نِشچر ۔ / نِشچرا ۔ } راتوں کو پھرنے یا چرنے والا ۔ مجازاً چور ۔ شیطان ۔ جن ۔ بھوت ۔ اُلو ۔ گیدڑ وغیرہ ۔

نِشاچری ۔ راتوں کو پھرنیوالی (عورت) مجازاً رنڈی ۔ کسبی ۔ بھوتنی ۔ ایک قسم کی خوشبو ۔

نِشاد ۔ (نکھاد) وہ شخص جس کا باپ برہمن اور ماں شودرنی ہو ۔ ایک نیچ مذہب کا نام ۔ ماہی گیر ۔ ملاح ۔ موسیقی کے ایک لحن کا نام ۔

نِشادی ۔ فیل بان ۔

نِشاٹ ۔ پرندہ ۔ طائر ۔ ایک قسم کا کوا ۔

نِشاکال ۔ رات کا وقت ۔

نِشاکر ۔ مجازاً چاند ۔ ماہ ۔ قمر ۔

نِشاناتھ ۔ / نِشاپتی ۔ } مجازاً رات کا مالک یعنی چاند ۔ ماہ

نِشانت ۔ خاموش ۔ ساکن ۔ بامن ۔ صابر ۔ مکان ۔ رات کا آخری حصہ ۔ تڑکا ۔ بھور ۔

نِشاندھ ۔ رات کا اندھا ۔ شب کور ۔

نرِیچھا ۔ دیکھنا ۔ ملاقات ۔

نرِیچھن ۔ (نرِیکشن) انتظار کرنا ۔ اُمید کرنا ۔

نرِیش ۔ / نرِیشور ۔ } راجہ ۔ بادشاہ ۔

نرِیش ۔ (نِر نفی کا) بے مالک ۔ ناستک ۔ وہ جو خدا کا قائل نہ ہو ۔ ہَل کا پھال ۔

نرِیشور ۔ (نِر نفی کا) بے خداوند تعالیٰ ۔

نرِیشور ورشن ۔ (نِر نفی کا) وہ شاستر جس میں خداوند تعالیٰ کو نہ مانا گیا ہو ۔

نرِیشور واد ۔ (نِر نفی کا) خداوند تعالیٰ کو نہ ماننے والا ۔ مذہب ۔ ناستک مذہب ۔

نرِیکش ۔ دیکھنا ۔ منتظر رہنا ۔

نرِیکشا ۔ (نرِیچھا) امید ۔

نرِیکشن ۔ دیکھنا ۔ نظر کرنا ۔ ملنا ۔ نظر ۔ ملاقات ۔ نگرانی ۔

نرِیندر ۔ / نرِیش ۔ / نرِیشور ۔ } مالک البشر ۔ مجازاً راجہ ۔ بادشاہ ۔

نِریندریہ ۔ (نِر نفی کا) بے حواس یعنی اندھا ۔ بہرا ۔ لولا وغیرہ ۔

نِریہہ ۔ بے طمع ۔ بے لالچ ۔ بے نیاز ۔

نَس ۔ رگ ۔ ناڑی ۔

نِس ۔ نہ ۔ نہیں ۔ بلا ۔ غیر ۔ ٹھیک ۔ صحیح ۔ سب طرح سے ۔ ہر طرح سے ۔ ہر ۔ جیسے نِس دن یعنی ہر دن ۔

نَسا ۔ ناک ۔ بینی ۔

نِساس ۔ سانس ۔ دم ۔ نفس ۔ آرزو ۔ پچھتاوا ۔

نِساکر ۔ / نِسا ناتھ ۔ } چاند ۔ ماہ ۔ قمر ۔

نَسانا ۔ نیست کرنا ۔ معدوم کرنا ۔

نِشپت ۔ رات کا مالک یعنی چاند ۔ ماہ ۔

نِسپرِہ ۔ جس کو کسی بات کی خواہش نہ ہو ۔ بے طمع ۔ قانع ۔ وہ جو ہوا و ہوس سے مبّرا ہو ۔

نِسپند ۔ ساکن ۔ بے حرکت ۔

نِستار ۔ / نِسترن ۔ } چھٹکارا ۔ رہائی ۔ رستگاری ۔ مخلصی ۔ پار ہونا ۔ نجات اخروی ۔ کمال خوشی ۔ فراغت ۔

نِستارا ۔ غیر مبہم تصفیہ ۔ فیصلہ ۔ برکت ۔ عنایت ۔ رحمت تقرر ۔

نِستارنا ۔ بچانا ۔ آزاد کرنا ۔ گناہ بخشنا ۔ ممات و حیات سے نجات دینا ۔

نِس تبدھ ۔ جو گڑ گیا ہو ۔ جو ہلتا نہ ہو ۔ غیر متحرک ۔

نِس تتوک ۔ بے نتیجہ ۔ بے کار ۔

نِس ترپ ۔ بے شرم ۔ بے حیا ۔

نِسترن ۔ پار ہونا ۔ نجات پانا ۔

نِستندر ۔ فوراً ۔ تیز ۔ چالاک ۔ طاقتور ۔

نَستہ ۔ ناک ۔ بینی ۔

نِس تیج ۔ / نِس تیجس ۔ } بے رونق ۔ بے قوت ۔ سُست ۔ نامرد ۔

نِستھیہ ۔ جھوٹا ۔ دروغگو ۔

نِسرشٹ ۔ چھوڑا ہوا ۔ بھیجا ہوا ۔ دیا ہوا ۔

نِسرگ ۔ قدرت ۔ شکل ۔ آفرینش ۔ خلقت

نِرُپادھی - (نِر نفی کا) جسمیں کوئی گُن نہو - بے عیب - پاک -

نِرُوپِت - تفصیل سے کہا ہوا تحقیق کیا گیا - مقررہ -

نِرُوپَم - (نون نفی کا) جس کی برابری نہ ہو سکے - بے مثال - بے نظیر - لاثانی -

نِرُوپَن - کسی امر کے متعلق غور وتامل کے بعد رائے قائم کرنا - تفصیل سے کہنا - ثبوت - تعریف - تعین - بچار - دیکھنا -

نَرُوتَم - انسانوں میں اعلیٰ -

نِرُوچَن - بیان - توضیح -

نِرُودھ - روکنا - ابطال - بطلان -

نِرُودھ - }
نِرُودھن - } روک - رکاوٹ - بندش - گھیرا - قید -

نِرُودیہ - بے عیب - پاک -

نِرُوڈھ - پیدائش - مشہور -

نِروَش - (نِر نفی کا) بے اختیاری - بے ہوشی -

نِروِشنگ - (نِر نفی کا) بغیر شک اور خطرے کے -

نِروِکار - (نِر نفی کا) جس میں کوئی عیب یا بُرائی نہ ہو - غیر متبدل - جسمیں تلوّن نہو - بے نقص - بلا خلل - ایکساں -

نِروِکلپ - بے تغیر وتبدل - بے شک وشبہہ -

نِرُوگ - }
نِروگا - } (نون نفی کا) بھلا چنگا - تندرست - جسے کوئی بیماری نہ ہو - صحت - بے ضرر -
نِروگی - }

نِروِگھن - (نِر نفی کا) بے بگاڑ - بے کھٹکا - بلا روک ٹوک - آزادی سے -

نِرونش - (نِر نفی کا) لاولد - بے اولاد - بے خانمان -

نِروَن - (نِر نفی کا) کھلا میدان -

نِروِویک - (نِر نفی کا) بیوقوف -

نِروَہن - گزران -

نِرویادھی - (نِر نفی کا) جسے کوئی بیماری نہ ہو - صحتمند - تندرست -

نِروِبیج - (نِر نفی کا - بیج) بے تخم - نامرد -

نِروید - (نِر نفی کا) وید کا نہ ماننے والا - بے ایمان - بے پروا - استغنار - عجز - رنج -

نِرویَر - (نِر نفی کا) غیر منافقت - دوستی -

نِرویرا - (نِر نفی کا) وہ عورت جس کا خاوند اور بیٹا نہ ہو -

نِرویرج - (نِر نفی کا) بے تخم کیا گیا - آختہ کیا ہوا خصّی کیا گیا -

نِرہَرن - ناش کرنا - برباد کرنا -

نَرہَر - }
نَرہَری - } (نرسمہ اوتار) وشنو کا چوتھا اوتار -

نِرہیتو - (نِر نفی کا) جس میں کوئی سبب نہ ہو - بلا وجہ -

نِریَہ - نرک - دوزخ - بدحالی -

نِریاتن - بدلہ لینا -

نِریاس - گوند - صمغ - جوشاندہ -

نِریان - باہر نکلنا - روانگی - سفر - جسم سے روح کا نکلنا یعنی موت - نجات -

نِریچھن - (نِر ایکش) دیکھنا - انتظار کرنا -

نرْمُوہْ ۔ (نرِ نفی کا) نامہربانی ۔

نرْموہی ۔ (نرِ نفی کا) نامہربان ۔ بے شفقت ۔ بے التفات ۔ سنگ دل ۔ کج خلق ۔

نرْمَمی ۔ (نرِ نفی کا) بے داغ ۔ خالص ۔ تندرست ۔

نَرمیدھْ ۔ انسان کی قربانی ۔

نرْناتھْ ۔ (نرِ نفی کا) بے مالک ۔ بے ولی ۔ بے محافظ ۔ لاوارث ۔ بے خداوند ۔

نرْناتھا ۔ (نرِ نفی کا) رنڈوا ۔

نَرنارائنْ ۔ سری کرشن جی اور ارجن کا لقب ۔

نَرناری ۔ مرد وزن ۔

نرَنْتْ ۔ جس کا انجام نہ ہو ۔ بے انتہا ۔

نرَنتَرْ ۔ لگاتار ۔ متواتر ۔ دائم ۔ ہمیشہ ۔ روزانہ ۔ ہر وقت ۔

نرَنجْ ۔ (نرِ نفی کا) بے شرم ۔

نرَنجنْ ۔ (نرِ نفی کا) جس نے کاجل نہ لگایا ہو ۔ آلودہ نہیں کیا گیا ۔ جو نظر نہ آئے ۔ بے گناہ ۔ بے عیب ۔ پاک ۔ بے تمنا ۔ بے ریا ۔ کام کرودھ سے بری ۔ خداوند تعالیٰ کی ایک صفت ۔

نرَنکارْ ۔ (نرِ نفی کا) غیر مجسم ۔ مجازاً خداوند تعالیٰ ۔

نرَنکُشْ ۔ (نرِ نفی کا) بے روک ٹوک ۔ بے قید ۔ خود مختار ۔ بے ادب ۔

نَرنگْ ۔ نارنگی ۔ کونلہ ۔

نرْہیتْ ۔ (نرِ نفی کا) بے وجہ ۔ بے سبب ۔

نرْنے ۔ قائم ۔ تعین ۔ برقرار ۔ دریافت ۔ بچار ۔ سوچ ۔ غور ۔ تحقیق ۔ تقرر ۔ ثابت ۔ فیصلہ ۔ تیقن ۔ ٹھیک ۔ مقرر کیا گیا ۔ قائم کیا گیا ۔ یقین کیا گیا ۔

نرْنیتْ ۔ تعین کیا گیا ۔ بچارا گیا ۔ حکم لگایا گیا ۔ فیصلہ کیا گیا ۔

نرْنیتا ۔ قرارداد کرنے والا ۔

نَرُو ۔ آدمی ۔ انسان ۔ بشر ۔

نرْواپْ ۔ دان ۔ وہ خیرات جو اپنے بزرگوں کے نام پر دی جائے ۔

نرْواپنْ ۔ آگ بجھانا ۔

نرْواتْ ۔ (نرِ نفی کا) وہ مقام جہاں ہوا کا گزر نہ ہو ۔ خاموش ۔ با امن ۔

نرْواسْ ۔ } (نرِ نفی کا) قوم وغیرہ سے الگ کرنا ۔ ملک
نرْواسنْ ۔ } سے باہر کرنا ۔ منع کرنا ۔ مارنا ۔

نرْواسِتْ ۔ نکالا گیا ۔ مارا گیا ۔ منع کیا گیا ۔

نرْواسَکْ ۔ نکالنے والا ۔ باہر کرنیوالا ۔ مارنیوالا ۔

نرْواسنْ ۔ مار ڈالنا ۔ جلاوطن کرنا ۔

نرْواسیہ ۔ نکالے جانے کے قابل ۔

نرْوانْ ۔ بجھا ہوا ۔ ٹھنڈا کیا ہوا ۔ منقطع کیا گیا ۔ ڈوبا ہوا ۔ مرا ہوا ۔ فقدان ۔ معدوم ۔ زوال ۔ نیست ۔ نجات اُخروی ۔ رستگاری ۔ مزید پیدائش سے نجات ۔ مخلصی بخشا گیا یعنی مادی سے نجات دیکر عین وصال خداوند تعالیٰ عطا کیا گیا ۔

نرْواہْ ۔ نباہ ۔ گزر ۔ تکمیل ۔ زندگی ۔ کسی بات کا جاری رہنا ۔ پورا کرنا ۔ تمام کرنا ۔

نرْوُپْ ۔ (نون نفی کا) بے شکل ۔ بے جسم ۔ بے جسد ۔ غیر مادی ۔ خداوند تعالیٰ ۔

نِرگَم ۔ نکلنا ۔ باہر جانا ۔ روانگی ۔ کوچ ۔ رحلت ۔

نِرگمن ۔ نکلنا ۔ نکاس ۔

نِرگُن ۔ (نِرنفی کا) بے گن یعنی بے صفات ۔ بے ہنر ۔ ناداں ۔ بے شعور ۔ خراب ۔ بد ۔ جس میں کوئی اچھی خصلت نہ ہو ۔ مایا کے تینوں گن ۔ یعنی ست ۔ رج ۔ اور تم سے مبرا ۔ واضح ہو کہ یہ ایک صفت ہے صفات الٰہی سے

نِرگندھ ۔ (نِرنفی کا) بے بو ۔ جس میں بو نہ ہو ۔

نِرگھرش ۔ گھسنا ۔ رگڑنا ۔

نِرگھنٹ ۔ / نِرگھنٹک ۔ } فہرست مضامین ۔ فرہنگ ۔ لغت ۔

نِرگھوش ۔ آواز ۔ صدا ۔

نِرلیپت ۔ / نِرلیپ ۔ } (نِرنفی کا) نہ لیپا ہوا ۔ آلودہ نہیں کیا ہوا ۔ غیر آلودہ ۔ بے لاگ ۔ سری کرشن جی کا لقب ۔

نِرلج ۔ (نِرنفی کا) بے شرم ۔ بے حیا ۔ بے باک ۔ گستاخ ۔ بے حجاب ۔

نِرلوبھ ۔ / نِرلوبھی ۔ } (نِرنفی کا) جس کو لالچ نہ ہو ۔ بے غرض ۔ لاطمع ۔ تخیر ۔ قانع ۔ بے حرص ۔

نِرلوک ۔ دنیا ۔ عالم ۔

نِرلیپ ۔ (نِرنفی کا) بے لاگ ۔ بے تعلق ۔ بے لوث ۔ بے عیب ۔

نِرم ۔ ہنسی ۔ دل لگی ۔

نِرماتا ۔ بنانے والا ۔ ایجاد کرنے والا ۔

نِرمالیہ ۔ صاف ۔ پاک ۔ صفائی ۔ پاکیزگی ۔ دیوتاؤں کا پس خوردہ یعنی وہ نیاز جو دیوتا کے پیش کرنے کے بعد بچا رہے جسے (نیوید) کہتے ہیں ۔

نِرمان ۔ بناوٹ ۔ ساخت ۔ تعمیر ۔ تیاری ۔ صنعت ۔ درستی ۔ بنانا ۔ ایجاد کرنا ۔ تصنیف ۔ خلاصہ ۔

نِرمانک ۔ ایجاد کرنیوالا ۔ مصنف ۔

نِرمت ۔ بنایا ہوا ۔ ایجاد کیا ہوا ۔ تصنیف کیا ہوا ۔ ساختہ ۔ مصنوعی ۔

نِرماتا ۔ بنانے والا ۔ خالق ۔

نِرمتی ۔ بنانا ۔ تیار کرنا ۔

نِرمد ۔ خوشی دینے والا ۔ مسخرہ ۔ بھانڈ ۔

نِرمد ۔ اعتدال پر رہنے والا ۔ پرہیزگار ۔ پارسا ۔ خاموش ۔ وہ ہاتھی جو مست نہ ہو ۔

نَرمدا ۔ ایک ندی کا نام جسے ریوا بھی کہتے ہیں ۔

نِرمکتی ۔ چھٹکارا ۔ نجات ۔

نِرمل ۔ / نِرملا ۔ } (نِرنفی کا) بے میل یعنی صاف ۔ پاک ۔ خالص ۔ بے عیب ۔ بے کدورت ۔ ستھرا ۔ بے داغ ۔ سفید ۔ شفاف ۔

نِرملتا ۔ (نِرنفی کا) صفائی ۔ پاکی ۔ پاکیزگی ۔ شفافی ۔

نِرملی ۔ (نِرنفی کا) ایک تخم کا نام جس سے پانی صاف کیا جاتا ہے ۔

نِرمم ۔ (نِرنفی کا) بے غرض ۔

نِرممتا ۔ (نِرنفی کا) بے غرضی ۔

نِرمنش ۔ (نِرنفی کا) اجاڑ جگہ ۔ غیر آباد مقام ۔

نِرموک ۔ سانپ کی کینچلی ۔ سلاخ ۔

نِرمول ۔ (نِرنفی کا) جڑ سے کھودا ہوا ۔ بے بنیاد ۔ بے تخم ۔ بے ٹھکانا ۔ بے اصل ۔ بے وثیقہ ۔ اجڑ ۔ برباد ۔ تباہ ۔

نِرْدُوش ۔ } (نِر نفی کا) بے عیب ۔ بے نقص ۔ بے قصور ۔
نِرْدُوشی ۔ } بے خطا ۔ بے گناہ ۔ پاک ۔
نِرْدُوشتا ۔ (نِر نفی کا) بے عیبی ۔ بے قصوری ۔
نِرْدَوَنْدْوَہ (نِر نفی کا) بلا حُجت یا تکرار ۔ بے جھگڑا ۔ رنج وراحت میں یکساں آرام سے ۔ چین سے ۔ رَنگ ۔ دویش ۔ مان ۔ اور ایمان وغیرہ سے مُبَرّا ۔
نِرُدّھ ۔ رکا ہوا ۔ تغیر ۔ ابطالی
نِرْدھار ۔ } ٹھیک کرنا ۔ مقرر کرنا ۔ تحقیق کرنا ۔ دریافت کرنا ۔
نِرْدھارن ۔ } تعین کرنا ۔ تشخیص کرنا ۔ جُدا کرنا ۔
نِرْدھارِت ۔ تعین کیا ہوا ۔ تحقیق کیا گیا ۔
نِرْدَھرم ۔ (نِر نفی کا) بے دینی ۔ بے انصافی ۔ بے دین ۔ بدکار ۔ فاسق ۔
نِرْدَھن ۔ (نِر نفی کا) بے زر ۔ بے دولت ۔ مفلس ۔ محتاج ۔ غریب ۔ کنگال ۔
نِرْدَھنی ۔ (نِر نفی کا) مفلس ۔ محتاج ۔
نِرْدَئی ۔ (نِر نفی کا) جس کے دل میں محبت نہ ہو ۔ بے رحم ۔ نامہربان ۔ سخت دل ۔
نِرْدیش ۔ حکم ۔ بیان ۔ تعریف ۔ کہنا ۔ بتلانا ۔ دکھلانا ۔ ظاہر کرنا ۔ اشارہ کرنا ۔
نِرْدیو ۔ راجہ ۔ بادشاہ ۔
نِرْدیہہ ۔ (نِر نفی کا) بلا جسم وشباہت ۔
نِرَرتھ ۔ (نِر نفی کا) بے معنی ۔ بے ثمر ۔ بے بر ۔ بے فائدہ ۔ بے زری ۔ بیکار ۔ فضول ۔ لاحاصل ۔
نِرَرتھک ۔ (نِر نفی کا) بے پروا ۔ بے معنی ۔ غیر مروج ۔ متروک الاستعمال ۔ بے کار ۔ بے سود ۔ فضول ۔ کاہل ۔
سُست ۔ غافل ۔ بے خبر ۔ منسوخ ۔
نِرَرگل ۔ (نِر نفی کا) بے روک ٹوک ۔ بے زنجیر ۔
نِرَس ۔ (نون نفی کا) بے رس ۔ پھیکا ۔ بے مزہ ۔ خشک ۔ مرجھایا ہوا ۔ پژمردہ ۔ نامطبوع ۔ خراب ۔ بے حسن ۔ کم درجہ کا ۔ زبون ۔
نِرَشت ۔ مارا ہوا ۔ مارا گیا ۔ ہٹایا ہوا ۔ بدر کیا گیا ۔ جلایا گیا ۔
نُرْسِمْہَہ ۔ انسانوں میں شیر یعنے ۔ وشنو کے دس اوتاروں میں سے چوتھا اوتار جو ہرنیہ کشیپ کو مارنے اور راور پرہلاد کو بچانے کے لئے ہوا تھا ۔
نِرَسَن ۔ ترک کرنا ۔ پھینکنا ۔ دور کرنا ۔ ہٹانا ۔ خارج کرنا ۔ روکرنا ۔ نکالنا ۔ تھوکنا ۔ مارڈالنا ۔
نَرسِنگا ۔ ایک طرح کا باجہ ۔ تُرہی ۔ کرنا ۔ سینگی ۔
نُرْسِنگھ ۔ (نُرْسِمْہَہ) وشنو کا چوتھا اوتار ۔
نُرْشَمْس ۔ بد ۔ بدخو ۔ ظالم ۔ بدکار ۔
نَرسُوں ۔ آج سے چوتھا دن ۔ گذشتہ ہو یا آیندہ ۔
نَرَک ۔ دوزخ ۔ بھاری رنج یا گناہ ۔
نَرَکاسُر ۔ ایک راچھس کا نام ۔
نَرَکانْتَک ۔ وشنو کا لقب ۔
نِرُکت ۔ یقینی طور پر کہا ہوا ۔ ٹھیرایا ہوا ۔ بید کا ایک حصّہ جس میں اُس کے الفاظ معنے اور قواعد لکھے گئے ہیں ۔
نِرَکش ۔ خط استوا ۔ پہلا نصف النہار ۔
نِرکھنا ۔ دیکھنا ۔ تاکنا ۔
نَرَکی ۔ نَرَک کا رہنے والا یعنی دوزخی ۔ جہنمی ۔
نِرْگَت ۔ نکلا ہوا ۔ باہر گیا ہوا ۔ نقل مکان کیا ہوا ۔

نَرَپَتی ۔ انسانوں کا مالک ۔ راجہ ۔ بادشاہ ۔

نِرْپُتْرَ ۔ (نِرْ نفی کا) بے اولاد ۔ جس کی کوئی اولاد نہو ۔

نِرْپَچھَہ ۔ (نِرْ نفی کا ۔ پکشش ۔) بے یار و مددگار ۔ ناچار ۔ عاجز ۔ بے کس ۔

نِرْپَدْرَو ۔ (نِرْ نفی کا) جو بیمار نہ ہو ۔ جسکو کوئی تکلیف نہ ہو ۔

نَرَپُر ۔ انسانوں کا شہر ۔ مجازاً دنیا ۔ زمین ۔ ارض ۔

نَرْپْرِیَہ ۔ بنی نوع انسان کا دوست ۔

نُرْپ گھاتی ۔ راجاؤں کا قاتل ۔ پرشرام کا لقب ۔

نِرْپھَل ۔ (نِرْ نفی کا) بے پھل ۔ بے ثمر ۔ بے سود ۔ بے فائدہ ۔

نِرْپکشش ۔ (نِرْ نفی کا) بے پروا ۔ آزاد ۔

نَرْت ۔ ناچنے والا ۔ رقص کرنیوالا ۔

نُرْت ۔ } ناچ ۔ رقص ۔
نُرْتِیَہ ۔ }

نِرَت ۔ ہمیشہ لگا ہوا ۔ مشغول ۔

نِرْتَر ۔ (نِرْ نفی کا) بے جواب ۔ لاجواب ۔ خاموش ۔ چپ ۔

نُرْتساہ ۔ (نِرْ نفی کا) جسکو کسی بات کی خوشی نہ ہو ۔ سست ۔ کاہل ۔

نَرْتَک ۔ ناچنے والا ۔ نٹ ۔ نقال ۔ شعبدہ باز ۔

نَرْتَکی ۔ ناچنے والی (عورت) نٹنی ۔

نَرْتَن ۔ ناچ ۔ رقص ۔ ناچنا ۔ رقص کرنا ۔ نقل کرنا ۔ بھاؤ بتلانا ۔

نَرْتَن شالا ۔ ناچ گھر ۔ رقص خانہ ۔

نَرْتُو ۔ ناچنے والا ۔ نقال ۔

نِرَتھ ۔ کسی کام میں لگا ہوا مشغول ۔

نُرْتی ۔ ناچ ۔ رقص ۔

نِرْتی ۔ بے غرضی ۔

نُرْتِیَہ ۔ ناچ ۔ رقص ۔ ناچنا ۔ رقص کرنا ۔ نقل کرنا (بھاؤ) اشاروں سے مطلب ظاہر کرنا ۔

نُرْتِیَہ شالا ۔ ناچ گھر ۔ رقص خانہ ۔

نُرْتِیَہ کاری ۔ ناچنے والا ۔ رقاص ۔

نِرَج ۔ (متعلق بہ نِرْ یعنی آب) کنول ۔ نیلوفر ۔

نِرْجِت ۔ (نِرْ نفی کا) جو ہارا ہو ۔ فتح کیا گیا ۔ مطیع کیا گیا ۔

نِرْجِتا ۔ (نِرْ نفی کا) غیر مفتوح ۔ مغلوب ۔

نِرْجَر ۔ (نِرْ نفی کا) جو ضعیف نہ ہو ۔ لازوال ۔ آب حیات ۔ مجازاً دیوتا ۔

نِرْجَل ۔ (نِرْ نفی کا) جہاں پانی نہ ہو ۔ بے آب ۔ ریگستان ۔ اوسر زمین ۔

نِرْجَن ۔ (نِرْ نفی کا) جہاں کوئی انسان نہ ہو ۔ غیر آباد مقام ۔ اُجاڑ ۔ ویران ۔ سنسان ۔

نِرْجھَر ۔ جھرنا ۔ آبشار ۔ سیلاب ۔ چشمہ ۔

نِرْجھَرِنی ۔ ندی ۔ رود بار ۔

نِرْجیو ۔ (نِرْ نفی کا) بے جان ۔ بے روح ۔ غیر ذی روح ۔ مردہ ۔ غیر متحرک ۔ جمادات ۔

نِرْچھَل ۔ (نِرْ نفی کا) سادہ ۔ بے ریا ۔ بھولا بھالا ۔ صاف دل ۔ سادہ لوح ۔

نِرْدِشْٹ ۔ اچھی طرح سے کہا ہوا ۔ دکھلایا ہوا ۔ اشارے سے ظاہر کیا گیا ۔ تعین کیا ہوا ۔

نَرْوَک ۔ بولنے والا ۔ کہنے والا ۔ گوئندہ ۔

نِرْوَنبھ ۔ بے کپٹ ۔ بے فکر ۔ صاف باطن ۔

نَرْوَن ۔ گرج ۔ خوفناک آواز ۔

نِراَمئے ۔ (نِرنفی کا) جسے کوئی بیماری نہ ہو ۔ تندرست ۔ صحت
آرام ۔ چنگی بھلا ۔

نِراَنّ ۔ (نِرنفی کا) جس کو کھانا نہ ہو ۔

نِراَنت ۔ (نِرنفی کا) بے کنارہ ۔ بے حد ۔

نِراَنند ۔ (نِرنفی کا) جو خوش نہو ۔

نِراَودھی ۔ (نِرنفی کا) بے حد ۔ بے کنارہ ۔ ہمیشہ ۔ مسلسل ۔ برابر ۔ لگاتار ۔

نِرآورن ۔ (نِرنفی کا) بے پردہ ۔ کھلا ۔ برملا ۔

نِراَوکاش ۔ بے فرصت ۔ مشغول ۔

نِراونا ۔ کھیتی سے کوڑا کرکٹ دور کرنا ۔ پچھوڑنا ۔ صاف کرنا

نِراہار ۔ (نِرنفی کا) بے غذا ۔ بے طعام ۔ بے خورد و نوش ۔
روزہ ۔ فاقہ ۔

نِراہنکار ۔ (نِرنفی کا) جسکو غرور نہ ہو ۔ بے غرور ۔

نِرایاس ۔ (نِرنفی کا) بلا تکلیف ۔ آسان ۔

نِرایُدھ ۔ بے ہتھیار ۔

نِرباہ ۔ دیکھو (نِرواہ)

نِرباد ۔ (نِرنفی کا ۔ وِواد) بغیر جھگڑے کے

نِربُدھی ۔ (نِرنفی کا) بے عقل ۔ بے سمجھ ۔ ناداں ۔ مورکھ ۔
بے وقوف ۔

نِربسی ۔ تبدوار ۔

نِربش ۔ (نِرنفی کا ۔ وَش) ناتوان ۔ کمزور ۔ بے طاقت

نِربکار ۔ (نِرنفی کا ۔ وِکار) بے عیب ۔ بے نقص ۔
غیر متغیر ۔

نِربکشن ۔ (نِرنفی کا) دیکھو (نِروِکشن)

نِربل ۔ / نِربَل ۔ (نِرنفی کا) بے طاقت ۔ بے زور ۔ ناتوان ۔ کمزور ۔ ضعیف ۔ نحیف ۔ لاغر ۔

نِربلتا ۔ (نِرنفی کا) ناتوانی ۔ ضعف ۔

نِربندھ ۔ نِربندھ ۔ (نِرنفی کا) بے روک ۔ بے قید ۔
بے سہارا ۔ بے روزگار ۔

نِربندھو ۔ (نِرنفی کا) بے یار ۔ بے خویش ۔ بے چارہ ۔

نِربنس ۔ (نِرنفی کا) لاولد ۔ بے نسل ۔

نِربودھ ۔ (نِرنفی کا) بے سمجھ ۔ بے علم ۔

نِربھر ۔ پورا ۔ بھرا ہوا ۔ بہت ۔ نہایت ۔ کثرت ۔

نِربھے ۔ (نِرنفی کا) نڈر ۔ بے خوف ۔ دلیر ۔

نِربھیت ۔ / نِربھیک ۔ (نِرنفی کا) نڈر ۔ بے خوف ۔

نِربھیتا ۔ (نِرنفی کا) بے خوفی ۔ دلیری ۔

نِربیج ۔ (نِرنفی کا) بے تخم ۔ لاولد ۔ بے نسل ۔

نِربیر ۔ (نِرنفی کا ۔ وَیر) بے دشمن ۔

نِرپ ۔ / نِرپت ۔ / نِرپال ۔ / نِرپتی ۔ / نِرپیو ۔ راجہ ۔ بادشاہ ۔

نِرپادھی ۔ (نِرنفی کا) جسکو کوئی آفت نہ ہو ۔ وہ جو کار خیر کی
جانب مایل ہو ۔

نِرپاتما ۔ شاہی نسل کا ۔ بادشاہ زادہ ۔

نِرپاسن ۔ تخت شاہی ۔

نِرپانش ۔ حصہ شاہی ۔ حق شاہی ۔ رقم مالگذاری ۔

نِرپائے ۔ (نِرنفی کا) بے تجویز ۔ ناچار ۔

نِدْھاں ۔ }
نِدْھوں ۔ } قائم ۔ غیر متحرک ۔ سُنسان ۔

نَرْ ۔ } (ضد ناری یعنی) مرد ۔ انسان ۔ بشر ۔ آدمی ۔
نُرُ ۔ } مذکر ۔ ارجن کا لقب ۔ خداوند تعالیٰ ۔

نِرْ ۔ نہ ۔ نہیں ۔ بن ۔ بنا ۔ لا ۔ بے ۔ بغیر ۔ باہر ۔ بلا ۔ الگ ۔
بدون ۔ اچھی طرح سے ۔ واضح ہو کہ یہ ایک کلمہ نفی ہے
جب دوسرے کلمہ کے ساتھ آتا ہے تو کسی چیز کے
ساتھ عدم اتصاف کا افادہ دیتا ہے ۔ جیسے (نِرگندھ)
یعنی ہر وہ چیز جس میں کسی قسم کی بو نہ ہو ۔

نِرا ۔ محض ۔ اکیلا ۔ خالص ۔ صرف ۔ فقط ۔ بالکل ۔

نِرْ اُپادھی ۔ (نِر نفی کا) جسے کسی طرح کی تکلیف نہ ہو ۔

نِرْ آپدْ ۔ (نِر نفی کا) جسے کوئی آفت نہ ہو ۔ بے مصیبت ۔
اقبالمند ۔

نِرْ پَرادھ ۔ (نِر نفی کا) بے گناہ ۔ بے قصور ۔ بے عیب ۔
بے نقص ۔ پاک ۔

نِرا اُپم ۔ (نِر نفی کا) بے نظیر ۔ لاثانی ۔

نِرْ اُتّر ۔ (نِر نفی کا) لاجواب ۔ جس کا کوئی جواب نہ ہو ۔

نِرْ آجدھ ۔ (نِر نفی کا ۔ آیدھ) بے ہتھیار ۔

نِرْ آچار ۔ (نِر نفی کا) جسکے چال چلن نیک نہ ہوں ۔

نِرْ اَچھّر ۔ (نِر نفی کا ۔ اَکشر) ناخواندہ ۔ اُمّی ۔

نِرْ آدر ۔ (نِر نفی کا) بے ذریعہ ۔ بے وسیلہ ۔ بے عزت ۔
بے حرمت ۔ بے قدر ۔ بے ادب ۔ بے تمیز ۔ بدوضع ۔
بداخلاق ۔

نِرْ آدَرْن ۔ (نِر نفی کا) بے قدری ۔ عدم توجہی ۔ بے پروائی ۔

نِرادھار ۔ (نِر نفی کا) بے سہارا ۔ جسکا کوئی ذریعہ نہ ہو ۔ بے وسیلہ ۔

نَرادھِپ ۔ مالک البشر ۔ راجہ ۔ بادشاہ ۔

نَرادھم ۔ انسانوں میں نیچ ۔ کمینہ ۔ رذیل ۔ مردود ۔ نکمّا ۔

نِرادھی ۔ بے فکر ۔ صحت مند ۔

نِرْ اُدویگ ۔ (نِر نفی کا) بے خوف ۔ مطمئن ۔

نِرْ اُدیم ۔ (نِر نفی کا) بیکار ۔ فضول ۔

نِرْ اُدیوگ ۔ (نِر نفی کا) بیکار ۔ فضول ۔

نِرْ اَرتھک ۔ (نِر نفی کا) بے ضرورت ۔ بے کار ۔ بے نتیجہ ۔
بے فائدہ ۔ فضول ۔

نِرْ اَسْتر ۔ (نِر نفی کا) بے ہتھیار ۔

نِراش ۔ } ناامید ۔ مایوس ۔ بے سہارا ۔ بے بھروسا ۔ دور کرنا ۔
نِراشا ۔ } تردید کرنا ۔ قطع کرنا ۔

نِراشرے ۔ (نِر نفی کا) جس کا کوئی سہارا نہ ہو ۔ بے وسیلہ ۔
بے ٹھور ٹھکانا ۔ محتاج ۔

نِراشیہ ۔ (نِر نفی کا) ناامیدی ۔

نِراکار ۔ (نِر نفی کا) جس کی کوئی شکل و شباہت نہ ہو ۔ بے نشان ۔
مراد ہے خداوند تعالےٰ سے ۔

نِراکانکش ۔ (نِر نفی کا) جسے طمع نہ ہو ۔

نِراکانکشی ۔ (نِر نفی کا) لاطمع ۔ قانع ۔

نِراکرن ۔ ہٹانا ۔ دور کرنا ۔ الگ کرنا ۔ چھانٹنا ۔ مٹانا ۔ روکنا ۔

نِراکشیہ ۔ (نِر نفی کا) جس میں دیر نہ ہو ۔ فوراً ۔ چُست ۔ تیز ۔

نِرالمب ۔ (نِر نفی کا) بے سہارا ۔

نِرامِش ۔ (نِر نفی کا) بے گوشت خوراک ۔ عیش و عشرت سے مُبرا ۔

نِجاَ ۔ نیک بخت بیوی۔
نِج تَنتَرْ ۔ سوتنتر ۔ خود مختار۔
نِج دھام ۔ ملک حقیقی ۔ بہشت ۔ مراد ہے مقام بھگوت سے۔
نِج گتی ۔ اپنی حالت۔
نِج ورتی ۔ اپنا پیشہ۔
نچاور ۔ دیکھو (نچھاور)
نچنت ۔ } (نشچنت) بے فکر ۔ مطمئن۔
نچنت ۔
نچنتائی ۔ (نشچنتائی) فراغت ۔ بیفکری ۔ طمانیت۔
نچول ۔ اوڑھنی ۔ دوپٹہ ۔ غلاف۔
نچولک ۔ چولی ۔ انگیا ۔ بکتر۔
نچھاور ۔ نثار ۔ تصدق ۔ اُتارا۔
نچھتر ۔ (نکشتر) اشونی ۔ بھرنی وغیرہ (۲۷) نچھتر ۔ ستارہ ۔ اختر ۔ کوکب۔
نچھتر بِدیا ۔ دوڈیا ۔ (نکشتر وِدیا) علم نجوم۔
نچیے ۔ } ڈھیر ۔ انبار ۔ کثرت۔
نچائے ۔
نَد ۔ ندی جو مغرب سے مشرق کی جانب بہتی ہو ۔ جوے۔
ندارن ۔ سخت ۔ خوفناک۔
نداگھ ۔ گرمی ۔ دھوپ ۔ حرارت ۔ پسینہ ۔ موسم گرما۔
ندان ۔ آخر کار ۔ سب کے بعد ۔ آخر میں ۔ پیچھے ۔ ثبوت ۔ حکم ۔ نظیر ۔ سبب ۔ خلاصہ ۔ بالکل علاج کا وہ حصّہ یا کتاب جس میں بیماریوں کے اصل اسباب و حالات شناخت کرنے کے طریقے درج ہوں۔
ندِتا ۔ آواز کرنے والا۔

نِدِھیاسن ۔ استغراق۔
نِدرا ۔ نیند ۔ خواب ۔ نوم۔
نِدراشن ۔ سوجانا اور کھانا ۔ خواب و خور۔
نِدرالو ۔ جسے نیند آتی ہو ۔ نیند میں مخمور۔
نِدرِت ۔ سویا ہوا ۔ خفتہ۔
نِدرشن ۔ نمونہ ۔ مثال ۔ نظیر ۔ تمثیل ۔ مطابق ۔ ظاہر کرنے کا
نِدرنا ۔ بے عزت کرنا۔
نِدِشٹ ۔ حکم دیا گیا ۔ نصیحت کیا گیا ۔ تشریح کیا گیا۔
نَدَن ۔ آواز کرنا۔
نِدھان ۔ ذریعہ ۔ سہارا ۔ گھر ۔ خانہ ۔ مسکن ۔ مقام ۔ جگہ ۔ برتن ۔ ظرف ۔ خزانہ ۔ معدن ۔ قائم کرنا۔
نِدھانہ ۔ خاندان کا سردار۔
نِدھاک ۔ خزانہ۔
نِدھن ۔ (نون نفی کا) غریب ۔ محتاج ۔ مجازاً موت۔
نِدھنتا ۔ (نون نفی کا) بے دولتی ۔ غریبی۔
نِدھی ۔ خزانہ ۔ دولت ۔ مخزن ۔ معدن ۔ کُبیر (خدائے دولت) کے خاص خزانے کا نام ۔ ذریعہ ۔ جگہ ۔ مقام ۔ گھر ۔ آسرا ۔ دریا۔
نِدھیان ۔ دیکھنا ۔ ملاقات۔
ندی ۔ بہتا ہوا پانی ۔ ندی ۔ رود۔
ندیش ۔ } دریا ۔ سمندر۔
ندیش ۔
ندیش ۔ اجازت ۔ حکم ۔ نزدیک ۔ برتن ۔ ظرف۔
ندیکول ۔ کنارۂ رود ۔ ساحل۔
نِڈر ۔ (نون نفی کا) بے ڈر ۔ بے خوف ۔ بے باک ۔ ڈھیٹ۔

نتیہ ۔ دوام ۔ مدام ہمیشگی ۔ مداومت ۔

نتانت ۔ بہت ۔ نہایت ۔ زیادہ ۔ بسیار ۔ کثرت ۔

نتانگ ۔ جھکا ہوا ۔

نتانگی ۔ مجازاً عورت ۔ زن ۔

نترام ۔ ہمیشہ ۔ دائم ۔ دوام ۔

نت پرتی ۔ / نت ون ۔ } روز بروز ۔ ہر روز ۔ روزانہ ۔ ہمیشہ ۔ دائم ۔

نترو ۔ نہیں تو ۔ ورنہ ۔

نت کرم ۔ / نتیہ کرم ۔ } فرائض مذہبی روزانہ ۔ واضح ہو کہ وہ چھ ہیں غسل ۔ سندھیا ۔ ترپن ۔ عبادت ۔ جپ ۔ تپ وغیرہ ۔

نتمب ۔ عورتوں کے چوتڑ ۔ سرین ۔ کنارۂ رود ۔

نتمبنی ۔ مجازاً عورت ۔ زن ۔

نت نت ۔ ہر روز ۔ روزانہ ۔ ہمیشہ ۔ دوام ۔

نت نیم ۔ / نتیہ نیم ۔ } روزمرہ کرنے کا فرض یعنی سندھیا ۔ عبادت پرستش وغیرہ

نتھ ۔ / نتھنی ۔ } ناک کی بالی (گہنا)

نتھرا ۔ صاف پاک ۔ بے عیب ۔

نتی ۔ جھکنا ۔ جھکاؤ ۔ انکسار ۔ نمسکار ۔ سلام ۔ بندگی ۔ عاجزی ۔ خاکساری ۔

نتی ۔ روزانہ ہمیشہ ۔ دوام ۔

نتی ۔ تعریف ۔ ثنا ۔ پوجا ۔ پرستش ۔

نتنی ۔ بیٹی کی بیٹی ۔ نواسی ۔

نتیانند ۔ سدا سکھ ۔ جو ہمیشہ آنند یعنی بشاش رہے ۔

نتیا نتیہ ۔ روزانہ ۔ ہمیشہ ۔ دائم ۔ مدام ۔

نتیت ۔ ناتے دار ۔ رشتہ دار ۔ خویش و اقارب ۔

نتیہ ۔ جو دائم و برقرار رہے ۔ سدا ۔ ہمیشہ ۔ دائم ۔ لگاتار ۔ معمولی ۔ روزانہ ۔

نتیہ پرتی ۔ ہر روز ۔ روزانہ ۔ ہمیشہ ۔ دائم ۔

نتیہ تا ۔ ہمیشگی ۔

نتیہ دا ۔ ہمیشہ ۔ مدام ۔ دائم ۔

نتیہ کرم ۔ / نتیہ کرمہ ۔ / نتیہ کریا ۔ } روزانہ کرنیکے مذہبی رسومات شغل دائمی ۔

نٹ ۔ ناچ ۔ ربیلا ۔ مکار ۔ دغاباز ۔ بازیگر ۔ ناٹک کا کھیل کرنیوالا ۔ ایک راگنی کا نام ۔

نٹ کھٹ ۔ فتنہ پرداز ۔ شوخ ۔ شریر ۔

نٹل ۔ پیشانی جبیں ۔ ناصیہ ۔

نٹن ۔ ناچ ۔ رقص ۔

نٹنا ۔ ناچنا ۔ رقص کرنا ۔

نٹ ناگر ۔ سری کرشن جی کا لقب ۔

نٹنی ۔ نٹ کی جورو ۔ ناچنے والی عورت ۔ رقاصہ ۔

نٹھر ۔ سخت دل ۔ بے مروت ۔ بے رحم ۔ ظالم ۔ دغاباز ۔ مکار ۔ عیار ۔

نٹھرتا ۔ / نٹھرائی ۔ } سختی ۔ بے رحمی ۔ ظالمی ۔

نٹی ۔ نٹ کی عورت ۔ نٹنی ۔ رقاصہ ۔

نج ۔ اپنا ۔ خاص ۔ آپکا ۔ خود کا ۔ اصل ۔ صحیح ۔ خالص ۔ سچ ۔ حقیقی ۔ ذاتی ۔ خانگی ۔ راست ۔ درست

کی مالکہ کو کہتے ہیں یعنی کٹنی ۔ دلالہ ۔

نَائِنْ ۔ نائی کی جورو ۔

نِبَارَنْ ۔ (نِوَارَنْ) روک ۔ منع ۔ ممانعت ۔ بازداشت ۔

نِبَارْنَا ۔ روکنا ۔ منع کرنا ۔ باز رکھنا ۔

نِبَاسْ ۔ دیکھو (نِوَاسْ)

نِبَاہْ ۔ پورا کرنا ۔ پورا ۔ تمام ۔ گزارہ ۔ بسر ۔

نِبَلْ ۔ (نون نفی کا) ناتوان ۔ کمزور ضعیف ۔

نِبَلَا ۔ (نون نفی کا) مجازاً عورت ۔ زن ۔

نِبَنْدھْ ۔ / نِبَنْدھَنْ ۔ } موقع ۔ بندش ۔ قید ۔ سبب ۔ تحریر ۔ وعدہ ۔ گرہ ۔ مقرر ۔ ثابت ۔ تشریح ۔ رکاوٹ ۔ قبض ۔ بیڑی ۔ کڑی ۔ حد ۔ روک ۔ رکاوٹ ۔ چسپاں کیا گیا ۔ ضمیمہ کتاب کا ۔ دریافت کیا گیا ۔ ماہیانہ ۔ سالیانہ ۔

نِبَڑْنَا ۔ / نِبَٹْنَا ۔ } نپٹنا ۔ ہو چکنا ۔ خرچ ہونا ۔ پورا ہونا ۔ برباد ہونا ۔ ختم ہونا ۔

نَبھْ ۔ / نَبھَسْ ۔ } آسمان ۔ فلک ۔ خلا ۔ جعفر ۔ ساون کا مہینہ ۔ سورج ۔ ابر ۔

نِبھْ ۔ برابر ۔ موافق ۔ مطابق ۔ کپٹ ۔ بہانہ ۔ عُذر ۔

نِبھَاگَا ۔ / نِبھَاگِی ۔ } (نون نفی کا) بدقسمت ۔ بدبخت ۔ بدنصیب ۔

نَبھْچَرْ ۔ آسمان میں پھرنیوالا ۔ پرندہ ۔ طائر ۔ ایک قسم کے دیوتا ۔ ابر ۔ ہوا ۔

نِبھرْتْ ۔ عاجز ۔ قائم ۔ برقرار ۔ وہ مقام جہاں انسان نہ ہوں ۔ لیا گیا ۔ چھپا ہوا خفیہ ۔ عاقل ۔

نَبھَسْیہ ۔ بھادوں کا مہینہ ۔

نَبھَکْ ۔ / نَبھْ گَامِی ۔ } فضائے آسمان میں پھرنیوالے یعنی طائر ۔ ستارے ۔ دیوتا وغیرہ

نَبھَہْ ۔ آسمان ۔ فلک ۔

نِپَٹْیڑَا ۔ / نِوَیڑَا ۔ } نپٹنا ۔ پورا کرنا ۔ چھٹکارا ۔

نِپَاتْ ۔ گرنا ۔ مرنا ۔ موت ۔ گرا ہوا ۔ اجاڑا گیا ۔

نِپَاتِتْ ۔ نیچے گرا ہوا ۔ اجاڑا ہوا ۔

نِپَاتَکْ ۔ برباد کرنیوالا ۔ اجاڑنیوالا ۔ ڈھانیوالا ۔

نِپَاتْنَا ۔ گرانا ۔ برباد کرنا ۔ مار ڈالنا ۔

نِپَانْ ۔ پینا ۔ گڑھا ۔ تالاب ۔ کٹھرا ۔ حوض ۔ ہرن ۔ دودھ دوہنے کا برتن ۔

نَپْتَا ۔ لڑکی یا لڑکے کی اولاد کور ۔

نِپَتَنْ ۔ نیچے گرنا ۔ برباد ہونا ۔

نِپَٹْ ۔ بہت زیادہ ۔ برباد ہونا ۔

نِپُھنْسَکْ ۔ (نون نفی کا) نامرد ۔ ہجڑا ۔ مخنث ۔ ہیز ۔ ڈرپوک ۔

نِپُنْ ۔ چالاک ۔ ہوشیار ۔ دانا ۔ تیز ۔ کامل ۔ ماہر ۔

نِپُنَائی ۔ چالاکی ۔ ہوشیاری عقلمندی ۔

نِپُوتَا ۔ (نون نفی کا) لاولد ۔ بے اولاد ۔

نِپِیڑِتْ ۔ تکلیف دیا گیا ۔ نچوڑا گیا ۔

نِپِیڑَنْ ۔ تکلیف دینا ۔ نچوڑنا ۔

نِتْ ۔ / نِتّیَا ۔ / نِتّیہ ۔ / نِتّیَمْ ۔ } روز روز ۔ روزانہ ۔ ہمیشہ ۔ ہموارہ ۔ متواتر ۔ یکساں ۔ لگاتار ۔ مسلسل ۔ روزمرہ ۔ جاوداں ۔ دوام ۔ مدام ۔ دایم ۔ راست ۔ ہمیشگی ۔

نَتْ ۔ جھکا ہوا ۔ خمیدہ ۔ عاجز ۔

**ناگیسری** - زرد رنگ - زعفران -

**نال** - کنول وغیرہ پھولوں کی لمبی ڈنڈی یٹہنی - ڈنٹھل بندوق وغیرہ کی نلی - نالی - وہ آنت جو بچوں کی ناف کے ساتھ لگی رہتی ہے - آنول - ناف -

**نالک** - بندوق - تفنگ -

**نام** -
**نامن** - } نام - اسم - اشارہ -

**نامانکت** - جس پر نام لکھا یا کندہ کیا گیا ہو -

**ناماولی** - نسب نامہ -

**نامدھاری** - نام والا - موسوم -

**نامدھیہ** - نام - اسم -

**نام شیش** - گم نام یعنی مرا ہوا - مُردہ -

**نام کرن** - لڑکا پیدا ہونے کے بعد کرنے کے سولہ سنسکاروں میں سے پانچواں سنسکار جس میں بچے کا نام رکھا جاتا ہے -

**نانا** - بہت طرح - طرح طرح - گوناگون - انواع مختلف اقسام - کئے - بہت - ماں کا باپ -

**نانا پرکار** - طرح طرح - گونان گون - رنگا رنگ - بوقلموں

**نانارتھ** - مختلف المعنی - نہایت فائدہ مند -

**ناند** - مٹی کا بڑا برتن -

**نانْدی** - بشاشت - دلجمعی - ترقی - کثرت - حد باری -

**نانْدیا** - بیل - نرگاؤ - مہادیو جی کی سواری - (بیل)

**نانْدی مکھ** - ایک شرادھ کرم کا نام جو بیاہ وغیرہ کے ابتدا میں بزرگوں اور دیوتاؤں کے نام پر کیا جاتا ہے -

**نانک** - ایک مشہور سکھ مذہب کے بانی کا نام -

**نانک پنتھی** -
**نانک شاہی** - } گرونانک جی کے پیرو - سکھ فقراء کا ایک گروہ -

**نانگھ** - کود - پھاند - شلانگ -

**نانگھنا** - کودنا - پھاندنا - لانگھنا - پار ہونا - اُترنا -

**ناںہہ** - نہیں - نہ - لا -

**ناؤ** - کشتی - ڈونگی -

**ناؤ** -
**ناؤں** - } نام - اسم - ناموری -

**ناونا** -
**نانا** - } جھکانا - سر جھکانا - سلام کرنا -

**ناوک** - کشتی بان - ملاح - ناخدا -

**ناہ** - مالک - شوہر -

**ناہر** - شیر -

**ناہ** -
**ناہی** - } نہ - نہیں - لا - نیست -

**نایک** - اگوا - سردار - مالک - افسر - پیشوا - پیش رو - سرہنگ - نوجوان لڑکا - ایک چھوٹے درجے کا فوجی افسر - ہار کے بیچ کی منی - وہ شخص جو ناچنے اور گانے میں مہارت تامہ رکھتا ہو -

**نایکا** - نایک کی جورو - دوشیزہ - حسینہ - کسی ڈرامہ یا قصہ کی ہیروئن - یہ تین طرح کے ہیں - (۱) سوکیہ - جو صرف اپنے شوہر سے محبت کرے - (۲) پرکیہ - جو غیر شخص سے محبت کرے - (۳) سامانیہ جو پیسہ کی لالچ سے محبت کرے - واضح ہو کہ زمانہ حال میں قحبہ خانے

ناَستِک واَد۔ خداوند تعالیٰ کو نہ ماننا۔ کفر کی باتیں۔ لامذہبوں کا جھگڑا۔
ناَشتیِ۔ نیستی۔ بربادی۔ تباہی۔ فنا۔ معدوم۔ نابودی۔
ناَسِر۔ آگے چلنے والی فوج۔ مقدمۃ الجیش۔
ناَسِکاَ۔ ناک بینی۔ انف۔
ناَشِ۔ بربادی۔ تباہی۔ فنا۔ زوال۔ نقصان۔ بگاڑ۔ اُجاڑ۔ نیست۔ نابود۔ عدم۔ موت۔
ناَشِت۔ برباد کیا ہوا۔ تباہ کیا گیا۔
ناَشَک۔ برباد کرنیوالا۔ نابود کرنے والا۔ فنا کرنیوالا۔
ناَشَن۔ تباہ کرنا۔ برباد کرنا۔ فنا کرنا۔ برباد۔ تباہ۔ فنا۔
ناَشنیِ۔ برباد کرنیوالی عورت۔ فنا کرنیوالی۔
ناَشنییَہ۔ } برباد کرنے کے قابل۔ اُجاڑنے کے لائق۔
ناَشیَہ۔ }
ناَشواَن۔ } فنا ہونیوالا۔ مٹ جانیوالا۔ معدوم ہونیوالا۔
ناَشماَن۔ }
ناَشیِ۔ اُجاڑ۔ برباد۔ فنا۔ ناش کرنیوالا۔ برباد کرنیوالا۔
ناَک۔ آسمان۔ کرۂ باد۔ بہشت۔
ناَکاَ۔ نگرمچھ۔ گھڑیال۔
ناَکپتیِ۔ بہشت کا راجہ اندر۔
ناَگ۔ کشیپ مُنی کی زوجہ دکدرو کے بیٹے جن کی شکل سانپوں کی سی ہوتی ہے جو پاتال میں رہتے ہیں اور دیوتا کہلاتے ہیں۔ کالا سانپ۔ ہاتھی۔ زہر۔ چھتریوں کا ایک فرقہ۔ ناگ کیسر۔
ناَگاَ۔ ایک قسم کے سنیاسی جو برہنہ پھرتے ہیں۔

ناَگاَری۔ ناگ یعنی سانپ کا دشمن۔ گرڑ۔ مور۔ نیولا۔
ناَگ بیل۔ پان کی بیل۔
ناَگ پاش۔ برن دیو کا استر (ہتھیار) ایک قسم کا کمند پھندا۔
ناَگ پنچمیِ۔ ساون سدی پنچمی جس روز سانپ کی پوجا کی جاتی ہے۔
ناَگ پھنیِ۔ ایک قسم کا تھوہڑ جس کے پتے سانپ کے پھن کی طرح ہوتے ہیں۔
ناَگ دَنت۔ } ہاتھی دانت۔ عاج۔
ناَگ دَنتک۔ }
ناَگر۔ نگر یعنے شہر کا رہنے والا۔ چالاک۔ ہوشیار۔ گجراتی برہمنوں کا ایک فرقہ۔
ناَگر بیل۔ دیکھو (ناگ بیل)
ناَگرِک۔ نگری یعنی شہری۔ قصباتی۔ چالاک۔
ناَگر موتھا۔ ایک قسم کی خوشبودار گھانس کی جڑ۔
ناَگری۔ شہر کی رہنے والی عورت۔ چالاک عورت۔ ٹھیٹ ہندی زبان۔ دیوناگری حروف۔ مراد ہے راودھکا یا گوپکاؤں سے۔
ناَگ کنیاَ۔ ناگوں یا پاتال کے دیوتاؤں کی لڑکیاں جو بڑے حسین ہوتی ہیں اور سانپوں کی نسل سے ہیں۔
ناَگ کیسر۔ دیکھو (ناگیسر)
ناَگ لوک۔ ناگوں کی دنیا یعنی پاتال۔ تحت الثریٰ۔
ناَگِن۔ } ناگ سانپ کی مادہ۔ سانپن۔
ناَگنی۔ }
ناَگور۔ مارواڑ کے ایک شہر کا نام۔
ناَگیسر۔ ایک خوشبودار پھول۔

# ن

نَ ۔ (حرف نفی) نہ۔نہیں۔نیست۔نفی۔عدم۔سورج۔ سنیچر۔زحل۔طول۔دراز۔انسان۔

نا ۔ (کلمۂ نفی) نہیں۔نہ۔نیست۔

نابھ ۔ / نابھی ۔ } ناف۔مرکز۔ہر چیز کا درمیانی مقام۔مُشک۔ایک راجہ

ناپِتْ۔نائی۔حجّام۔

ناپِتْ شالا۔نائی کی دکان۔

ناپِتی۔نائن۔

ناتَرْ۔ایسا نہ ہو تو۔ورنہ۔والّا۔وگرنہ۔

ناتِنْ ۔ / ناتِنی ۔ } بیٹی کی بیٹی یعنی نواسی۔

ناتھ۔مالک۔آقا۔شوہر۔خاوند۔صاحب۔سوامی۔خداوند۔ بیلوں کی ناک کی رسّی۔واضح ہو کہ یہ جوگیوں کا لقب ہے جو اُن کے نام کے آخر میں لگایا جاتا ہے۔ جیسے گورکھ ناتھ۔وغیرہ۔

ناتھتا۔سرپرستی۔پشت پناہی۔

ناتی۔بیٹی کا بیٹا یعنے نواسہ۔نبسہ۔

ناٹ۔ناچ۔رقص۔نقل۔مُلک کرناٹک۔

ناٹک۔کھیل۔تماشا۔تھیٹر۔ڈرامہ۔مضامین شاعرانہ سے بیان حال بزرگان وغیرہ۔جیسے ہنومان ناٹک وغیرہ۔

ناٹکا۔ناٹک کرنے والی عورت۔نٹوی۔

ناٹک شالا۔ناچ گھر۔خانۂ رقص وسرود۔

ناٹکی۔ناٹک کرنیوالی عورت۔نٹوی۔

ناٹَنْ۔ناچنا۔رقص کرنا۔

ناٹیہ۔ناچ۔رقص۔

ناٹیہ شالا۔ناچ گھر۔رقص خانہ۔

ناد۔آواز۔راگ۔نوا۔سرود۔گرج۔مٹی کا برتن۔

ناد شبد۔آواز ربانی۔

نادن۔آواز کرنا۔گرجنا۔

نادیا۔بیل کی ایک قسم۔

ناڈیکا۔گھڑی۔

نار۔ناری۔عورت۔زن۔جورو۔ران۔ساق۔گردن۔ بندوق کی نالی۔کنولوں کی نالی۔

نارا۔ریف۔

ناراچ۔بان۔تیر۔

نارائن۔وشنوجی کا لقب۔

نارائنی۔وشنوجی کی زوجہ۔لکشمی۔گنگا۔شتاوری۔

نارد۔ایک مہارشی کا نام جو برہما کے بیٹے تھے۔دس دیوریشیوں میں سے ایک۔

نارکی۔نرک یعنی دوزخی۔گنہگار۔

نارکیل ۔ / ناریکیر ۔ } ناریل۔نارجیل۔جوزہندی۔

ناری۔(ضد نر) عورت۔زن۔

ناڑی۔نس۔نبض۔آنول نال۔

ناسا۔ناک۔بینی۔انف۔

ناستک ۔ / ناستکی ۔ } وہ جو بید۔عاقبت اور ایشور کو نہ مانتا ہو۔بےدین۔ مُلحد۔لامذہب۔زندیق۔

میکھلا - } کرپٹہ - جنیو - پرتلا - زنگولہ - پہاڑ کا اتار یا چڑھاؤ -
میکھلی - } نربدا ندی کا نام -

میگھہ - میغ - ابر - بادل - بارش - ایک راگ کا نام جو ساون بھادون میں گاتے ہیں - ایک راچھس کا نام -

میگھاگم - موسم باراں -

میگھہ پشپ - اولہ - ژالہ -

میگھہ وواڑ - آسمان - فلک -

میگھہ ومبر - کڑک - گرج - رعد -

میگھہ دھنش - قوس قزح -

میگھہ ویپ - بجلی - برق -

میگھہ راج - فرشتہ ابر - موکل باراں -

میگھہ کال - موسم باراں -

میگھہ گھٹا - بادلوں کی گھٹا -

میگھہ ناد - بادل کی آواز - گرج - رعد - موکل باراں - راون کے ایک بیٹے کا نام - پلاس کا درخت -

میگھہ ورن - رنگ سحاب یعنی بادلوں کا سا رنگ -

میل - اتفاق - ملاپ -

میلت - بندھا ہوا - سکڑا ہوا -

میلاک - ملانیوالا -

میلن - اکٹھا ہونا - ملنا - جمع ہونا -

میلن - بند کرنا - سکڑنا -

میلنا - ملنا - دوچار ہونا -

میمانسا - وید کے متعلق تحقیق کرنے کا شاستر - علم مناظرہ -

میمانست - بچارا گیا - تحقیق کیا ہوا -

میمانسک - بچار کرنیوالا - سوچنے والا - میمانسا کا جاننے والا -

میمنا - بکری کا بچہ -

مین - مچھلی - ماہی - ایک برج فلکی کا نام یعنی حوت - وشنوجی کا پہلا اوتار -

میناک - ایک پہاڑ کا نام جسکا ذکر رامائن میں ہے -

مینکا - بہشت کی ایک رقاصہ جو اندر کی اجازت سے وشوامتر کی عبادت درہم برہم کرنیکے لئے گئی تھی -

میو - ایک قسم کے دیوتا -

میواتی - ملک میوات کا باشندہ -

میور - مور - طاؤس -

میوراری - چھپکلی - گرگٹ -

میور چامر - مورچھل -

میوکھہ - کرن - شعاع آفتاب - رونق - زینت - روشنی - شعلۂ نار - چوٹی -

میہ - ملا ہوا - بنا ہوا - جیسے منی میہ - یعنی منیوں سے بنا ہوا - واضح ہو کہ یہ لفظ ہمیشہ دوسرے الفاظ کے ساتھ آتا ہے -

مہش - کھدگا - جاموش -

مہشی - بھینس - گاؤمیش -

میہن - آلہ تناسل مرد - منزل ہونا - پیشاب کرنا -

میہنا - ملامت - طعن -

میہہ - سوزاک -

میہ - جس کا ناپ یا حساب ہو سکے - جو ناپا یا وزن کیا جا سکے -

مَہُوتسَو ۔ بڑا اُتسو۔ بڑا دن۔

مَہُوداڑ ۔ طاقتور۔ زبردست۔

مَہُوشے ۔ نامور۔ مُلک قنوج۔

مُہُورَت ۔ دو گھڑی کا وقفہ۔ دن اور رات کا تیسواں حصّہ (۴۸ منٹ کا وقت)۔

مُہُہُ ۔ بار بار۔ ہر بار۔

مَہی ۔ زمین۔ ارض۔ چھاچھ۔ مٹھا۔

مَہی پت ۔ / مَہی پتی ۔ / مَہیپ ۔ / مَہی پال ۔ } مالک ارض یعنی راجہ۔ بادشاہ۔

مَہیتل ۔ سطح زمین۔

مَہی دھر ۔ حامل ارض یعنی پہاڑ۔ کوہ۔

مَہی رُہ ۔ درخت۔ نبات۔

مَہیش ۔ / مَہیشور ۔ } سب سے بڑا ایشور یعنی رب الارباب۔ صانع ثلثہ میں سے ایک یعنی مہادیوجی کا لقب۔

مَہیندر ۔ راجہ اندر۔ مہاراجہ۔ ایک پہاڑ کا نام۔

مَئی ۔ مملو۔ شامل۔ پُر۔ بھرا ہوا۔

مَیا ۔ / مایا ۔ } مہربانی۔ رحم۔ محبت۔ شفقت۔ لطف۔

میّا ۔ ماں۔ مادر۔

مِیت ۔ دوست۔ محب۔ عاشق۔

مِیتا ۔ ہم نام۔

مَیتر ۔ دوستی۔ ایک نچھتر جسے انورادھا کہتے ہیں۔

مَیتری ۔ دوستی۔ محبت۔ پیار۔ انسانی ہمدردی۔

مَیتھل ۔ شہر متھلا کا باشندہ۔

مَیتھلی ۔ راجہ جنک کی دختر سیتا۔

مَیتھُن ۔ زن و مرد کا اتصال۔ مجامعت۔ مباشرت۔

مَیٹ ۔ گھمنڈ۔ غرور۔

مِیچ ۔ موت۔ مرگ۔ قضا۔ وفات۔

مَیچک ۔ کالا۔ سیاہ۔ اندھیرا۔ تاریک۔ دھواں۔ ابر۔ بادل۔ سرمہ۔ انجن۔

مَیدُر ۔ چکنا۔

مَیدنی ۔ زمین۔ ارض۔ جائداد منقولہ۔ زائروں کی وہ جماعت جو کسی ولی کی قبر کی زیارت کے لئے چلی جائے۔

مَید ۔ / مَیدھ ۔ } جگیہ۔ جگ۔ نثار۔ قربانی۔ مغز۔ چربی۔ گودہ۔ سب سے عمدہ حصّہ۔ حد درجہ کا موٹاپن ایک بیماری۔

مَیدھا ۔ سمجھ۔ رسائی۔ دانائی۔ ذہانت۔ تیز فہمی۔ روشن دماغی۔ قوت حافظہ۔

مَیدھاوی ۔ / مَیدھر ۔ } زود فہم۔ عالم۔ دانا۔ فاضل۔

مَیدھیہ ۔ پاک۔ مقدس۔ خیر۔ ہلدی۔ گوروچن یعنی حجر البقر۔ حافظہ کو ترقی دینے والی چیز۔

مَیڈھر ۔ ابر۔ بادل۔ بکرا۔ بھیڑا۔ آلہ تناسل مرد۔

مَیرو ۔ تسبیح کا پہلا دانہ یعنی امام۔ ایک پہاڑ کا نام۔

مَیش ۔ مینڈھا۔ پہلے برج فلکی کا نام یعنی برج حمل۔

مَیکا ۔ بیاہی عورتوں کے ماں باپ کا گھر۔

مہاماںس۔ انسان کا گوشت۔
مہامایا۔ قدرت کاملہ خداوند تعالیٰ۔ درگا۔ دیبی۔
مہامورھ۔ بڑا بے وقوف۔
مہان۔ بہت بڑا۔ بزرگتر۔ اعلیٰ۔
مہانا۔ ندی کا دہانہ۔ وہ مقام جہاں دو دریاؤں کا ملاپ ہو۔
مہانِدرا۔ مجازاً موت۔ مرگ۔
مہانس۔ چولہا۔ دیگدان۔ باورچی خانہ۔ نہایت بشاش۔
مہانِشا۔ آدھی رات۔ قیامت کی رات۔
مہانوبھاو۔ بڑا صاحب قدرت۔ تجربہ کار۔
مہانی۔ متھنی۔ شیر زنہ۔
مہاوات۔ آندھی۔ تند باد۔
مہاواکیہ۔ اُپنشد کے وہ فقرے یا جملے جو کلام عظیم مانے جاتے ہیں۔ اسم اعظم۔
مہاوٹ۔ ماگھ کے مہینے کی بارش۔
مہاور۔ لاکھی رنگ۔
مہاویر۔ (بیر) بڑا بہادر۔ لقب ہنومان جی کا۔
مہپا۔ راجہ۔ بادشاہ۔
مہت۔ بڑا۔ بزرگ۔ اعلیٰ۔ شاندار۔ معزز۔ محترم۔ عمدہ۔ بڑائی عظمت۔ عزت۔ حرمت۔ مادہ۔ جوہر۔ ذہن۔ عقل۔ ماننے کے قابل۔
مہتا۔ گاؤں کا مقام۔
مہتاری۔ ماں۔ مادر۔ والدہ۔
مہتتوہ۔ طبیعت کی پچیس۲۵ خصلتوں میں سے تیسری خصلت جو طبیعت کی پہلی برائی ہے جس سے غرور پیدا ہوتا ہے۔ روح۔

مہتر۔ دو چیزوں میں سے بڑا یا بزرگ۔
مہتل۔ زمین۔ ارض۔
مہتم۔ سب سے بڑا اور اعلیٰ۔
مہتو۔ وہ آدمی جو زمیندار کی طرف سے محصول وصول کرنیکے لئے مقرر کیا گیا ہو۔ سجاول۔
مہتوہ۔ بڑائی۔ بزرگی
مہر۔ سورج۔ آفتاب۔ مہر۔ بادل۔ ہوا۔ کہر۔
مہرا۔ کہار۔ بھوئی۔
مہرشی۔ بہت بڑا اور بزرگ رشی جیسے بید بیاس وغیرہ۔
مہرلوک۔ چودہ لوکوں میں سے چوتھا لوک۔
مہرمُہُہ۔ بار بار۔ مکرر۔
مہرہ۔ درخت۔ شجر۔
مہری۔ بیوی۔ زوجہ۔
مہشاسُر۔ ایک راچھس کا نام۔
مہش۔ کھلگا۔ بھینسا۔ جاموش۔ راجہ۔ بادشاہ۔
مہشی۔ بھینس۔ گاؤمیش۔ پٹ رانی۔ بادشاہ بیگم۔
مہکا۔ برف۔ یخ۔
مہلا۔ عورت۔ زن۔
مہما۔ قدرت۔ کرامت۔ کشف۔ جلال۔ شان و شوکت۔ بڑائی۔ بزرگی۔ عظمت۔ تعریف۔ مادہ کی بڑھنے کی خاصیت۔
مہنت۔ سرغنہ۔ سرگروہ۔ ولی۔ گوسائیں۔ بیراگی۔ سادھو۔ مرشد کامل۔ سادھوؤں کے مٹھ کا افسر۔
مہنیہ۔ پرستش کے قابل۔ عزت کے لائق۔
مہوتساہ۔ بھاری جشن۔ بڑی خوشی۔ سادھوسنت کی ضیافت

مہاپنتھ۔ بڑا راستہ۔ شاہ راہ۔

مہاپدم۔ سو کھرب کی تعداد۔

مہاپربھو۔ بڑا راجہ۔ شہنشاہ۔ نیک نہاد انسان۔

مہاپرشاد۔ وہ کھانا وغیرہ جو دیوتاؤں کے سامنے پیش کیا گیا ہو۔

مہاپُرش۔ بڑا آدمی۔ مرد مقدس۔ ولی کامل۔

مہاپرلے۔ قیامت کبریٰ۔ (۴۳۲......۰) سال کے بعد واقع ہوگی۔

مہاتتو۔ وہ تتو جو مایا سے اول ہے۔

مہاتکت۔ بہت کڑوا۔ درخت نیم۔

مہاتل۔ زمین کے نیچے کے چودہ طبقوں میں سے پانچواں طبقہ۔

مہاتم۔ بڑائی۔ بزرگی۔ ثمرہ نیک یعنی وہ فائدہ جو کسی نیک کام کی وجہ حاصل ہو۔ حشمت۔ شان۔ دبدبہ۔ عہدہ۔ جاہ۔ عظمت۔ بڑائی۔ شہرت۔ نیکنامی۔

مہاتما۔ بڑا اچھا نیک آدمی۔ نہایت مقدس آدمی بہت بڑا سادھو۔ ولی کامل۔ فیاض۔ سخی۔ بلند حوصلہ۔ بزرگ۔

مہاتمک۔ بڑے حوصلہ والا۔ شریف۔ جلالی۔

مہاتمیا۔ بلند حوصلہ۔ شہرت۔ تعریف۔ زور۔

مہاتیکشن۔ بہت تیز۔

مہاجال۔ دام بزرگ۔ دنیائے دنی۔

مہاجن۔ بڑا آدمی۔ بزرگ انسان۔ سادھو۔ دولتمند۔ ساہوکار۔

مہاجنی۔ مہاجن کا کام۔ ساہوکاری۔

مہادیو۔ سب سے بڑا دیوتا۔ شیوجی کا لقب۔

مہاراتر۔ آدھی رات۔ نصف شب۔

مہاراج۔ } بڑا راجہ۔ شہنشاہ۔
مہاراجہ۔ }

مہاراشٹر۔ دکن کے ایک ملک کا نام۔

مہارانی۔ راجہ کی بڑی رانی۔ پٹ رانی۔

مہارتھ۔ } بہت بڑا جنگجو جو تنہا گیارہ ہزار نبرد آزماؤں سے مقابلہ کرے۔
مہارتھی۔ }

مہارگھ۔ بہت قیمتی۔ بیش بہا۔

مہارنو۔ بہت بڑا سمندر۔

مہاشئے۔ } بڑا اور بھلا آدمی۔ صاحب حوصلہ۔ فیاض۔
مہاشا۔ }

مہاکال۔ نہایت دیر یا عرصہ۔ قیامت کے وقت کی شیو جی کی شکل۔

مہاکالی۔ پاربتی۔ دیوی۔

مہاکائے۔ } بڑے ڈیل ڈول والا۔ جسیم۔ ہاتھی۔ شیوجی کا دربان۔
مہاکایہ۔ }

مہاکشٹ۔ نہایت تکلیف۔ ازبس رنج و محن۔

مہاکُل۔ } اچھے خاندان والا۔
مہاکُلین۔ }

مہاکلپ۔ دور ظہور۔

مہاکند۔ لہسن۔ سیر۔

مہاگھور۔ نہایت خوفناک۔ ایک دوزخ۔

مہالکشمی۔ لکشمی یعنے دولت کی دیوی کا لقب۔

مہالوہ۔ مجازاً مقناطیس۔

مہالیے۔ کنوار کا کرشن پچھ جس میں آبا و اجداد کے لئے ترپن اور شرادھ وغیرہ کئے جاتے ہیں۔

مہاماری۔ طاعون وغیرہ امراض متعدی۔ وبا۔ ہیضہ۔

احکام کے رو سے حسب ذیل مواقع میں خاموش رہنا چاہئے۔ بول وبراز۔ مباشرت۔ غسل۔ تناول طعام۔ اور دانت صاف کرنے کے وقت۔

مَوُنْ بَرْتْ۔ (وَرْتْ) خاموش رہنے کا روزہ۔

مَوُنْتَا۔ چپ۔ خاموش۔ سکوت۔

مُونْجْ۔ } ایک قسم کی گھاس جس سے رسی بنتی ہے۔
مُونْجَا۔

مَوُنْجی۔ ایک قسم کی گھاس کی رسی جو رسم موبخ (زنار بندی) کے وقت باندھتے ہیں۔

مَوُنْجی بَنْدھَنْ۔ جنیو پہننے کا سنسکار۔ زنار بندی۔

مُوُنْدری۔ انگوٹھی۔ انگشتری۔ مہر۔

مُوُنْڈْ۔ } سر۔ راس۔
مُوُڈْ۔

مُوُنْڈَنْ۔ رسم موتراشی۔ عقیقہ۔

مُوُنْڈی۔ سر۔ راس۔

مَوُنی۔ چپ۔ خاموش۔ ساکت۔ منیوں کا ایک زمرہ جو ہمیشہ خاموش رہتے ہیں۔

مُوہْ۔ الفت دنیا و غفلت عقبیٰ۔ پیار۔ محبت۔ لاڑ۔ جہل۔ نادانی۔ جہالت۔ غشی۔ بیہوشی۔ رحم۔ مہربانی۔ محبت۔ دلکشی۔ خواہش۔ اغوا۔ گھبراہٹ۔ بیوقوفی۔ غلطی۔ شفقت۔ فریفتگی۔ پندار۔ حرص۔ ہوس۔

مُوہِتْ۔ موہا گیا۔ فریفتہ۔ مفتون۔ مجبولا ہوا۔ بے ہوش۔ بے حواس۔ پریشان۔ لبھایا ہوا۔

مُوہْ مَئے۔ موہ میں پڑا ہوا۔ جھوٹا۔ کاذب۔

مُوہَنْ۔ موہنے والا۔ فریفتہ ہونے والا۔ آشفتہ ہونیوالا۔ پیارا۔ دلربا۔ محبوب۔ معشوق۔ جادوگر۔ دلکش۔ عاشق۔ فریفتگی۔ پھسلاہٹ۔ سری کرشن جی کا لقب۔

مُوہَنَا۔ دلربائی کرنا۔ فریفتہ کرنا۔ جادو کرنا۔ افسونگر۔

مُوہَنْ بھوگْ۔ ایک قسم کی مٹھائی۔

مُوہَنْ مَالَا۔ ایک قسم کا مالا جو سونے اور مونگوں کے دانوں سے بنتا ہے۔

مُوہَنی۔ من ہرنیوالی یعنی دلربا (عورت) حسین عورت۔ پیاری۔ افسونگری۔

مُوہی۔ نادان۔ غافل۔ جاہل۔

مَہَا۔ } بڑا۔ بزرگ۔ کلاں۔ عظیم۔ کبیر۔ بھاری۔ اعلیٰ۔
مَہَہ۔ } بہت۔ بسیار۔ نہایت۔ زیادہ۔ گاڑے۔

مَہَا اُتَّمْ۔ بہت اعلیٰ۔ بہت عمدہ۔

مَہَا بَاہُو۔ دراز دست۔ مجازاً شجیع۔ دلیر۔ بہادر۔

مَہَا بَلی۔ بڑا بلوان۔ بڑا طاقتور۔ شہ زور۔ مجازاً ہنومان۔

مَہَا بَھارَتْ۔ ایک رزمیہ منظوم کتاب کا نام جس میں (بھرت بنسی راجہ کوروں اور پانڈوں کی جنگ عظیم جو کرکشیتر کے میدان میں ہوئی تھی۔) ذکر ہے۔ جس کے مصنف بیاس جی ہیں۔

مَہَا بَھُوتْ۔ پانچ عناصر بسیط یعنی آب۔ آتش۔ باد۔ خاک۔ سما۔

مَہَا بھیتْ۔ بڑا بزدل۔

مَہَا بیر۔ (وِیر) بڑا شجیع۔ لقب ہنومان جی۔

مَہَا پَاپْ۔ } بڑا پاپ۔ گناہ عظیم۔
مَہَا پَاتَکْ۔

مَہَا پَاپی۔ مرتکب گناہ کبائر۔

مَہَا پَاتکی۔ گناہ عظیم کا مرتکب۔

مُورچھا ۔ بیہوشی ۔ غشی ۔

مُورچھت ۔ غش میں آیا ہوا ۔ بے ہوش ۔

مُورڈھا ۔ سر کے اوپر کا حصہ یعنی تالو ۔ اُم الدماغ ۔

مُورکھ ۔
مُورکھ ۔ } بے عقل ۔ جاہل ۔ احمق ۔ نادان ۔ گول ۔

مُورکھتا ۔
مُورکھتائی ۔ } جہالت ۔ نادانی ۔ سفاہت ۔

مُورمُکٹ ۔ مور کے پروں کا تاج ۔ وہ تاج جو بشکل تاج طاؤس ہو ۔

مُورڈی ۔ کمان کا رودہ ۔ چلّہ ۔

مُوڑ ۔ سر ۔ راس ۔

مُوسا ۔ ماں کی بہن کا مرد ۔ خالو ۔

مُوسا ۔ چوہا ۔ موش ۔ فار ۔

مُوسل ۔ اناج وغیرہ کوٹنے کا سونٹا ۔ کوبہ ۔

مُوسلا ۔ اصل جڑ ۔ مادّہ ۔

مُوشنا ۔ چرانا ۔ لوٹنا ۔

مُوشی ۔ ماں کی بہن ۔ خالہ ۔ ماسی ۔

مُوش ۔
مُوشک ۔ } چوہا ۔ موش ۔ فار ۔ حجاز/گچوز ۔ وزد ۔

مُوشت ۔ چرایا گیا ۔ دُزدیدہ ۔

مُوشک ۔ چور ۔ دزد ۔

مُوشکا ۔ چھوٹا چوہا ۔

مُوشن ۔ چوری کرنا ۔ لوٹنا ۔

مُوک ۔ گونگا جو بول نہ سکے ۔ عاجز ۔ مچھلی ۔ راجیس ۔

مُوکتِک ۔ موتی ۔ مروارید ۔

مُوکش ۔ (مُوچھ) ہر طرح کے دنیوی بندشوں سے نجات پانا ۔ چھٹکارا ۔ آواگمن سے بری ہونا ۔ نجات اخروی ۔

مُوکش دایک ۔ نجات دینے والا ۔

مُوکنا ۔ چھوڑنا ۔ ترک کرنا ۔

مُوکھا ۔ کھڑکی ۔ روشندان ۔ چمنی ۔

مُوکی ۔ ٹکّی ۔ مُٹھی ۔

مُوگھ ۔ بیکار ۔ بے فائدہ ۔ فضول ۔ جھوٹ ۔

مُول ۔ موروثی ۔

مُول ۔ جڑ ۔ بنیاد ۔ اصل ۔ ابتدا ۔ بنا ۔ شروع ۔ آغاز ۔ بیج ۔ خاندان ۔ اولاد ۔ چاند کا (۱۹) واں نچھتر ۔ عقرب ۔ درحقیقت ۔ پونجی ۔ سرمایہ ۔ راس المال ۔ کتاب کا اصل حصہ ۔ متن ۔

مُول ۔ قیمت ۔ بہا ۔

مُولا ۔ ایک نچھتر کا نام ۔ زمین ۔

مُول بھوت ۔ جڑ ۔ اصلیت ۔ غایت ۔

مُول پُرش ۔ کسی خاندان کا جدِ اعلیٰ ۔

مُول دھن ۔ اصل پونجی ۔ راس المال ۔

مُولِک ۔ نباتات کی جڑ ۔ بیج ۔

مُولک ۔ مُولی ۔ ترب ۔

مُولکا ۔ جڑ ۔ جڑی ۔ بیج ۔

مُول کارن ۔ وجہ اصلی ۔ علت غائی ۔

مُولی ۔ ہر ایک چیز کا سب سے اونچا حصہ ۔ چوٹی ۔ سرا ۔ سر ۔ تاج ۔ زمین ۔

مُولیہ ۔ مول ۔ دام ۔ قیمت ۔ بہاؤ ۔ نرخ ۔ محنتانہ ۔

مُون ۔ خاموشی ۔ چپ ۔ سکوت ۔ واضح ہو کہ شاستر کے

مَنوہارِی۔ } دلکش۔خوبصورت۔
مَنوہارِنی۔

مَنوہَر۔ دلکش۔دلربا۔دلبر۔خوبصورت۔

مَنوہَن۔ سری کرشن جی کا لقب۔

مَنویوگ۔ دھیان۔

مَنہار۔ دلاویز۔دلفریب۔دلکشا۔

مَنی۔ } ہیرا۔پنّہ وغیرہ جواہر۔رتن۔گوہر۔مہرۂ مار۔
مَن۔

مُنی۔ وہ شخص جو دُکھ اور سُکھ کی حالت میں یکساں رہے۔ اور جس میں راگ۔بھئے۔اور کرودھ یہ تینوں گن نہ ہوں۔ رشی۔زاہد۔عابد۔ولی۔مرتاض۔وہ جو بان پرستھ کی حالت میں ہو۔سات کا عدد۔

مُنی پُنگو۔ } مُنیوں میں بڑا۔بڑا رشی۔
مُنیش۔
مُنیشوَر۔

مَنیشا۔ عقل۔دانش۔خرد۔فراست۔

مَنیشِن۔ دانا عالم۔

مَنیشی۔ عاقل۔دانا۔فریس۔

مُنیندر۔ بڑا منی۔بڑا رشی۔

مَنیو۔ تعریف۔کام۔رنج۔غصّہ۔عاجزی۔غرور۔آگ۔ جگیہ۔شیوجی کا لقب۔

مُو۔ مجھکو۔مجھے۔

مُوتر۔ موت۔پیشاب۔شاش۔بول۔کمیز۔

مُوتراشے۔ مثانہ۔

مُوتر کرچھر۔ پتھری کی بیماری۔سنگ مثانہ۔

مُوٹ۔ } گٹھڑی۔بستہ۔بلندہ۔گٹھا۔چمڑے کا ڈھول۔
مُوٹھ۔

مُوٹیا۔ بوجھ اٹھانیوالا۔حمّال۔قلی۔

مُوچا۔ کیلا۔موز۔

مُوچک۔ چھڑانیوالا۔بری کرنے والا۔نجات دینے والا۔

مُوچن۔ چھٹکارا۔چھڑانا۔نجات۔رہائی۔مخلصی۔رستگاری۔ معافی۔مکتی۔

مُوچنا۔ چھوڑنا۔تیاگنا۔نجات دینا۔آنسو گرانا۔

مُوچھ۔ (موکش) رہائی۔معافی۔رستگاری۔آزادی۔ نجات عقبیٰ۔مغفرت۔روح کی تناسخ مزید سے رہائی۔

مُود۔ آنند۔خوشی۔بشاشت۔سرور۔

مُودک۔ آنند کرنے والا۔لڈّو۔مٹھائی۔

مُودی۔ آنند دینے والا۔دکاندار۔مہاجن۔

مُوڈھ۔ جاہل۔احمق۔نادان۔بیوقوف۔

مُور۔ } میرا۔
مُورا۔

مَور۔ آم کا پھول۔

مُول۔ } جڑ۔بیخ۔
مُولی۔

مُورت۔ پتھر وغیرہ کی بنی ہوئی پُتلی۔صورت۔ شکل۔آدمی۔

مُورتی۔ جسم۔شکل۔شخص۔بُت۔جنم۔پُتلا۔پُتلی۔تصویر۔ شبیہہ۔صورت۔

مُورتی پُوجک۔ بُت پرست۔

مَنگَلْ سُوتْر ۔ وہ تاگا جو بیاہ کے وقت دولہا۔ دلہن کے گلے میں منتر پڑھ کر باندھا جاتا ہے۔

مَنگَلْ وَاد ۔ دُعا۔

مَنگَلْ وَار ۔ سہ شنبہ ۔ یوم الثلاث۔

مَنگَلی ۔ شادمان ۔ نیک کاموں میں گانے والی۔ (عورت) وہ جس کا جنم ۴۔ ۷۔ ۸۔ اور ۱۲ خانوں میں منگل گرہ پڑا ہو۔ (نجوم)

مَنگَلیہ ۔ برکت دینے والا ۔ خوبصورت۔

مَن گھٹا ۔ کنوئے کے اطراف کا چبوترہ۔

مَنگیتَر ۔ وہ عورت یا مرد جو کسی مرد یا عورت کے ساتھ منسوب ہوئی یا ہوا ہو ۔ سٹ سوزہ۔

مَن مانْ ۔ خواہش دلی ۔ تمنائے قلبی۔

مَن مانا ۔
مَن مانتا ۔ } جو دل کو اچھا معلوم ہو ۔ خاطر خواہ ۔ دلخواہ۔

مَنمَتھ ۔ موکل عشق یعنی کامدیو کا لقب۔

مَنْمَنتَر ۔ وہ زمانہ جو دیوتاؤں کے بارہ ہزار برس یا انسانی (۴۳۲۰۰۰۰) برس کے مساوی ہے۔

مَن موہَن ۔ دل کا لبھانے والا ۔ منوہر ۔ دلکش ۔ پیارا ۔ معشوق ۔ سری کرشن جی کا لقب۔

مَن موہنی ۔ دلربا ۔ خوبصورت ۔ رادھا جی کا لقب۔

مَنَن ۔ دل ہی دل میں سوچنا ۔ غور و فکر کرنا ۔ بچار کرنا ۔ یقین کرنا ۔ یاد کرنا ۔ ماننا ۔ یاد ۔ دھیان خیال عادت ۔ بچار ۔ یاد خدا۔

مَننا ۔ راضی ہونا ۔ خوش ہونا۔

مَنَن شکتی ۔ غور و خوض کرنے کی قدرت۔

مَنُو ۔ برہما کا بیٹا ۔ انسانوں کا جد اعلیٰ ۔ منوسمرتی کا مصنف واضح ہو کہ منو (۱۴) ہیں۔

مَنُوآں ۔ دل ۔ خاطر ۔ جان ۔ روح۔

مَنُو بھلاشت ۔ دلخواہ۔

مَنُو بھو ۔
مَنُو بھُو ۔
مَنُو بھوت ۔ } جو من (دل) سے پیدا ہو ۔ مجازاً لقب کامدیو کا۔

مَنُوج ۔ جو دل سے پیدا ہو ۔ دلی ۔ کامدیو کا لقب۔

مَنُو جَو ۔ من یعنی دل کے برابر ۔ جس کی تیزی ہو ۔ نہایت تیز رو۔

مَنُورتھ ۔ خواہش دلی ۔ تمنائے قلبی ۔ منشاء دلی ۔ مقصد دلی ۔ ارادہ قلبی ۔ ما فی الضمیر ۔ آرزو ۔ تمنا ۔ مدعا۔

مَنُورَم ۔ دلکش ۔ دل خوش کن ۔ خوبصورت۔

مَنُورَنجن ۔ دل خوش کن ۔ دلکش۔

مَنُو کا مَنا ۔ دل کی آرزوئیں۔

مَنُوگت ۔ جو دل میں ہو ۔ دلی۔

مَنُو گیہ ۔ دل خوش کن ۔ دلکش ۔ خوبصورت۔

مَنُو مَی کوش ۔ حجاب خودی۔

مَنُونتر ۔ چار جگ (۱۷) بار پھرنے کا زمانہ ۔ چودہ منوؤں میں سے ایک منو کا زمانہ۔

مَنُونِگرہ ۔ دل کو اپنے قابو میں رکھنا۔

مَنُونیت ۔ پسندیدہ ۔ مقبول۔

مَنُوہار ۔ دلربا ۔ خوبصورت ۔ شیریں سخن ۔ ہر دل عزیز۔

گول خیمہ۔ ضلع۔ صوبہ۔ مکان۔ خرمن ماہ۔ بندرگاہ۔
ایک باجہ۔ چاند یا سورج کا گھیرا۔ چالیس جوجن طول
اور بیس جوجن عرض کی زمین یا ملک۔
مَنڈَلاَدِھپ۔ چارسو جوجن ملک کا مالک۔ راجہ۔
مَنڈَلاَدِھیش۔ شہنشاہ۔
مَنڈَلاَکاَر۔ گول شکل کا۔ مدوّر۔
مَنڈَلی۔ جماعت۔ مجمع۔ گروہ۔ جتھا۔ ٹولی۔ سماج۔ مجلس۔
سبھا۔ سانپ۔ بلّی۔
مَنڈَلیشوَر۔ راجہ۔ بادشاہ۔
مَنڈَلیک۔ وہ شخص جس کی آمدنی دس لاکھ کی ہو۔
مَنڈَن۔ سجاوٹ۔ زینت۔ زیبائش۔ آرائش۔ تائید۔
زیور۔ گہنا۔ نظیر کے ساتھ کسی بات کو ثابت کرنا۔
مُنڈَن۔ سر کے بال تراشنا۔ واضح ہو کہ منجملہ سولہ سنسکاروں کے
ایک یعنی زنّار بندی کے پہلے لڑکے کے بال پہلے
پہل کسی دیوتا کے سامنے منڈوانا۔
مَنڈُوک۔ مینڈک۔ غوک۔ ایک جواہر کا نام۔
مَنڈھی۔ جھونپڑی۔ کلبہ۔
مُنڈی۔ وہ عورت جس کا سر مونڈا گیا ہو۔ رانڈ۔ بیوہ۔
سنیاسی۔ نائی۔ ایک نبات کا نام۔
مُنڈیا۔ سر۔ راس۔
مَنَس۔ دل۔ خاطر۔ ذہن۔ سمجھ۔ فہم۔
مَنسا۔ منشا۔ خواہش۔ بچار۔ آرزو۔ غور۔ ارادہ۔ مقصد۔
تمنّا۔ خیال۔ مرضی۔ مطلب۔
مَنسافُر۔ جوانمردی۔ دلیری۔ انسانیت۔
مَنَس تاپ۔ رنج دلی۔ تکلیف قلبی۔ پچھتاوا۔

مَنسِج۔ دل کا۔ دلی۔ جو دل سے پیدا ہو۔ کامدیو کا نام۔
مَنس کامنا۔ خواہش دلی۔
مَنسوِن۔ بہادر۔ دلیر۔ من موجی۔
مَنسوِی۔ شریف۔ اعلیٰ طبیعت والا۔
مَنش۔ آدمی۔ انسان۔ بشر۔
مَنشیتوَ۔ آدمیت۔ انسانیت۔ بشریت۔
مَنشیہ۔ منو کی اولاد۔ آدمی۔ انسان۔ بشر۔ آدمیت۔
انسانیت۔ انسانی خاصیت۔
مَنشیتا۔ انسانیت۔ آدمیت۔
مَنشیہ گننا۔ مردم شماری۔
مَنکا۔ مالے کا دانہ۔ گردن کی ہڈی۔
مَنِکار۔ جوہری۔
مَن کامنا۔ خواہش دلی۔ مطلب دلی۔ آرزو۔
مَنکُر۔ آئینہ۔ مرآۃ۔
مَنگل۔ نیک۔ مبارک۔ رونق۔ خیریت۔ بہبود۔ خوشی۔
نیکی۔ سرور۔ عافیت۔ ستارۂ مریخ۔ روز سہ شنبہ۔
مَنگلاچار۔ شادیانہ۔ ترانۂ مبارکباد۔
مَنگلاچَرن۔ خداوند تعالیٰ کو تبرکاً پہلے یاد کر کے یا لکھ کر
بعد ازاں کسی کام کو شروع کرنا۔ حمد باری تعالیٰ
جل جلالہ۔
مَنگلامُکھی۔ بیاہ وغیرہ نیک کاموں میں گانیوالی عورت۔
مَنگل پرد۔ جس سے نیکی ہوتی ہو۔
مَنگل سماچار۔ خوش خبری۔ بشارت۔ مژدہ۔
مَنگل سنان۔ غسل صحت یا وہ غسل جو قبل از آغاز کار خیر

مَنجُل ۔ / مَنجُو ۔ } خوبصورت ۔ خوشنما ۔ دلکش ۔ دلربا ۔ دلچسپ

مَنجُوشا ۔ پٹاری ۔ صندوق ۔ ڈبیہ ۔ بکس ۔

مَنجِیر ۔ نوپر ۔ گھنگرو ۔ پازیب ۔ مَنجیرا ۔

مَنجِیرا ۔ ایک باجے کا نام ۔ جھانجھ ۔

مَنچ ۔ / مَنچک ۔ } گھاٹ ۔ پلنگ ۔ اسٹیج ۔

مَن چوڑ ۔ دل لبھانے والا ۔ دلکش ۔ دلگیر ۔

مَند ۔ آلسی ۔ دھیما ۔ تھوڑا ۔ بُرا ۔ ناقص ۔ کم ۔ سست ۔ کاہل ۔ ڈھیلا ۔ پتلا ۔ کُند ۔ احمق ۔ ہیچ ۔ بدقسمت ۔ ستارۂ زحل ۔ شنبہ ۔ سنیچر ۔ ہفتہ ۔

مَندا ۔ دھیما ۔ نازک ۔ ٹھنڈا ۔ سست ۔ سرد ۔ کاسد ۔ سستا ۔ ارزاں ۔

مَندار ۔ بہشت کا ایک درخت ۔ نیم کا درخت ۔ مدار کا درخت ۔

مَنداکنی ۔ گنگا کا ایک نام جو جنت میں بہتی ہے ۔

مَنداگنی ۔ بدہضمی ۔

مَند بھاگ ۔ بدقسمتی ۔ بدنصیبی ۔

مَند بُدھی ۔ / مَند مَتی ۔ } مورکھ ۔ جاہل ۔ احمق ۔ بے خرد ۔

مَند بھاگی ۔ / مَند بھاگیہ ۔ } بدقسمت ۔ بدنصیب ۔ کم بخت ۔

مَندتا ۔ سستی ۔ کاہلی ۔ نرمی ۔ سردی ۔ بدی ۔ خرابی ۔

مَندِر ۔ مکان ۔ خانہ ۔ گھر ۔ دیوالے ۔ دیوتاؤں کے رکھنے کا گھر ۔

مَندَر ۔ ایک پہاڑ کا نام جس سے دیوتا اور راچھسوں نے سمندر کو متھا تھا ۔ بہشت کا ایک درخت ۔ بھاری ۔

موٹا ۔ آئینہ ۔

مَندُرا ۔ طویلہ ۔ اصطبل ۔ گھڑسال ۔

مُندری ۔ / مُندرا ۔ } طوق ۔ حلقہ ۔ بالا جسے جوگی کانوں میں پہنتے ہیں ۔ انگشتری ۔ انگوٹھی ۔ چھلّہ ۔ مہر ۔

مَندگت ۔ نرم نرم ۔ بآہستگی ۔

مَندگتی ۔ دھیمی چال ۔ آہستہ چلنے والا ۔

مَندَل ۔ ایک قسم کا ڈھول جو بڑا ہوتا ہے ۔ وہ دائرہ جسے جادوگر اپنے گرد کھینچکر بیٹھتے ہیں ۔

مَند مَند ۔ آہستہ آہستہ ۔ نرم نرم ۔

مُندنا ۔ موچنا ۔ بند کرنا ۔ ڈھکنا ۔

مَندوَدری ۔ راون کی زوجہ کا نام ۔

مَنڈ ۔ چاولوں کی کانجی ۔ پیچ ۔ رس ۔ عرق ۔ فالودہ ۔

مُنڈ ۔ / مُنڈک ۔ } گردن کے اوپر کا حصّہ یعنی سر ۔ راس ۔

مُنڈا ۔ وہ شخص جس کے سر کے بال منڈے ہوئے ہوں ۔ بے سینگ کا بیل وغیرہ ۔ بے شاخ و برگ درخت ۔

مَنڈپ ۔ منڈوا جسے بیاہ وغیرہ کے وقت پھولوں اور پتوں سے آراستہ کرکے رسوم شادی وغیرہ ادا کرتے ہیں ۔ چھپر ۔ مندر ۔ دیوالے ۔

مَنڈِت ۔ زینت دیا ہوا ۔ آراستہ کیا ہوا ۔

مُنڈِت ۔ مونڈا ہوا ۔

مُنڈک ۔ مونڈنے والا ۔ نائی ۔ ایک رشی کا نام ۔

مُنڈکا ۔ نائن ۔

مَنڈل ۔ حلقہ ۔ گھیرا ۔ گولائی ۔ ہالہ ۔ دائرہ ۔ کرہ ۔ احاطہ ۔ چکر ۔ قرص ۔ سماج ۔ جماعت ۔ مجلس ۔ گروہ ۔ آسمان ۔

مَلَیَج ۔ چندن ۔ صندل ۔
مِلیچھ ۔ دیکھو (مِلیچھ)
مَلِین ۔ میلا ۔ غلیظ ۔ ناپاک ۔ گندہ ۔ ناقص ۔ بد ۔ خراب ۔
تاریک ۔ ملول ۔ مکدّر ۔ نجس ۔ چرکین ۔
مَلِینا ۔ میلا کچیلا ۔ زنگدار ۔ گنہ گار ۔ کالا ۔ اندھیرا ۔
مَلِینتا ۔ میلا پن ۔ کالا پن ۔ آلائش ۔ تلچھٹ ۔ شرارت ۔
مِلیچھ ۔ ہندوں کے چار فرقوں کے سوا ہر وہ فرقہ جس کا دہرم
احکام شاستر کے خلاف ہو ۔
مَلَیہ ۔ } ایک پہاڑ کا نام جو دکن میں ہے جہاں عمدہ
مَلَیہ گری } صندل پیدا ہوتا ہے ۔

مُماکھی ۔ شہد کی مکھی ۔
مِمانسا ۔ کسی اصلیت کی تحقیق ۔ ایک شاستر کا نام ۔
مَمتا ۔ } محبت ۔ الفت ۔ پیار ۔ دوستی ۔ عنایت ۔ عشق ۔
مَمتائی ۔ } دل بستگی ۔
مَمکار ۔ اپنی کمائی ہوئی دولت ۔ گھمنڈ ۔ غرور ۔
مُمکشا ۔ تمنّائے نجات اُخروی ۔
مُمکشو ۔ موکش یعنی نجات اُخروی کا طالب ۔
مَمہ ۔ میرا ۔ میری ۔
مَن ۔ دل ۔ خاطر ۔ قلب ۔ ذہن ۔ عقل ۔ روح ۔ رغبت ۔ میلان ۔ ارادہ
نفس ۔ روح انسانی ۔ خیال ۔ باطن ۔ ایک جوہر لطیف دخلی کا نام
مُن ۔ } رشی ۔ ولی ۔
مُنی ۔ }
مَناک ۔ تھوڑا ۔ قلیل ۔ باریک ۔
مَن آکاش ۔ مجازاً دل ۔

مَن بھاوَن ۔ } جو دل کو اچھا معلوم ہو ۔ دلپسند ۔ دلچسپ ۔ دلکش ۔
مَن بھاوَنا ۔ }
مَن پُورَن ۔ خاطر جمعی ۔ اعتماد ۔
مَنتر ۔ مشورہ ۔ صلاح ۔ دعا ۔ مناجات ۔ جادو ۔ افسوں ۔ سحر ۔ ٹونا ۔ راز ۔ سِرّ
مخفی ۔ اپدیش ۔ الفاظ کی ایک خاص ترکیب جسکے تلفظ سے ایشور یا دیوتا کی
مدد و حمایت حاصل ہوتی ہے ۔ بید کا ایک حصہ جسمیں دیوتاؤں کی حمد ہے ۔
مَنترتا ۔ مشورت ۔ مصلحت ۔ کنگاش ۔
مَنتر گیہ ۔ مشورہ دینے والا ۔ صلاح کار ۔ جاسوس ۔ جادوگر ۔
مَنتَرن ۔ } بچار ۔ صلاح ۔ رائے ۔ تدبیر ۔ مشورہ ۔ نصیحت ۔
مَنترنا ۔ }
مَنتری ۔ دیوان ۔ وزیر ۔ مشیر ۔ جادوگر ۔ ساحر ۔
مَنتویہ ۔ صلاح ۔ رائے ۔
مَنتھ ۔ } متھنا ۔ بلونا ۔ بلانا ۔ ہلنا ۔ مارنا ۔ کانپنا ۔
مَنتھن ۔ }
مَنتھان ۔ متھانی ۔ بلونی ۔
مَنتھج ۔ مکھن ۔ مسکہ ۔
مَنتھنی ۔ متھانی ۔ بلونی ۔
مُنج ۔ } ایک قسم کی گھاس جس سے جنیو بنتی ہے ۔
مُنجا ۔ }
مَنج ۔ منو کے خاندان کا ۔ مجازاً آدمی ۔ انسان ۔ بشر ۔
مَنجا ۔ عورت ۔ زن ۔ جورو ۔ زوجہ ۔
مَنجار ۔ مارجا ۔ بلی ۔ گربہ ۔
مَنجدار ۔ } بیچ کی دھار ۔ وسط دریا ۔ مجازاً عین مصیبت
مَنجدھار ۔ } کی جگہ ۔
مَنجری ۔ غنچہ ۔ کلی ۔ کونپل ۔ موتی ۔ تل کا پودا ۔ بیل ۔ تلسی ۔

مُکم ۔ نجات اخروی۔

مُکند ۔ نجات اخروی دینے والا ۔ وشنو دیو کا لقب ۔ پارہ۔

مُکو ۔ نجات اُخروی ۔ چھوٹنا۔

مُکھ ۔ مُنہ ۔ رُو ۔ چہرہ ۔ دروازہ ۔ ہر چیز کا پہلا حصّہ ۔ اول ابتدا ۔ آغاز ۔ سامنا۔

مَکھ ۔ یگیہ ۔ جگیہ ۔ قربانی۔

مُکھاسَو ۔ تھوک ۔ آب دہن ۔ تُف ۔ بزاق۔

مُکھاگر ۔ ہونٹھ ۔ لب ۔ ہر چیز کا اگلا حصّہ ۔ لگام ۔ زبانی ۔ ازبر۔

مُکھاوَلوکن ۔ مُنہ دیکھنا۔

مُکھ بھوشن ۔ پان ۔ بیڑا۔

مُکھر ۔ بڑبڑانیوالا ۔ سخت بات کہنے والا ۔ آواز ۔ کوا ۔ سنکھ۔

مُکھڑا ۔ چہرہ ۔ مُنہ ۔ رو۔

مُکھ شُدھی ۔ مُنہ دھونا۔

مُکھیا ۔ / مُکھیہ ۔ } صدر ۔ اول ۔ افضل ۔ اعلیٰ ۔ مقدم ۔ عین ۔ حقیقی ۔ پہلا ۔ ابتدائی ۔ خاص ۔ بڑا ۔ بزرگ ۔ برتر ۔ اہم ۔ سردار ۔ افسر ۔ پیشوا ۔ بانی۔

مُکھیتا ۔ فوقیت ۔ افسری ۔ اعلیٰ مرتبت۔

مُکھیہ ۔ دیکھو (مُکھیا)

مَگ ۔ راستہ ۔ راہ۔

مُگدھ ۔ جاہل ۔ خوبصورت ۔ کم سن ۔ (مرد)

مگدھ ۔ پٹنہ اور بہار کا علاقہ جس میں گیا وغیرہ داخل ہیں۔

مُگدھا ۔ جوان اور خوبصورت (عورت)

مگر ۔ / مگر مچھ ۔ } گھڑیال جو مشہور آبی جانور ہے ۔ نہنگ ۔ تمساح۔

مگن ۔ / مگن ۔ } ڈوبا ہوا ۔ غرق ۔ محو ۔ مشغول ۔ خوش ۔ مسرور ۔ شاداں ۔ مست ۔ بیخود ۔ سرمست ۔ مرفہ الحال۔

مگنتا ۔ خوشی ۔ شادمانی ۔ محویت۔

مگنہ ۔ ڈوبا ہوا ۔ دبا ہوا۔

مگھا ۔ دسواں نچھتر۔

مَل ۔ میل ۔ میلا ۔ چرک ۔ ریم ۔ غلاظت ۔ گوبر ۔ گوہ ۔ فضلہ ۔ کف ۔ پسینہ ۔ تلچھٹ ۔ گاد ۔ گناہ۔

مَلّ ۔ طاقتور ۔ پہلوان کشتی گیر۔

مَلا ۔ چمڑا ۔ چمڑے سے بنی ہوئی چیز۔

مَلار ۔ ایک سرود کا نام جو موسم باراں میں گایا جاتا ہے۔

مَلان ۔ کُملایا ہوا ۔ مرجھایا ہوا ۔ کمزور ۔ رنجیدہ ۔ شرمندہ۔

مَلانی ۔ تھکاوٹ ۔ تھکان ۔ میلاپن ۔ مُرجھانا ۔ اُداس ہونا۔

مَلّ بھو ۔ اکھاڑا ۔ کشتی گاہ ۔ رزمگاہ۔

مِلت ۔ ملا ہوا ۔ لگا ہوا۔

مَل راشی ۔ کوڑہ کرکٹ کا ڈھیر۔

مِلک ۔ میل ملاپ کرنے والا ۔ صلاح کار۔

مَلّکا ۔ چنبیلی کا پھول۔

مَل گراہی ۔ بھنگی ۔ خاکروب۔

مَل ماس ۔ لوند کا مہینہ ۔ کبیسہ۔

مَل موتر ۔ بول و براز۔

مِلن ۔ ملنا ۔ لیپنا ۔ لگانا۔

مَلن ۔ / مَلین ۔ } مُیلا ۔ گندلا ۔ ناپاک ۔ ناصاف ۔ بُرا ۔ خراب ۔ معیوب۔

مِلَن ۔ ملنا ۔ میل ۔ ملاپ ۔ ملاقات ۔ آمیزش۔

مَلِند ۔ بھونرا۔

مَلّہ ۔ پہلوان ۔ گرو ئیل۔

مَلّہ یُدھ ۔ (جُدھ) پہلوانوں کی لڑائی ۔ مُکّابازی ۔ کُشتی۔

مِشٹ۔ میٹھا۔شیریں۔

مَشٹ۔ چُپ۔خاموش۔

مُشٹ۔ چُرایا گیا۔چوری۔

مِشٹا۔ میٹھا۔شیریں۔ذائقہ دار۔

مِشٹان۔ شیرینی۔مٹھائی۔

مِشٹانّہ۔ مٹھائی۔

مُشٹکا۔ مُکّا۔گھونسا۔مُشت۔

مُشٹھ۔ / مُشٹھی۔ } مُٹھ۔مُٹھی۔مُکّا۔مُشت۔گھونسا۔

مِشر۔ ملا ہوا۔ملایا ہوا۔بڑا۔کلاں۔حکیم۔قابلِ پرستش۔ مشہور انسان۔متھرا کے رہنے والے برہمنوں کا لقب۔

مِشرِت۔ ملایا ہوا۔جُڑا ہوا۔

مِشرک۔ ملانے والا۔میل کرنے والا۔دیوتاؤں کا باغ۔ جست۔رانگا۔موتی۔

مَشک۔ مچھر۔ڈانس۔پشّہ۔

مُشک۔ انڈا۔بیضہ۔فوطہ۔جماعت۔مشک۔موٹا۔

مُکت۔ چھوڑا ہوا۔چھوٹا ہوا۔جس کی نجات ہوئی ہو۔ فراغت پایا ہوا۔معافی۔نجات اُخروی رہائی۔ رستگاری۔آزادی۔جسم کو مزید تناسخ سے نجات دینا۔رہائی از مرگ و تولد۔موتی۔واضح ہو کہ مکت چار قسم کے ہیں۔(۱) سالوک یعنے پرماتما کے لوک میں رہنا۔(۲) ساروپ یعنے مطابق روپ پرماتما کے روپ دھارن کرکے وہاں رہنا۔ (۳) سامیپ یعنے پرماتما کے قرب میں رہنا۔ (۴) سایُوج یعنے پرماتما میں مل جانا۔

مُکتا۔ موتی۔مروارید۔بہت زیادہ۔کثرت۔

مُکتا پھل۔ / مُکتاہل۔ } مجازاً موتی۔مروارید۔

مُکتا کلاپ۔ موتیوں کی مالا۔

مُکتا منی۔ موتی۔مروارید۔

مُکتا وَلی۔ موتیوں کا ہار یا مالا۔ایک کتاب کا نام۔

مُکت مال۔ موتی کا مالا۔

مُکت ہست۔ کھلے ہاتھ والا یعنی فیاض۔دانی۔

مُکتی۔ چھٹکارا۔دنیوی تکالیف یا عذاب سے نجات۔ رہائی۔آزادی۔مغفرت۔روح کی نجات۔آواگون سے بری۔علم خفی۔علم الٰہی۔

مَکُٹ۔ / مُکُٹ۔ } تاج۔افسر۔کلغی۔چوٹی۔سہرہ۔

مَکر۔ گھڑیال۔مگرمچھ۔آسمان کا دسواں برج یعنی جدی۔

مَکُر۔ / مُکُر۔ } آئینہ۔شیشہ۔مراۃ۔کمہار کا ڈنڈا۔

مَکر آکرت۔ مشکّل بشکل جدی۔

مَکرند۔ پھولوں کا رس یعنی شہدِ گل۔

مَکری۔ مچھلی۔ماہی۔

مَکشِکا۔ / مَکشیکا۔ } مکھی۔شہد کی مکھی۔

مُکُل۔ / مَکُل۔ } کلی۔غنچہ۔کونپل۔

مُکلِت۔ سکڑا ہوا۔غنچہ نصف شگفتہ۔

مُرمُر۔ بھوسی کی آگ۔

مَرمگیہ۔ }
مَرموِیدی۔ } بھید کا جاننے والا۔ بھیدی۔ رازداں۔
مَرمہ وِیتا۔ }

مَرمہ۔ بھید۔ راز۔ روح کا خاص اور نازک مقام۔

مَرمی۔ بھیدی۔ راز دان۔

مَرن۔ موت۔ مرگ۔ وفات۔ بربادی۔

مُرن۔ رنج۔ دُکھ۔ تکلیف۔ ہنُّی۔ تکلیف دینے والا۔

مُرنال }
مُرنالی۔ } کنول کی نال یعنی نالی۔

مُرنالِنی۔ وہ مقام جہاں کنول (نیلوفر) بکثرت ہوں۔

مَرن پراے۔ قریب المرگ۔

مُرنڈ۔ شہدِ گُل۔

مَرو۔ } وہ ملک یا جنگل جہاں پانی کی قلت ہو۔ صرف
مَرو ستھل۔ } ریتی اور میدان ہو۔ ریگستان۔ مارواڑ۔

مَروآ۔ مرزنجوش۔

مُرہا۔ مور۔ طاؤس۔ وہ لڑکا جس کا باپ مرگیا ہو۔ یتیم۔

مَری۔ وبا۔ طاعون۔

مَریادا۔ (مَرجادا) معمول۔ طریقہ۔ عزت۔ شہرت۔ کنارہ۔ رو۔ سرحد۔ قرار۔ نیم۔ نیک چال چلن۔

مَریچکا۔ کرن۔ سراب۔

مَریچ مالی۔ سورج۔ چاند۔

مَریچی۔ شعاعِ آفتاب۔ کرن۔ منجملہ سات رشیوں کے ایک رشی کا نام۔ برہما۔

مَریہ۔ آدمی۔ انسان۔ بشر۔

مَڑھا۔ مٹی کا بنا ہوا چھوٹا گھر۔

مَسان۔ وہ مقام جہاں مردے جلائے جائیں۔ مرگھٹ۔ مردہ گھاٹ۔

مُستاؤ۔ جنگلی سُور۔

مَستِشک۔ بھیجا۔ مغزِ سر۔

مَستک۔ ماتھا۔ پیشانی۔ ناصیہ۔ جبین۔ سر۔

مِسر۔ برہمنوں کا ایک لقب۔

مِشرت۔ ملا ہوا۔ آمیختہ۔

مِشرن۔ ملاوٹ۔ جمع۔

مُسکان۔ مُسکراہٹ۔ تبسّم۔

مَسکانا۔ چیرنا۔ پھاڑنا۔

مُسکانا۔ مُسکرانا۔ آہستہ آہستہ ہنسنا۔

مُسل۔ مُوسل۔ کوبہ۔

مُسلی۔ مُوسل رکھنے والا یعنی بلرام جی۔

مَسُورکا۔ چیچک۔ کٹنی۔

مَسُوری۔ چیچک۔ سُرخچہ۔

مَسّہ۔ آزخ۔ ثولول۔

مَسی۔ کالی سیاہی۔ کالی روشنائی۔

مَسی پاتر۔ }
مَسی وان۔ } سیاہی دان یعنی دوات۔
مَسی وانی۔ }

مَنش۔ غُصّہ۔ کچھُر۔

مِش۔ چھل۔ کپٹ۔ بہانہ۔ عذر۔ حیلہ۔ دھوکا۔ فریب۔ بناوٹ۔

مُرشَن ۔} سہن ۔ صبر ۔ برداشت ۔ معافی ۔ رگڑ ۔ دور کرنیوالا ۔
مُرشنہ ۔} روکنے یا ہٹانے والا ۔
مُرشا ۔ جھوٹ ۔ دروغ ۔ بیکار ۔ فضول ۔ بے فائدہ ۔
مُروشت ۔ انتخاب کیا ہوا ۔
مُرک ۔} موت ۔ مرض متعدی ۔ جیسے طاعون ہیضہ وغیرہ ۔
مُری ۔}
مُرک ۔ بدن ۔ جسم ۔ ہوا ۔ بندر ۔
مُرکت ۔ پنا ۔ زمرد ۔
مُرکٹ ۔ بندر ۔ بوزینہ ۔
مُرکچا ۔ مکان کی چھت ۔ سقف ۔ بام ۔
مُرگ ۔ ہرن ۔ آہو ۔ مجازاً ہر وحشی جانور ۔ حیوان ۔ پانچواں پچھتر کھوجنا ۔
مُرگانک ۔ چاند ۔ قمر ۔
مُرگ پتی ۔ مالک حیوانات ۔ مجازاً شیر ۔
مُرگ ترشنا ۔} ریگستان میں ریتی کے ذروں پر شعاع
مُرگ ترشنکا ۔} آفتاب گرنے کی وجہ دوپہر کے وقت وہ ریتی پانی کی طرح نظر آتی ہے ۔ اس لئے ہرن پانی سمجھکر اُس طرف دوڑتے ہیں مگر پانی نہ پاکر واپس آجاتے ہیں ۔ اس لئے یہ نام ہوا ۔ سراب ۔ دھوکا ہی دھوکا ۔
مُرگ چھالا ۔ ہرن کا چمڑا یا کھال ۔
مُرگ راج ۔ شاہ حیوانات یعنی شیر ۔ ببر ۔
مُرگ ساز ۔ کستوری ۔ مشک ۔
مُرگ شالا ۔ ہرن کا رمنا ۔ شکار گاہ آہوان ۔
مُرگسر ۔}
مُرگسیرا ۔} ستائیس نچھتروں میں سے پانچواں نچھتر ہفتہ ۔
مُرگسیرش ۔}
مُرگ لوچنی ۔} ہرن کے جیسی آنکھ والی عورت ۔
مُرگ نینی ۔} زن آہو چشم ۔
مُرگ مد ۔ کستوری ۔ مشک ۔
مُرگ نابھ ۔} نافۂ مشک ۔
مُرگ نابھی ۔}
مُرگ نینا ۔ ہرن کے جیسی بڑے بڑے آنکھ والی عورت ۔ آہو چشم ۔ مجازاً محبوبہ ۔ معشوقہ ۔
مُرگہ ترشنا ۔ دیکھو (مُرگ ترشنا)
مُرگھٹ ۔ وہ مقام جہاں مُردے جلائیں ۔ سمشان ۔ مسان ۔
مُرگی ۔ ہرنی ۔ آہوے مادہ ۔
مُرگیا ۔ شکار ۔ صید ۔
مُرگیندر ۔ مالک حیوانات ۔ مجازاً شیر ۔ شرزہ ۔
مُرگیو ۔ شکاری ۔ صیاد ۔ گیدڑ ۔ شغال ۔
مُرل ۔}
مُرلکا ۔} بانسری جو مشہور باجا ہے ۔ نئے ۔ الغوزہ ۔
مُرلی ۔}
مُرلی دھر ۔ بانسری رکھنے والا ۔ بانسری نواز ۔ سری کرشن جی کا لقب ۔
مُرم ۔ بھید ۔ راز ۔ مطلب ۔ منشا ۔ خلاصۂ کلام ۔ نازک مقام ۔ جسم کے وہ نازک عضو جن کو مار لگنے سے انسان زندہ نہیں رہ سکتا ۔
مُرمُر ۔ خشک پتوں کی آواز

مُراَنتک۔ سری کرشن جی کا لقب۔

مُرت۔ آدمی۔ انسان۔ بشر۔

مُرت۔ ہوا۔ باد۔ موکل باد۔

مُرت۔ } مرا ہوا۔ مردہ۔ لاش۔ موت۔ مرگ۔ مرنا۔
مُرتک۔

مُرتک۔ } مٹی۔ خاک۔
مُرتکا۔

مُرتک کرم۔ } مرے ہوئے کی نسبت کئے جانیکا کرم۔
مُرتک کرما۔

مُرت لوک۔ دنیائے فانی۔

مُرت دیہہ۔ جسم بے جان۔

مُرتھا۔ جھوٹا۔ جھوٹ۔ دروغ۔ ناراست۔

مُرتی۔ موت۔ مرگ۔

مُرتیُنجے۔ فاتح موت۔ مہادیوجی کا لقب۔ ایک منتر کا نام۔

مُرتیو۔ موت۔ مرگ۔ قضا۔

مُرتیو سنسار۔ عالم فانی۔ دُنیا۔

مُرتیو ناشک۔ آب حیات۔

مُرتیہ۔ آدمی۔ انسان۔ بشر۔ جسم۔ دُنیا۔

مُرتیہ لوک۔ عالم فانی۔ دُنیا۔

مُرج۔ مردنگ۔ پکھاوج۔

مُرجا۔ مانجنا۔ صاف کرنا۔

مُرجاد۔ (مریاد) } رسم ورواج۔ دستور۔ معمول۔ طریقہ۔
مُرجادہ۔ (مریادہ) } قاعدہ۔ رُتبہ۔ عہدہ۔ عزت۔
سیدھے راستے پر چلنا۔ حد مقررۂ اعمال دینی
و دنیوی۔

مُرجاوک۔ (مریاوک) معزز۔ مکرم۔ محترم۔

مُرجیا۔ غوطہ باز۔ غوّاص۔

مُرچا۔ } مرچ سُرخ۔
مُرچاس۔

مُرچنگ۔ ایک طرح کا باجا۔

مُرچھا۔ } بیہوشی۔ غشی۔
مُورچھا۔

مُرد۔ } مٹی۔ خاک۔
مُردا۔

مُردت۔ چورا کیا گیا۔ مالش کیا ہوا۔ ملایا گیا۔ شامل کیا ہوا۔

مُردک۔ مالش کرنیوالا۔ سِل کا بٹہ۔ نیزہ۔

مُردل۔ مردنگ۔ پکھاوج۔

مُردن۔ ملنا۔ رگڑنا۔ کچلنا۔ چورا کرنا۔ روندنا۔ کھندلنا۔ برباد کرنا۔ گھسنا۔ پیسنا۔ گھوٹنا۔ زدہ کوب کرنا۔

مُردنگ۔ ایک قسم کا باجہ یعنی مردنگ۔

مُردو۔ } نرم۔ نازک۔ ملائم۔
مُردُل۔

مُردو بانی۔ (وانی) ملائم بات۔

مُردوتا۔ نرمی۔ نازکی۔ ملائمی۔

مُردھ۔ لڑائی۔ جنگ۔

مُرش۔ } یاد۔ بچار۔ رائے۔ راست۔
مُرشن۔

مُرشتکل۔ بنجر زمین۔ بے آب زمین۔

مَدھُکوش ۔شہد کا چھتہ۔
مَدھَل ۔شراب ۔مئے۔
مَدھیَم ۔ بیچ ۔میانہ ۔منجلا ۔اوسط ۔آہستہ ۔سات سُروں میں سے ایک سُر۔
مَدھ ماتا ۔مدہوش ۔سرشار۔
مَدھُمات ۔موسیقی کی ایک نوا کا نام۔
مَدھُو ۔شہد ۔عسل ۔شراب ۔شکر ۔موسم بہار ۔چیت کا مہینہ ۔بسنت کا موسم ۔دودھ ۔پانی ۔مصری ۔مکھن ۔گھی ۔امرت ۔مٹھاس ۔میٹھا ۔پھولوں کا میٹھا رس ۔ایک راچھس کا نام۔
مَدھُوپَرش ۔پکا ہوا میوہ ۔رسدار میوہ۔
مَدھُوپَرک ۔دہی ۔گھی ۔شہد اور شکر ملی ہوئی چیز جو دیوتاؤں کو چڑھائی جاتی ہے۔
مَدھُوپُری ۔شہر متھرا کا نام۔
مَدھُوتُرن ۔گنا ۔نیشکر۔
مَدھُوری ۔یاسمین ۔بیلا۔
مَدھُوسُوَدن ۔سری کرشن جی کا لقب ۔چونکہ آپ نے (مَدھُو) نامی راچھس کو قتل کیا تھا۔
مَدھُوکر ۔شہد بنانے والا ۔یعنی شہد کی مکھی ۔بھونرا۔
مَدھُوکوش ۔شہد کا چھتہ۔
مَدھولی ۔درخت انبہ۔
مَدھُوماس ۔چیت کا مہینہ۔
مَدھُومکھی ۔شہد کی مکھی۔
مَدھُوبَن ۔(بن) متھرا کے پاس کا بن ۔سگریو کے باغ کا نام۔

مَدھیان۔ } دوپہر کا وقت ۔نصف النہار۔
مَدھیانہہ۔
مَدھیَستھ ۔درمیانی ۔بیچ کا ۔ثالث ۔ثالث بالخیر۔
مَدھیَم ۔بیچ کا ۔درمیانی ۔اچھا نہ بُرا ۔اوسط ۔بیچ کی اُنگلی ۔ایک نغمہ کا نام۔
مَدھیما ۔درمیان میں ہونے والی۔
مَدھیہ ۔بیچ ۔درمیان ۔اندر ۔بھیتر ۔اوسط ۔میانہ ۔کمر ۔درون ۔بیچ ۔کمینہ ۔بیچ میں ۔میں
مَدھیہ بھاگ ۔بیچ کا حصہ ۔درمیانی حصہ
مَدھیہ دِوَس ۔دوپہر ۔نیم روز ۔نصف النہار۔
مَدھیہ دیش ۔ملک متوسط۔
مَدھیہ کال ۔دوپہر کا وقت۔
مَدھیہ لوک } بیچ کی دنیا ۔یعنی یہ دنیا۔
مَدھیَم لوک
مَدھیہ ما ۔پانچ انگلیوں میں سے درمیانی انگلی ۔کنواری عورت۔
مَدھیہ وَرتی ۔درمیانی ۔مدعی اور مدعی علیہ کے درمیان میں تصفیہ کرنیوالا ۔ثالث ۔گواہ۔
مَدوُن مَت ۔متوالا ۔غرور سے مست۔
مُدی ۔چاندنی ۔نور ماہ ۔محبت ۔خوشی۔
مَدیپ ۔شرابی ۔مے خوار۔
مَدیہ ۔شراب ۔دارو ۔مئے۔
مَر ۔موت ۔مرگ ۔دُنیا۔
مُراری ۔سری کرشن جی اور وشنو کا لقب۔
مَرال ۔بط ۔بطخ ۔ہنس ۔ابر ۔صاف ۔پاک۔

شراب ۔ مشک ۔ منی ۔

مُدْ ۔ } خوشی ۔ بشاشت ۔ آرام ۔
مُدا ۔

مَدانْدھ ۔ وہ شخص جسے غرور وغیرہ کی وجہ اچھے بُرے کا خیال نہ رہے ۔

مُدِتْ ۔ خوش ۔ بشاش ۔ مسرور ۔

مُدِتا ۔ خوشی ۔ بشاشت ۔

مُدْرْ ۔ نشان ۔ علامت ۔ چھاپہ ۔ ٹھپّہ ۔ سکہ ۔ انگوٹھی ۔ مہر ۔ وہ انگشتری جس پر نام کندہ ہو ۔ وہ چوبی یا سنگی حلقہ جو کان میں پہنتے ہیں ۔ علامت سنکھ اور چکر کی ۔

مُدِرْ ۔ بادل ۔ ابر ۔

مَدِرا ۔ دارو ۔ شراب ۔ مئی ۔ سیندھی ۔ عرق ۔

مُدْرا ۔ روپیہ ۔ اشرفی ۔ چھاپ ۔ مہر ۔ انگوٹھی ۔ جوگیوں کے کانوں کا آویزہ ۔ پرستش (پوجا) کے وقت اُنگلیوں کو آپس میں ملانا ۔ ٹکسال ۔ دار الضرب ۔

مُدْرانْکِتْ ۔ مہر زدہ ۔ مختوم ۔

مُدْرایَنْتْر ۔ پرنٹنگ پریس ۔

مُدْرِتْ ۔ چھاپا ہوا ۔ مہر زدہ ۔ مطبوعہ ۔ ناشگفتہ ۔

مُدْرسالا ۔ ٹکسال ۔ دار الضرب ۔

مُدْرِکا ۔ ایسی انگوٹھی جس پر نام کندہ ہو ۔ مہر ۔ سکہ ۔

مُدْرَنْ ۔ چھپائی ۔ طباعت ۔

مُدْرَنالیے ۔ چھاپا خانہ ۔ مطبع ۔ پریس ۔

مُدَکْ ۔ مغرور ۔ متکبر ۔

مُدْگْ ۔ مونگ ۔ ماش ۔ قنات ۔ ڈیرہ ۔ خیمہ ۔ جھول ۔

پردہ ۔ غلاف ۔

مُدْگَرْ ۔ پہلوان کا مگدر ۔ میل ۔ بیلے کا درخت ۔

مُدْگَری ۔ موگری ۔ کلوخ کوب ۔

مَدْماتا ۔ متوالا ۔ مست ۔ سرشار ۔

مَدْمَتْ ۔ غرور سے مست وبیہوش ۔

مَدَنْ ۔ محبت ۔ عشق ۔ شہوت ۔ مہادیو جی اور کامدیو (موکل شہوت) کا لقب ۔

مَدَنْ بانْ ۔ ایک پھول کا نام ۔

مَدَنْ گوپالْ ۔ سری کرشن جی کا لقب ۔

مَدَنْ موہَنْ ۔ کامدیو کو فریفتہ کرنیوالا یعنی بھگوت ۔

مَدھْ ۔ درمیان ۔ بیچ ۔ اوسط ۔ میانہ ۔ طبیعت ۔ مزاج ۔ سرشت ۔

مُدھا ۔ جھوٹ ۔ فضول ۔ بیکار ۔ بے فائدہ ۔

مَدھُپْ ۔ شہد کی مکھی ۔ بھونرا ۔ نحل ۔ شرابی ۔

مَدھُتوا ۔ مٹھاس ۔ میٹھاپن ۔

مَدھُرْ ۔ میٹھا ۔ شیریں ۔ خوشگوار ۔ پیارا ۔ خوبصورت ۔ جو سُننے میں اچھا معلوم ہو ۔

مَدھُرا ۔ اچھی عورت ۔ سونف ۔

مَدھُرتا ۔ } مٹھاس ۔ شیرینی ۔ خوبصورتی ۔ نازکی ۔ لطافت ۔
مَدھُرتْوَہ ۔

مَدھُرَسْ ۔ میٹھاپن ۔ (گفتگو یا بولی میں)

مَدھُروانی ۔ (بانی) میٹھی بولی ۔ شیریں کلامی ۔

مَدھُری ۔ میٹھی ۔ رسیلی ۔ سہانی ۔

مَدھُکَرْ ۔ } شہد کا بھونرا یا مکھی ۔
مَدھُکَری ۔

مَتھِت ۔ بلو یا ہوا۔

مَتھُرا ۔ ایک مشہور تیرتھ گاہ کا نام جہاں سری کرشن جی تولد ہوئے۔

مَتھُریا ۔ متھرا کے برہمنوں کا ایک فرقہ۔

مِتھَش ۔ آپس میں ۔ باہم دیگر۔

مِتھِلا ۔ راجہ جنک کے شہر کا نام۔

مِتھلیش ۔ راجہ جنک کا لقب۔

مَتھَن ۔ چھاچھ وغیرہ بلونا ۔ متھنا۔

مَتھنا ۔ بلونا۔

مَتھنی ۔ دودھ بلونیکی لکڑی ۔ شیر زنہ۔

مِتھُن ۔ مرد اور عورت کا جوڑا ۔ زوجین ۔ جفت ۔ مباشرت ۔ بروج فلکی سے تیسرا برج ۔ یعنی جوزا۔

مِتھیا ۔ / مِتھیہ ۔ } غلط ۔ جھوٹ ۔ دروغ ۔ کذب ۔ ہیچ ۔ نابود ۔ فضول ۔ بیکار ۔ غیر صحیح۔

مِتھیا بھیوگ ۔ جھوٹا الزام۔

مِتھیا چار ۔ مکار ۔ غدار ۔ دغلباز ۔ فریبی۔

مِتھیا وادی ۔ / مِتھیہ وادی ۔ } جھوٹ بولنے والا ۔ دروغ گو۔

مَتی ۔ عقل ۔ خرد ۔ دانش ۔ سمجھ ۔ ہوش ۔ دل ۔ حافظہ۔

مِتی ۔ تاریخ ۔ میعاد ۔ حد ۔ مدت ۔ سود ۔ نفع ۔ ناپ ۔ وزن ۔ مقدار ۔ تعداد ۔ قدر ۔ ثبوت ۔ مقررہ وقت ۔ انجام ۔ آخر۔

مَتی بِھرم ۔ / مَتی بھرانت ۔ } بھول ۔ غلطی ۔ فراموش ۔ الٹی سمجھ۔

مَتی بھرمش ۔ پاگل پن۔

مَتی مان ۔ سمجھدار ۔ دانا ۔ عاقل۔

مَتی مَند ۔ کم عقل ۔ جاہل ۔ کند ذہن۔

مَتی ہین ۔ بے عقل ۔ ناسمجھ ۔ جاہل۔

مَٹھ ۔ وہ مکان جس میں ایک مہنت کی ماتحتی میں بہت سے سادھو رہتے ہوں ۔ خانقاہ ۔ دھرم سالہ ۔ تعلیم گاہ ۔ دیول۔

مَٹھ دھاری ۔ مٹھ کا گرو یا مہنت۔

مَٹھا ۔ چھاچھ ۔ دوغ۔

مَٹیانا ۔ آنکھ جھپکانا ۔ سہنا۔

مَجّ ۔ / مَجّا ۔ } ہڈی کے اندر کا گودا ۔ مغز استخواں ۔ مغز ۔ چربی ۔ شحم۔

مَجَک ۔ نہانے والا ۔ غوطہ لگانیوالا۔

مَجَن ۔ نہانا ۔ غسل کرنا ۔ ڈوبنا۔

مَجھار ۔ بیچ ۔ درمیان ۔ بیچ میں۔

مَجھاری ۔ بیچ کی ۔ اندرونی۔

مَچھ ۔ بڑی مچھلی ۔ برج حوت ۔ وشنو جی کا پہلا اوتار۔

مُچکُند ۔ سورج بنسی راجہ ماندھاتا کا بیٹا جسے سری کرشن جی نے نجات دی۔

مَچھلا ۔ مگرا ۔ ضدی ۔ ڈھیٹ۔

مَچھوا ۔ / مَچھوا ۔ } مچھلی پکڑنے والا ۔ ماہی گیر ۔ ڈونگیا۔

مَچیا ۔ چوکی ۔ کرسی۔

مَد ۔ غرور ۔ تکبر ۔ نشہ ۔ خمار ۔ مستی ۔ متوالاپن ۔ پاگلپن۔

مایاشکتی ۔ مادہ پیدائش عالم یا ارادہ ازلی یا قدرت کاملہ ۔
مایاواد ۔ مایا کا مسئلہ ۔ خداوند تعالیٰ کے سوا دنیا کی جملہ موجودات
کو لابقا (فانی) ماننا ۔ جس کی وجہ یہ ساری دنیا جھوٹ
جانی جاتی ہے ۔
مایاوِنی ۔ مکار و غدار عورت ۔
مایاوی ۔ } فریبی ۔ مکار ۔ شعبدہ باز ۔ ایک راچھس کا نام
مایک ۔ } جو مئے کا بیٹا تھا جسے بالی نے مار ڈالا ۔
مائے ۔ } ماں ۔ مادر ۔ والدہ ۔
مائی ۔ }
مت ۔ ملت ۔ مذہب ۔ اعتقاد ۔ قوم ۔ ذات ۔ دھرم ۔
عقیدہ ۔ منشا ۔ مقصد ۔ خواہش ۔ گیان ۔ صلاح ۔ علم ۔
صیغہ ۔ طریقہ ۔ رائے ۔ دانائی ۔ عقل ۔ وضع ۔ آئین ۔
رضامندی ۔ فہم ۔ دانش ۔ خیال ۔ مستی ۔ کیف ۔ نشہ ۔
عقلمندی ۔ ہوش ۔ صلاح ۔ مطلب ۔ سر ۔ راس ۔
یقین ۔ سمجھ ۔ جانا ہوا ۔ مانا ہوا ۔ پوجا ہوا ۔ قابل پرستش ۔
نہ ۔ نہیں ۔ حرف نفی ۔
مت ۔ مست ۔ متوالا ۔ مخمور ۔ مدہوش ۔ پاگل ۔ مغرور ۔
مِت ۔ میعاد ۔ حد ۔ مقدار ۔ اندازہ ۔ گنتی ۔ مدت ۔ انتہا ۔
کم ۔ قلیل ۔ تھوڑا ۔ ناپا ہوا ۔
مِتِ ۔ پیمائش ۔ پیمانہ ۔ تاریخ ۔
متا ۔ } صلاح ۔ بچار ۔ رائے ۔ منشا ۔
متو ۔ }
متاکشرا ۔ ایک سمرتی یعنی دھرم شاستر کا نام ۔
متاولمبی ۔ کسی ایک مذہب کے مطابق عمل کرنے والا ۔
کسی کے مشورہ پر چلنے والا

مت بھرم ۔ بھول ۔ فراموش ۔
مت بھید ۔ غیر مذہب ۔ غیر ملت ۔
متر ۔ دوست ۔ عزیز ۔ پیارا ۔ رفیق ۔ سورج ۔ آفتاب ۔
مترا ۔ دوست ۔ (عورت)
مترائی ۔ } دوستی ۔ محبت ۔ پیار ۔
متائی ۔ }
مترتا ۔ } دوستی ۔ محبت ۔ پیار ۔
متر توہ ۔ }
مترتائی ۔ دوستی ۔ محبت ۔
متر دروہی ۔ دوستوں کے ساتھ دھوکا دینے والا ۔ دغاباز
متر لابھ ۔ دوستوں کا فائدہ ۔
متر ورگ ۔ دوستوں کی جماعت ۔
متسر ۔ بغض ۔ حسد ۔ مخالفت ۔ عداوت ۔ ڈاہ ۔ غصہ ۔
چغلی ۔ غیبت ۔ مستی ۔
متسرا ۔ حسد ۔ بغض ۔ غصہ ۔
متسیہ ۔ مچھلی ۔ ماہی ۔ برج حوت ۔ وشنو کے پہلے اوتار کا
نام ۔ ایک پران کا نام ۔
متسیہ گندھا ۔ مچھودری نامی بیاس جی کی والدہ ۔
مت کُن ۔ کھٹمل ۔ غسک ۔
مت گیان ۔ علم ذہنی ۔
متمان ۔ عقلمند ۔ دانا ۔
مت متانتر ۔ دوسرا مذہب ۔ دوسرا دھرم ۔ دوسرا اعتقاد
مت مند ۔ کم عقل ۔ بے خرد ۔
متنگ ۔ ہاتھی ۔ فیل ۔ ابر ۔ بادل ۔ ایک رشی کا نام ۔
مت ورودھ ۔ مذہب کے خلاف ۔ دھرم کے برعکس ۔

مَانتا - عزت - عہد - نذر۔

مَانج - پیپ - ریم۔

مَانجھ - بیچ - درمیان۔

مَانجھی - ناؤ چلانیوالا - ملّاح۔

مَانڈ - جنگلی جانور کی گپھا - ہلکا پھیکا۔

مَانڈایک - عزت دینے والا۔

مَانڈیہ - کمی بدھی۔

مَانڈ - آب برنج یعنی پیچ۔

مَانڈنا - ملنا - مسلنا - بنانا - کرنا۔

مَانڈی - نشاستہ - اہار۔

مَانس - من - دل - خاطر - قلب - مزاج - ہمالیے پہاڑ کے پاس مان سرودر نامی ایک جھیل۔

مَانس - (مَامس) گوشت - لحم۔

مَانس پوجا - } پوجا کے دو طریقوں میں سے ایک یعنی وہ
مَانسی - } پوجا جو دل ہی دل میں کیجائے۔

مَان سَروَر - ہمالیہ کے شمال کی جانب ایک مشہور جھیل ہے جو بہت مقدس مانی جاتی ہے۔

مَانسِک - من یعنی دل کا - دلی۔

مَانُش - انسان کے متعلق - انسان کا - انسان - آدمی - بشر۔

مَانُشتا - انسانیت - بشریت۔

مَانُشی -
مَنُشی - } عورت - زن۔

مَانِک -
مَانِکیہ - } ایک جواہر کا نام جو قیمتی ہوتا ہے - لعل۔

مَانگلِک - مبارک - سعید۔

مَانگلیہ - نیک - مبارک - سعد۔

مَان - پوجا کرنا - عزت کرنا۔

مَانِنی - عزت دار عورت۔

مَانَنیہ - عزت کے لائق۔

مَانو - جیسے - گویا۔

مَانو - منو کی اولاد - آدمی - انسان - بشر۔

مَانوَت - مغرور - مدمغ۔

مَانوی - عورت - زن متعلق بہ انسان۔

مَان ہانی - بے عزتی - بے قدری - بدنامی - ہتک۔

مَانی - عزت دار - مغرور۔

مَانِنی - عزت دار عورت - مغرور عورت۔

مَانیہ - عزت کے قابل - محترم۔

مَاوس -
مَاواس - } اماوس یعنی قمری مہینہ کا آخری دن۔

ماہاتمیہ - قدرت - عزت - بزرگی۔

ماہُر - زہر - سم۔

ماہیشور - درگا دیبی۔

مایا - فریب - مکر - دھوکا - چھل - کپٹ - اندرجال - نمود بے بود - وہم - موہ - پیار - محبت - جادو - طلسم - غفلت - جہل - دولت - لکشمی - ارادۂ ازلی - خواہش ایزدی - قدرت کاملہ - خداوند تعالیٰ کی وہ قدرت جو وہم وخیال میں نہ آسکے اس کا نمودار ہونا - حجاب ازلی - خداوند جل شانہٗ کی وہ قوت جو پیدائش عالم کے وقت ظہور پذیر ہوئی تھی۔

ماری ۔ مار ڈالنا ۔ بیماری ۔ موت ۔ ہیضہ ۔ پلیگ وغیرہ ۔

مارِیچ ۔ ایک راچھس کا نام جو تاڑکا کا بیٹا تھا ۔ جسے سری رامچندر نے مار ڈالا ۔

ماس ۔<br>ماسک ۔ } مہینہ ۔ ماہ ۔ شہر ۔ چاند ۔

ماسانت ۔ شمسی مہینے کا آخر دن ۔ سلخ ماہ ۔ پورن ماسی ۔ شکرانت ۔

ماسک ۔ ماہوار ۔ ماہیانہ ۔ تنخواہ ۔ مشاہرہ ۔ ہر ماہ کے اماوس کے دن کا شرادھ ۔

ماسک دھرم ۔ ایام ماہواری ۔ منتھلی کورس

ماسی ۔ ماں کی بہن ۔ موسی ۔ خالہ ۔ خواہر مادر ۔ اخت الام ۔

ماش ۔<br>ماشک ۔ } اڑد جو مشہور غلہ ہے ۔ بنوبیاہ ۔ جسم کے اوپر کا مسہ ۔ غصہ ۔

ماکشک ۔ شہد ۔ عسل ۔

ماکند ۔ آم ۔ انبہ ۔

ماکھن ۔ مکھن ۔ مسکہ ۔

ماکھی ۔ مکھی ۔ مگس ۔

ماگدھ ۔ مگدھ دیش کا ۔ بھاٹ ۔ بادخوان ۔ وہ شخص جو جنگ کے وقت فوج کے ہمراہ رہ کر اُنکی اور اُن کے خاندان کی تعریف کرتے ہوئے ہمت افزائی کرے ۔ نقیب ۔

ماگسر ۔ مارگسر یعنی اگہن ۔

ماگھ ۔ سال کا گیارھواں مہینہ ۔

مال ۔ زمین ۔ نبض ۔ جنگل ۔ باغ ۔ پہلوان ۔ پھولوں کا ہار ۔ مالا ۔ حمائل ۔

مالا ۔<br>مالکا ۔ } سلسلہ ۔ قطار ۔ سطر ۔ پھول کا ہار ۔ گجرا ۔ تسبیح ۔

مالاکار ۔ مالا بنانیوالا ۔ مالی ۔ باغبان ۔

مالتی ۔ ایک قسم کی چنبیلی ۔

مالسری ۔ ایک راگ کا نام ۔ ایک درخت ۔

مالک ۔ مالا یا ہار بنانیوالا ۔ مالی ۔

مالکوس ۔ موسیقی کے ایک نغمہ کا نام ۔

مالنیہ ۔ میلاپن ۔ غلاظت ۔

مالو ۔ ملک مالوہ ۔

مالی ۔<br>مالک ۔ } مالا بنانیوالا ۔ باغبان ۔

مالنی ۔ مالن ۔ ایک ندی کا نام ۔

مالیہ ۔ پھول ۔ مالا ۔

ماما ۔ ماں کا بھائی ۔ ماموں ۔

مانس ۔ گوشت ۔ لحم ۔

مانساد ۔<br>مانساہاری ۔<br>مانس بھکشک ۔<br>مانس بھکشی ۔ } گوشت کھانیوالا ۔

مانسل ۔ موٹا ۔ فربہ ۔

مامی ۔ ماں کے بھائی کی زوجہ ۔ ممانی ۔

مان ۔ عزت ۔ آبرو ۔ تعظیم ۔ توقیر ۔ قدر و منزلت ۔ آو بھگت ۔ شہرت ۔ درجہ ۔ ادب ۔ جاہ ۔ مقدار ۔ مشابہت ۔ ناپ ۔ پیمانہ ۔ اندازہ ۔ شان ۔ دبدبہ ۔ گھمنڈ ۔ تکبر ۔ غرور ۔ رتبہ ۔ ناز و انداز ۔ مانند ۔ اندرون ۔ بھرا ہوا ۔ جیسے بھئے مان یعنی خوف سے بھرا ہوا ۔

مان بھنگ ۔ عزت ریزی ۔ بے عزتی ۔

ماَ تھداُ۔ وسط دریا۔ وسط سیلاب۔

ماَ چھی۔ مکھی۔ مگس۔

ماَ دَ۔ غرور۔ گھمنڈ۔ خوشی۔ مستی۔

ماَ دَرِی۔ پیدائشی۔ فطری۔

ماَ دَکَ۔ مست کرنیوالا۔ ہر نشہ آور چیز۔

ماَ دَکتاَ۔ مستی۔ نشہ۔ سکر۔

ماَ دُھری۔ حسن۔ فریبندۂ دل۔

ماَ دُھریہ۔ مٹھاس۔ میٹھاپن۔ شیرینی۔ مٹھائی۔ خوبصورتی۔

ماَ دھو۔ مدھو یعنی شہد کے متعلق۔ وشنو بھگوان بیساکھ کا مہینہ۔ بسنت کا موسم۔ موسم بہاران۔

ماَ دھوہ۔ ویشنوؤں کے چار فرقوں میں سے ایک فرقہ جو کالے رنگ کا قشقہ لگاتا ہے۔

ماَ دھوی۔ ایک قسم کی چمبیلی۔ ایک راگنی کا نام۔ ایک طرح کی شراب۔ تلسی۔ دیوی۔ سری کرشن (مادھو) کی زوجہ۔

ماَ دھوی۔ مہوے کی شراب۔ ایک طرح کی مچھلی۔

ماَ دھیاہنکِ۔ ٹھیک دوپہر کے وقت کیا جانے والا کام۔

ماَ دھیستھہ۔ بیچ۔ درمیانی۔ دلال۔ کٹنا۔ دیوث۔

ماَرَ۔ مرنا۔ مارنے والا۔ لقب مہادیوجی کا۔

ماَراتمکَ۔ جان سے مار ڈالنے والا۔

ماَرُت۔ ہوا۔ باد۔ خداوند باد۔

ماَرُت سُت۔ فرزند باد یعنے ہنومان جی۔

ماَرتنڈ۔ سورج۔ آفتاب۔ سوّر۔ خوگ۔

ماَرج

ماَرجنَ۔ / ماَرجناَ۔ ـ صفائی۔ پاکیزگی۔

ماَرجاَر۔ / ماَرجاَل۔ ـ بلی۔ گربہ۔ خیطل۔

ماَرجن۔ صاف کرنا۔ پاک کرنا۔ مذہبی رسم آغاز کرنے کے قبل منتر پڑھتے ہوئے پانی چھڑک کر جسم اور مکان وغیرہ پاک کرنا۔

ماَرجنی۔ جھاڑو۔ جاروب۔ بکناس۔

ماَردَو۔ نرمی۔ ملائمت۔

ماَرکَ۔ مار ڈالنے والا۔ تباہ کرنے والا۔ وبا۔ طاعون۔

ماَرکنڈیہ۔ ایک منی کا نام۔

ماَرگ۔ راستہ۔ راہ۔ طریقہ۔ طور۔ طرح۔ سبیل۔ اسلوب۔ روش۔ طرز۔ علّت۔ ایک ہندی مہینہ۔

ماَرگ پاَل۔ محافظ راہ۔

ماَرگِت۔ ڈھونڈھا گیا۔ تلاش کیا گیا۔

ماَرگ درشی۔ رہنما۔ رہبر۔

ماَرگ شر۔ / ماَرگ شیرش۔ / ماَرگ شیرشہ۔ ـ شمسی نواں مہینہ یعنی اگھن۔

ماَرگکَ۔ راستہ چلنے والا۔ راہرو۔ مسافر۔

ماَرگن۔ ڈھونڈنا۔ تلاش کرنا۔ بھیک۔ تیر۔ بان۔

ماَرگو۔ شکاری۔ صیاد۔

ماَرگی۔ مسافر۔ سیاح۔ رہرو۔

ماَرن۔ مار ڈالنا۔ جان لینا۔

ماَروتاتمج۔ فرزند باد یعنی ہنومان۔

سوکھا ہوا۔ مناسب۔ ٹھیک۔ جائز۔ درست۔

لپٹنا۔ اس طرح رہنا جس سے کسی کو تکلیف نہ ہو۔

لیہ۔ ملنا۔ شامل ہونا۔ بربادی۔ قیامت۔ تال۔ آواز۔ سُر۔

لیہ پالک۔ بے پالک۔ متبنیٰ۔

لیہن۔ چاٹنا۔ چکھنا۔

لیہہ۔ / لیہن۔ } چاٹنا۔ چاٹنے کے قابل چیز۔ چٹنی۔ لعوق۔

## م

م۔ چاند۔ زہر۔ موقع۔ برہما۔ شیو۔ وشنو۔ جم راج۔

ما۔ ماں۔ مادر۔ رونق۔ لکشمی۔ نہ۔ نہیں۔

ماپ۔ ناپ۔ پیمانہ۔ ناپنا۔

ماپک۔ ناپنے والا۔

مات۔ / ماتا۔ } ماں۔ مادر۔ والدہ۔ مجازاً سیتلا۔ چیچک۔ گائے۔ زمین۔ مست۔ مغرور۔ لکشمی دیوی کا لقب۔

ماتا پِتا۔ ماں باپ۔ والدین۔

ماتامہہ۔ ماں کا باپ یعنی نانا۔

ماتامہی۔ مادر مادر یعنی نانی۔

ماتر۔ حرف۔ فقط۔ تھوڑا۔ کچھ۔ اُتنا ہی۔

ماترا۔ حرف علت۔ دوا کی خوراک۔ مقدار۔ تھوڑا۔ ناپ۔ پَل۔ کسی چیز کی کوئی مقررہ حد۔

ماتراسپرش۔ احساس۔

ماتربھاشا۔ (بھاکھا) مادری زبان۔

ماترپوجا۔ بیاہ کی ایک رسم جس میں بیاہ کے ایک دو دن پہلے چھوٹی چھوٹی میٹھی پوریاں بنا کر آبا و اجداد کی پوجا کی جاتی ہے۔

ماترشوسا۔ خواہر مادر۔ ماں کی بہن۔ ماسی۔ موسی۔ خالہ۔ اخت الام۔

ماترک۔ برابر۔ اتنا۔ فقط۔

ماترکا۔ دودھ پلانے والی عورت۔ انّا۔ دایہ۔ مرضعہ۔

ماتری۔ ماں۔ مادر۔

ماتسر۔ کینہ ور۔ حاسد۔

ماتسرج۔ / ماتسریہ۔ } حسد۔ کینہ۔ بغض۔

ماتل۔ ماں کا بھائی۔ ماموں۔ ماما۔

ماتلا۔ ماں کے بھائی کی زوجہ۔ ممانی۔ بھنگ جو ایک نشہ آور چیز ہے۔

ماتلانی۔ / ماتلی۔ } ماں کے بھائی کی زوجہ۔ ممانی۔

ماتلی۔ اِندر کا رتھ بان۔

ماتنگ۔ ہاتھی۔ فیل۔

ماتولیہ۔ ممیرا بھائی۔

ماتھا۔ سر۔ ناؤ کے سامنے کا حصہ۔

ماتھر۔ متھرا کا رہنے والا۔ کایستھوں کی ایک ذات۔

ماٹی۔ مٹی۔ خاک۔

ماٹھا۔ مٹھا۔ سُست۔ کاہل۔ چھاچھ۔

ماجایا۔ برادر حقیقی۔

ماجائی۔ ایک ماں کی اولاد خواہ لڑکا ہو خواہ لڑکی۔

لَوَنْ ساگَرْ ۔ } کھارا سمندر ۔
لَوَنْ سَمُدْرْ ۔
لَوْنی ۔ مکھن ۔
لَوَ ۔ آدھا لمحہ ۔ لحظہ ۔ ذرہ پھل ۔ نقصان ۔ تباہی ۔
لَوہ ۔ } لوہا ۔ آہن ۔ حدید ۔ مجازاً ہتھیار ۔ سُرخ رنگ ۔
لَوہ ۔
لوہا ۔
لوہا کَرْ ۔ لوہار ۔ آہنگر ۔ حداد ۔
لوہِت ۔ لال ۔ لال رنگ ۔ سُرخ ۔ خون ۔
لِہَہ ۔ چاٹنا ۔
لوہکار ۔ لوہار ۔ آہنگر ۔ حداد ۔
لوہیا ۔ لوہیکا ۔
لوہی تاکش ۔ لال آنکھ والا ۔ مجازاً کویل ۔ وشنو ۔
لیویا ۔ لینے والا ۔ گیرندہ ۔
لَہنا ۔ لینا ۔ پانا ۔ جاننا ۔ معلوم کرنا ۔ قرض ۔ قسمت ۔
لئے ۔ } صدا ۔ آہنگ ۔ آرزو ۔ شوق ۔ فنا ۔ نابود ۔ محو ۔
لَیہ ۔ } قیامت ۔ محبت ۔ بیہوشی ۔ گانے کا ایک ڈھنگ ۔
ایک چیز کا دوسری چیز میں شامل ہونا ۔ ملجانا ۔
لَیارِی ۔ بھیڑا ۔
لیپ ۔ } لگانے کی چیز ۔ مرہم ۔ ضماد ۔ طلاء ۔
لیپن ۔
لیپا لَک ۔ گود لیا ہوا لڑکا ۔ متبنٰے لڑکا ۔
لیپک ۔ مرہم پٹی کرنیوالا ۔ جرّاح ۔
لیپیہ ۔ لگانیکے قابل ۔
لیچَھر ۔ بخیل ۔ کنجوس ۔ سوم ۔

لیر ۔ کترن ۔ کپڑے کا ٹکڑا ۔ دھجی ۔
لیش ۔ بہت تھوڑا ۔ چھوٹا ۔ کم ۔ ریزہ ۔ ذرہ ۔ حصّہ ۔ علامت ۔
نشان ۔ بقیہ ۔ موجب ۔ تعلق ۔ لگاؤ ۔
لیک ۔ } راہ ۔ طریق ۔ پگ ڈنڈی ۔ لکیر ۔ عیب ۔ داغ ۔
لیکا ۔
لیکھ ۔ لکیر ۔ لکھنا ۔ لکھا ہوا ۔ تحریر ۔ کتاب ۔ خط ۔
لیکھا ۔ حساب ۔ شمار ۔ لکھا ہوا ۔
لیکھک ۔ لکھنے والا ۔ کاتب ۔ محرر ۔ محاسب ۔ مصنّف ۔
مؤلف ۔
لیکھن ۔ لکھنا ۔ تحریر کرنا ۔
لیکھنی ۔ قلم ۔ خامہ ۔
لیکھنیہ ۔ لکھنے کے قابل ۔
لیکھیہ گرہ ۔ دفتر ۔ محکمہ ۔ کچہری ۔
لیکھ ہار ۔ خطوط رسان ۔
لیکھی ۔ تحریر ۔ نوشت ۔
لیکھیہ ۔ لکھنے کے قابل ۔ لکھا ہوا کاغذ ۔ چٹھی ۔ خط ۔ نامہ ۔
لین ۔ نیل ۔ نیلا ۔
لیلا ۔ کھیل ۔ تماشا ۔ بازی ۔ تفریح طبع ۔ سیر ۔ دل لگی ۔
لیلا ۔ برۂ گوسفند ۔
لیلاوَتی ۔ عیش و عشرت کرنے والی (عورت) خوبصورت
عورت ۔ علم حساب کی ایک کتاب ۔
لیلنا ۔ نگلنا ۔
لین ۔ آرام ۔ تشفی ۔ پناہ ۔
لین ۔ مل جانا اُس میں جس کا تصور ہو ۔ مستغرق ہونا ۔
مشغول ہونا ۔ لگا ہوا ۔ ملا ہوا ۔ ڈوبا ہوا ۔ گلا ہوا ۔

لُوکَا پَوَادٗ ۔ رسوائی روزگار ۔ بدنامی زمانہ ۔

لُوکَا چَارٗ ۔ ملک کا دستور و رواج ۔ طریقۂ دنیا ۔

لُوکَا نْتَرْ ۔ دوسرا لوک یعنی دوسری دنیا ۔

لُوکْ بَانْدھوْ ۔ سورج ۔ آفتاب ۔

لُوکَپْ ۔ محافظ دنیا یعنی راجہ ۔ بادشاہ ۔

لُوکْ پَالْ ۔ محافظ عالم ۔ دیوتا ۔ بادشاہ ۔

لُوکْ رَنْجَنْ ۔ ہر دل عزیز ۔ عام پسند ۔ مشہور ۔

لُوکْ سَنْکھیَا ۔ مردم شماری ۔

لُوکْ سَنْگرَہ ۔ آدمیوں کو جمع رکھنا ۔ فیض رسانی خلائق ۔ نظام عالم ۔

لُوکِکْ ۔ جو دنیوی کاروبار میں آتا ہو ۔ دنیاوی ۔ رسمی ۔ ظاہر دار ۔ سنسار ۔ بیوہار ۔

لُوکْ مَاتَا ۔ دنیا کی ماں مجازاً لکشمی ۔

لُوکَنْ ۔ نظر ۔ دید ۔

لُوکْنَا ۔ دیکھنا ۔ نظر کرنا ۔

لُوکْنَا ۔ چمکنا

لُوکْنَاتھْ ۔ خداوند تعالیٰ ۔ مجازاً راجہ ۔ بادشاہ ۔

لُوکَنِیَہ ۔ ظاہر ۔ نمودار ۔ ہویدا ۔

لُوکُوتَّرْ ۔ وہ جو دنیا میں ہونے والی چیزوں سے اعلیٰ و برتر ہو ۔

لُوکھْ ۔ شعلہ ۔ زبانۂ نار ۔

لُوکْ یَاتْرَا ۔ دنیاداری ۔ زندگی و موت ۔ حفاظت جان ۔

لُوکیشْ ۔ راجہ ۔ بادشاہ ۔

لُوکیکْ ۔ بیوہار ۔ دنیاوی ۔ روزمرہ کا ۔ ہر دل عزیز ۔

لُولْ ۔ ہلتا ہوا ۔ متحرک ۔ چنچل ۔ متلوّن ۔ کانپنے والا ۔ حریص ۔ عیّاش ۔ آنسو ۔ اشک ۔ زبان ۔ لکشمی ۔

لُولُبھْ ۔ }
لُولُبھَہْ ۔ } بڑا بخیل ۔ بڑا لالچی ۔ بڑا حریص ۔

لُولِکَا ۔ بندرگاہ ۔

لُولِینْ ۔ سرمست ۔ کسی خیال میں محو ۔ فنا ۔ ملجانا ۔

لُومْ ۔ جسم کے چھوٹے بال ۔ رونگٹے ۔ رُواں ۔ گچھے دار دم ۔ وہ چوکی جہاں سے دشمن کی نگہداشت کریں ۔

لُومَسَارْ ۔ زمرد ۔

لُومَشْ ۔ جس کے جسم پر کثرت سے بال ہوں ۔ ایک رشی کا نام جس کے گلے میں راجہ (پریکشت) نے مرا ہوا سانپ ڈالا تھا جس کی وجہ سے اس کے چیلے (شرنگی) رشی نے دعائے بد دی تھی کہ ساتویں دن راجہ کو (تکشک) نامی سانپ ڈسے ۔ (شکدیو) جی نے راجہ کو سری بھاگوت سنا کر دعائے بد سے نجات دلائی ۔

لُومْ کُوپْ ۔ مسامات ۔

لُومْ ہَرْشَنْ ۔ رونگٹے کھڑے ہو جانا ۔

لُونْ ۔ }
لُونْ ۔ } (نون) نمک ۔ ملح ۔ کھار ۔

لُونْ ۔ کٹا ہوا ۔ کاٹا گیا ۔

لُونَا ۔ } کھارا ۔ نمکین ۔ خوبصورت ۔ بقلتہ الحمقا ۔ بیلدار درخت
لُونِیَا ۔ } نمک بنانیوالا ۔ بنیوں کی ایک ذات ۔

لُونَا ۔ روشنی ۔ چمک ۔

لُونَا ۔ کاٹنا ۔ لگنا ۔ کسی چیز کے تولنے کے وقت جس طرف وزن کم ہو دوسرا پانٹ ڈال کر وزن درست کرنا ۔

لُونَارْ ۔ وہ مقام جہاں سے نمک برآمد ہو ۔ شور زمین ۔

لُونَائی ۔ نمکینی ۔ خوبصورتی ۔

لُونْدْ ۔ سال قمری کا وہ مہینہ جو ہر تیسرے برس اضافہ ہوتا ہے ۔ مل ماس ۔ ادھک ماس ۔ کبیسہ ۔

لُنڈ ۔ جسم بے سر ۔ طائر بے پر ۔

لنکا ۔ ڈالی ۔ شاخ ۔ ایک ٹاپو کا نام جسے (سیلون) کہتے ہیں ۔
واضح ہو کہ یہاں قدیم زمانے میں راون کا دار السلطنت تھا ۔

لنکا پتی ۔ / لنکیش ۔ / لنکیشور ۔ } لنکا کا بادشاہ یعنی راون ۔ وبھیشن ۔

لِنگ ۔ علامت ۔ نشان ۔ نیزہ ۔ موجب ۔ سبب ۔ گمان ۔
شک ۔ شبہہ ۔ تذکیر یا تانیث کی علامت ۔ مجازاً
عضو تناسل مرد ۔ شیوجی کی ایک مفروضہ علامت ۔

لِنگ پُران ۔ اٹھارہ پرانوں میں سے پندرھواں پُران

لِنگ دیہہ ۔ وہ جسم لطیف جو اِس جسم کثیف کے فنا ہوجانیکے
بعد بھی افعال کی وجہ اُن کے نتائج بھگتنے کے لئے
روح کے ساتھ لگا رہتا ہے ۔

لِنگ شریر ۔ جسم لطیف ہیکل لطیف ۔

لِنگن ۔ بغلگیری ۔ معانقہ ۔

لنگھت ۔ لانگھا ہوا ۔ پھاندا ہوا ۔

لنگھک ۔ کودنے والا ۔ پار ہونے والا ۔

لنگھن ۔ روزہ رکھنا ۔ روزہ ۔ برت ۔ فاقہ ۔ لانگھنا ۔ اُچھلنا ۔
کودنا ۔ حملہ کرنا ۔ پار ہونا ۔

لنگھنا ۔ کسی پر حملہ کرنا کسی چیز سے پار ہوجانا ۔

لو ۔ پل ۔ لمحہ ۔ ٹکڑا ۔ حصّہ ۔ پرتو ۔ تجلی ۔ جلتی ہوئی بتی کا شعلہ ۔
دل ۔ یاد ۔ دھیان ۔ ذکر ۔ لگن ۔ لونگ ۔ سری رامچندر جی
کے بڑے فرزند کا نام ۔

لوبھ ۔ لالچ ۔ حرص ۔ طمع ۔ آز ۔ بخل ۔ ترغیب ۔ ہوس ۔

لوبھی ۔ / لوبھک ۔ } لالچی ۔ بخیل ۔ کنجوس ۔ حریص ۔ طامع ۔

لُوپ ۔ چھپا ہوا ۔ پوشیدہ ۔ غائب ۔ کم ۔ کمی ۔ بربادی ۔ معدوم ۔
کاٹنا ۔ مٹانا ۔ غائب ہونا ۔ حذف کرنا ۔

لُوپا ۔ بربادی ۔ تباہی ۔ کمی ۔

لُوپن ۔ نابود کرنا ۔ کم کرنا ۔ مٹانا ۔ چھپانا ۔

لُوپی ۔ برباد کرنے والا ۔

لُوپیہ ۔ برباد کرنے کے قابل ۔

لُوتا ۔ مکڑی ۔ ریشم کا کیڑا ۔

لُوتھ ۔ جسم مردہ ۔ لاش ۔

لُوچک ۔ مضغۂ گوشت ۔ کرۂ چشم ۔ کاجل ۔ قشقہ ۔ کرن پھول ۔
موز ۔ سانپ کی کینچلی ۔

لُوچن ۔ آنکھ ۔ چشم ۔ عین ۔

لُور ۔ جھمکا ۔ آنسو ۔

لُوشٹ ۔ لوہا مٹی ۔

لُوشٹھ ۔ پتھر ۔ سنگ ۔ ڈھیلا ۔

لُوک ۔ دنیا ۔ جہان ۔ عالم ۔ دیر ۔ مخلوق ۔ انسان ۔ خلق ۔
لوگ ۔ واضح ہو کہ (لوک) یعنی عوالم تین ہیں ۔ عوالم ثلثہ ۔
(۱) سورگ لوک یعنی عالم بالا جہاں دیوتا رہتے ہیں ۔
(۲) مرتیہ لوک یعنی دنیائے فانی جسمیں ہم رہتے ہیں ۔
(۳) پاتال لوک یعنی زیر زمین ۔
بعضوں نے سات لوک کہا ہے (۱) بھولوک ۔
(۲) بھوور لوک ۔ (۳) سورگ لوک ۔ (۴) مہر لوک ۔
(۵) جن لوک ۔ (۶) تپولوک ۔ (۷) ستیہ لوک ۔ اور
بعضوں نے چودہ کہا ہے ۔

لُوک ۔ / لُوکا ۔ } آگ کی لپٹ ۔ آنچ ۔ شعلۂ نار ۔ زبانۂ آتش ۔

لگن کنڈلی۔ } وہ چکر (کنڈلی) جس سے یہ معلوم کرلیا جاتا
جنم کنڈلی۔ } ہے کہ کسی کی پیدائش کے وقت کون کونسے
گرہ کس کس راسی میں تھے۔
لگن کنگن۔ وہ کنگن جو بیاہ کے وقت دولہا اور دلہن کے ہاتھ
میں باندھا جاتا ہے۔
لگنہ۔ لگا ہوا۔ میش (حمل) وغیرہ بروج فلکی کے طلوع
ہونے کا وقت۔
لگھشٹھ۔ سب سے چھوٹا۔ بہت ہلکا۔ کمینہ۔
لگھما۔ } چھوٹاپن۔ خوردی۔ ہلکاپن۔ یوگ کے آٹھ طریقوں
لگھمن۔ } میں سے چوتھا طریقہ۔ واضح ہو کہ اس کا عمل
کرنے سے انسان بہت چھوٹا یا ہلکا ہو جاتا ہے دیکھو (سدھی)
لگھو۔ ہلکا۔ چھوٹا۔ خورد۔ خوبصورت۔ تھوڑا۔ کم۔ کوتاہ۔
نیچا۔ پنچ۔ کمینہ۔ دبلا۔ مختصر۔ جلد۔ جلدی۔ مقصورہ۔
لگھوتا۔ } ہلکاپن۔ چھوٹاپن۔ چھٹائی۔ خوردی۔
لگھتوہ۔ }
لگھو درشٹی۔ قریب بین۔ قصیر النظر۔
لگھوشنکا۔ پیشاب۔ بول۔
لگھوہست۔ سبک دست۔
لگی۔ بانس کا ڈنڈا۔
للا۔ دلارا۔ لاڈلا۔ پیارا لڑکا۔
للاٹ۔ }
للاڈ۔ } ماتھا۔ پیشانی۔ جبین۔ سرنوشت۔ تقدیر۔ قسمت۔ نصیب۔
للار۔ }
للاٹ ریکھا۔ نوشتۂ تقدیر۔
للام۔ خوبصورت۔ دلکش۔ علامت۔ نشان۔ پرچم۔ سینگ۔

زیور۔ گھوڑا۔
للت۔ حسین۔ جمیل۔ دلربا۔ پیارا۔ دلکش۔ مرغوب۔ عمدہ۔
نازک۔ ایک راگنی کا نام۔
للتا۔ حسین عورت۔ سری کرشن جی کی ایک بیوی کا نام۔
للتیا۔ پیار۔ محبت۔ حسن۔ علم۔
للنت۔ سیر۔ راس۔
للکنا۔ چڑھنا۔ دھاوا مارنا۔ چاہنا۔
للن۔ پیارا لڑکا۔ لڑکا۔ کھیل۔ عورت۔ عشوہ۔ زبان۔
للنا۔ عورت۔ زن۔ خوبصورت عورت۔
للو۔ زبان۔ خواہش۔
لمب۔ لمبا۔ اونچا۔ بڑا۔ پھیلا ہوا۔ عمود۔ ناچنے والا۔
لمبک۔ تقسیم۔ موقع۔ رتھ بان۔
لمبن۔ لمبائی۔ ہار۔ کنٹھا۔ ہار بنانیوالا۔
لمبو۔ لنبا۔ طول۔ دراز۔ طویل۔
لمبودر۔ لمبے پیٹ والا۔ گنیش جی کا لقب۔
لمبھن۔ عیب۔ داغ۔
لمپٹ۔ جھوٹا۔ دروغگو۔ کاذب۔ فاسق۔ اوباش۔ آوارہ۔
عیاش۔ زناکار۔ بدکار۔ لالچی۔ وہ بند آنچ جس کا
شعلہ دھات کو گلادے۔
لپٹھ۔ لپکنا۔ تیز رفتار۔
لمہ۔ بالدار دم۔
لنٹھ۔ جاہل گنوار۔ احمق۔
لنٹھک۔ چور۔ دزد۔
لنٹھن۔ چرانا۔ لوٹنا۔
لنچن۔ اکھاڑنا۔ نوچنا۔ کاٹنا۔ تراشنا۔ الگ کرنا۔ دور کرنا۔

لَساَ ۔ بیٹھا ہوا ۔ ہلدی ۔

لَست ۔ دیکھا ہوا ۔ چاہا ہوا ۔ ظاہر ۔ برملا ۔ صریح ۔ صاف ۔ مزین ۔

لَشت ۔ تھکا ہوا ۔ ماندہ ۔

لَشُن ۔ لہسن ۔ سیر ۔

لَشنا ۔ پھبنا ۔ سجنا ۔ چمکنا ۔

لُکانا ۔ چھپانا ۔ پوشیدہ کرنا ۔

لُکانجن ۔ وہ انجن جسے اگر کوئی اپنی آنکھوں میں لگائے تو لوگوں کی نظر سے پوشیدہ رہے ۔

لُکت ۔ لال ۔ سرخ ۔ لاکھ جس سے مہر وغیرہ کرتے ہیں ۔

لَکُٹ ۔ لاٹھی ۔ لکڑی ۔ چھڑی ۔

لَگڈ ۔ لکڑی ۔ لاٹھی ۔ لٹھ ۔

لَکش ۔ } صدہزار یعنی لاکھ ۔ پیر ۔ علامت ۔ نشان ۔
لَکشا ۔ } مکر ۔ فریب ۔

لَکشت ۔ دیکھا ہوا ۔ جانا ہوا ۔ علامت کیا ہوا ۔

لَکشک ۔ دکھانیوالا ۔

لَکشمن ۔ نیک علامت والا ۔ راجہ دشرتھ کے فرزند اور راجہ رامچندر کے برادر علاتی کا نام ۔

لَکشمنا ۔ ملک مدرا کے راجہ کی بیٹی اور سری کرشن جی کی زوجہ دریودھن کی بیٹی جو سری کرشن جی کے فرزند (سانب) کے ساتھ بیاہی تھیں ۔

لَکشمہ ۔ علامت ۔ نشان ۔

لَکشمی ۔ وشنو بھگوان کی زوجہ یعنی دولت کی دیوی ۔ دھن دولت مجازاً خوبصورتی ۔ ہلدی ۔ نجات اُخروی

لَکشمی پتی ۔ }
لَکشمی کانت ۔ } شوہر لکشمی یعنی وشنو جی ۔

لَکشمی وان ۔ }
" ونت ۔ } صاحب دولت ۔ دولتمند ۔ متمول ۔

لَکشن ۔ علامت ۔ نشان پہچان ۔ تعریف ۔ خصلت ۔ آثار ۔ نام تخلص

لَکشیہ ۔ دیکھنے کے قابل ۔ نشان ۔ علامت ۔ جو جانا جائے ۔ جو دیکھا جائے ۔

لَکشیہ بھید ۔ نشان اندازی ۔

لُکنا ۔ چھپنا ۔ پوشیدہ ہونا ۔

لِکھ ۔ تحریر ۔

لِکھت ۔ }
لِکھن ۔ } لکھا ہوا ۔ نوشتہ ۔ تحریر ۔ خط ۔ چٹھی ۔

لَکھن ۔ (لکشمن) سری رامچندر کے چھوٹے بھائی ۔

لِکھک ۔ لکھنے والا ۔ محرر ۔ کاتب ۔

لَکھنا ۔ دیکھنا ۔ تاکنا ۔ جاننا ۔ سمجھنا ۔ پہچاننا ۔

لِکھنی ۔ قلم ۔ خامہ ۔

لکھیرا ۔ لاکھ کی چوڑی وغیرہ بنانیوالا ۔

لَگ ۔ ہمیشہ ۔ روزانہ ۔ دائم ۔ تک ۔ پاس ۔ قریب ۔ جب تک ۔

لُگائی ۔ }
لُوگائی ۔ } عورت ۔ زن ۔

لَگن ۔ نجوم کی رو سے دن کا وہ حصہ جس میں کسی ایک برج فلکی کا قیام ہو ۔ کوئی نیک کام مثلاً شادی وغیرہ کرنیکا وقت ۔ ساعت سعید ۔ مہورت ۔ بیاہ ۔ شادی ۔ تعلق ۔ خواہش ۔ لگا ہوا ۔ ملا ہوا ۔ شرمندہ ۔

لَگن پتر ۔ }
" پترکا ۔ } شادی کے متعلق وہ تحریر جس میں زوجین کے اسما اور تاریخ بیاہ وغیرہ درج ہو ۔

لَگنک ۔ ضامن ۔

لَبھیہ ۔ ملنے کے قابل ۔ پانے کے لائق ۔ مناسب ۔ ٹھیک ۔ انصاف کے ساتھ ۔

لَپ ۔ مٹھی بھر ۔

لِپ ۔ تحریر لکھا ہوا کاغذ ۔

لِپت ۔ لیپا ہوا ۔ پوتا ہوا ۔ لیپ کیا ہوا ۔ ملا ہوا ۔ لیپا ہوا ۔

لُپت ۔ چھپا ہوا ۔ پوشیدہ ۔ غائب ۔ پنہاں ۔ نقصان ۔ برباد ۔

لَپِت ۔ کہا ہوا ۔ بولا ہوا ۔

لِپسا ۔ لالچ ۔ حرص ۔ چاہ ۔ خواہش ۔ تمنا ۔

لِپِک ۔ } لکھنے والا ۔ محرر ۔ نقاش ۔ مصور ۔
لِپی کار ۔
لِپِکر ۔

لَپَن ۔ منہ ۔ بات ۔ کلام ۔ کہنا ۔ بولنا ۔

لِپی ۔ لکھاوٹ ۔ تحریر ۔ دستخط ۔ لکھا ہوا کاغذ ۔

لِپی سجّا ۔ قلمدان ۔

لَت ۔ } بیل ۔ دار درخت ۔ رنگنے والا پودا ۔ شاخ پیچاں ۔
لَتا ۔

لَتا پَنَس ۔ تربوز ۔ خربوزہ ۔

لَتا تَرُو ۔ بیلدار درخت ۔

لَتا مَنی ۔ مونگا ۔

لَتانگی ۔ نازک جسم والی عورت ۔

لُٹھن ۔ تباہی ۔ بربادی ۔ غارت گری ۔

لَٹ ۔ جٹا ۔ اُلجھے ہوئے بال ۔ ایک جانور کا نام ۔

لٹکا ۔ منتر ۔ ٹونا ۔ ٹوٹکا ۔ جادو ۔

لٹوریا ۔ }
لٹوری ۔ } لٹ ۔ زلف ۔ چھوٹے چھوٹے اُلجھے ہوئے بال ۔

لٹیا ۔ چھوٹا لوٹا ۔

لَج ۔ } لاج ۔ شرم ۔ حیا ۔ حجاب ۔ عزت ۔
لجا ۔

لجا ہت ۔ بے شرم ۔ بے حیا ۔

لجا شیل ۔ شرمیلا ۔ شرمندہ ۔

لجالو ۔ شرمیلا ۔ شرمندہ ۔ شرمناک ۔ شرمگین ۔ ایک ذی حس نبات کا نام جسے چھوئی موئی کہتے ہیں ۔

لجامان ۔ } شرمیلا ۔ شرمندہ ۔ شرمسار ۔
لجاونت ۔
لجاوان ۔

لجانا ۔ شرمندہ ہونا ۔ شرمائے جانا ۔

لجاونتی ۔ شرمیلی (عورت)

لجت ۔ شرمایا ہوا ۔ شرمندہ ۔ شرمیلا ۔

لجونتی ۔ دیکھو (لاجونتی)

لجیانا ۔ شرم کرنا ۔ حجاب کرنا ۔

لچھمن ۔ راجہ سری رامچندر کے بھائی کا نام ۔

لچھمی ۔ (لکشمی) وشنو کی بیوی کا لقب یعنی دولت کی دیبی ۔ دولت

لچھمی کانت ۔ } (لکشمی) لقب وشنو کا ۔
لچھمی پتی ۔

لچھمی وان ۔ (لکشمی) صاحب دولت ۔ دولتمند ۔

لچھن ۔ (لکشن) } آثار ۔ علامت ۔ نشان ۔ چال چلن ۔ طور طریق ۔ حالت ۔ خصلت ۔ خط و خال ۔ قرائن ۔ استعارہ ۔ تلمیح ۔
لچھنہ ۔ (لکشنہ)

لڈن ۔ لڑنا ۔ لڑائی کرنا ۔ جھگڑنا ۔

لَاجُوُنْتُ ۔ صاحب شرم وحیا۔

لَاجُوُنْتی ۔ شرم والی عورت ۔ چھوئی موئی کا درخت ۔

لَاڑ ۔ تھوک ۔ آب دہان ۔ بزاق ۔

لَاسْ ۔ ناچ ۔ رقص ۔

لَاسَکْ ۔ ناچنے والا ۔ مور ۔ طاؤس ۔

لَاسْیَہ ۔ ناچ ۔ رقص ۔

لَاکْشَا ۔ رال ۔ لاکھ جس سے مہر وغیرہ کرتے ہیں ۔

لَاگھَوْ ۔ ہلکاپن ۔ چھٹائی ۔ خوردی ۔ حقارت ۔ کمی ۔ ہاتھ کی صفائی ۔ نزاکت ۔ پھرتی ۔ تیزی ۔ صحت ۔ تندرستی ۔

لَاگھَوی ۔ تیزی ۔ چالاکی ۔

لَالْ ۔ پیارا ۔ عزیز ۔ دلارا ۔ چھوٹا لڑکا ۔

لَالَا ۔ / لَالَہ ۔ } صاحب ۔ آقا ۔ معلم ۔ بابو ۔ گرو ۔ مرشد ۔ کایستھوں اور مہاجنوں کا ایک لقب ۔

لَالِتْ ۔ پالا ہوا ۔ لاڈ کیا ہوا ۔

لَالِتْیَہ ۔ خوبصورتی ۔ دلربائی ۔ نازکی ۔ خوش طبعی ۔

لَالْسَا ۔ دلی خواہش ۔ کمال آرزو ۔ لالچ ۔ تمنّا ۔ طمع ۔ حرص ۔ رغبت ۔ حاملہ عورت کی خواہش یعنی ساد ۔

لَالَنْ ۔ نہایت محبت کرنا ۔ محبت سے بچوں کو پالنا ۔ کھلانا ۔ پھسلانا ۔ لاڈ ۔ پیار ۔

لَالَنَا ۔ لاڈ کرنا ۔ پیار کرنا ۔ محبت سے پالنا ۔

لَالی ۔ پیار ۔ پیار کی ہوئی ۔ پیاری ۔ سرخی ۔

لَالْیَہ ۔ پیار کرنے کے قابل ۔

لَانْچھِتْ ۔ دھبہ لگایا گیا ۔ بے عزت کیا گیا ۔ داغدار ۔ معیوب ۔

لَانْچھَنْ ۔ دھبہ ۔ داغ ۔ عیب ۔ علامت ۔ نام ۔

لَانْچھنَا ۔ برائی ۔ بدی ۔ حقارت ۔

لَانَکْ ۔ / لَنَکْ ۔ } کُمر ۔ بھوسی ۔ بھوسا ۔

لَانْگْ ۔ / لَانْگھ ۔ } چھلانگ ۔ کود ۔ جست ۔

لَانْگَلْ ۔ ہل ۔ آلۂ تناسل مرد ۔

لَانْگَلِکْ ۔ ایک قسم کا زہر ۔

لَانْگْنَا ۔ / لَانْگھنَا ۔ } کودنا ۔ پھاندنا ۔ گزرنا ۔ عبور کرنا ۔ پار ہونا ۔ چڑھنا ۔

لَانْگُوْلْ ۔ / لَنْگُوْلْ ۔ } پونچھ ۔ دُم ۔ ذنب ۔

لَاوَرْ ۔ بھنا ہوا غلہ ۔

لَاوَسَاوْ ۔ نفع ۔ فائدہ ۔

لَاوَنْی ۔ / لَاوَنْیَہ وَتی ۔ } حسین عورت ۔

لَاوَنْیَہ ۔ نمکینی ۔ حسن ملیح ۔ خوبصورتی ۔ نور ۔ رونق ۔ زینت ۔

لَاہْ ۔ لاکھ جس سے مہر وغیرہ کرتے ہیں ۔

لَاہْ ۔ / لَاہَا ۔ / لَاہُو ۔ } فوقیت ۔ نفع ۔ فائدہ ۔ نتیجہ ۔ ثمرہ

لَائی ۔ لئے ۔ واسطے ۔ برائے ۔

لَبَارْ ۔ جھوٹا ۔ بکی ۔ گپی ۔

لَبْدھْ ۔ حاصل کیا ہوا ۔ پایا ہوا ۔ خارج قسمت (علم حساب)

لُبْدھْ ۔ للچایا ہوا ۔ لبھایا ہوا ۔ لالچی ۔ حریص ۔ بخیل ۔

لُبْدھکْ ۔ تیرکاری ۔ صیاد ۔

لَبْدھی ۔ قسمت ۔ نصیب ۔ فائدہ ۔ نفع ۔ حساب کا نتیجہ ۔ خارج ۔

زبان ۔ پوست ۔

گیانؔ اَگنی ۔ آتش عرفان ۔

گیاَ نَتھہ ۔ جان بوجھ کر ۔ سمجھکر ۔

گیانؔ داتا ۔ عقل دینے والا ۔ مرشد ۔ اوستاد ۔

گیانؔ کانڈ ۔ بید کے تین کانڈوں میں سے ایک جس میں وحدانیت کا ذکر ہے ۔

گیانؔ کرت ۔ وہ گناہ جو جان بوجھ کر کیا گیا ہو ۔

گیانؔ گمیہ ۔ عقل سے پہچاننے کے قابل یعنی خداوند تعالیٰ ۔

گیانؔ گوچر ۔ حواسوں سے جاننے کے لائق ۔

گیانؔ مد ۔ عقلمند ہونے کا غرور ۔

گیانؔ مئے کوش ۔ حجاب علمی ۔

گیانی ۔ نجومی ۔ دانا ۔ عابد ۔ رشی ۔

گیانؔ وان ۔ / گیاتو ۔ / گیانی ۔ } صاحب عقل ۔ دانا ۔ عالم ۔ رشی منی ۔ وہ عارف جس کو حق الیقین حاصل ہو ۔

گیانؔ یگیہ ۔ بذریعہ عقل اپنی روح کا خداوند تعالیٰ میں شامل کرنا ۔ روح اور خدا کو جدا نہ جاننا ۔ واضح ہو کہ اسے (برہم گیان) بھی کہتے ہیں ۔

گیانیندریہ ۔ حواس خمسہ باطنی یعنی باصرہ ۔ سامعہ ۔ شامہ ۔ ذائقہ ۔ لامسہ ۔

گیانؔ یوگ ۔ عقل کے ذریعہ نجات عقبیٰ کی کوشش ۔

گیپت ۔ جانا ہوا ۔ پڑھا ہوا ۔ مارا ہوا ۔ خوش کیا ہوا ۔

گیپتی ۔ یاد ۔ عقل ۔ قتل ۔ خوشی ۔

گیتؔ ۔ / گیتی ۔ } گانا ۔ سرود ۔ ترانہ ۔ بھجن ۔ حمد باری ۔

گیتا ۔ بزرگوں کا کہا ہوا ۔ کیفیت ۔ حال ۔ راگ ۔ نغمہ ۔ کلام ۔ ایک کتاب کا نام جس میں سری کرشن جی اور ارجن کی بحث درج ہے ۔ جسے (بھگوت گیتا) کہتے ہیں یعنی کلام ربانی ۔ واضح ہو کہ اس کے سوا رام گیتا ۔ پانڈو گیتا وغیرہ بھی ہیں ۔ مگر سب پر اس بھگوت گیتا کو ترجیح ہے ۔

گیدھ ۔ گِدھ ۔ کرگس ۔

گیروانؔ ۔ دیوتا ۔

گیشنؔ ۔ / گیشنو ۔ } گانیوالا مغنی ۔

گیلؔ ۔ راستہ ۔ راہ ۔

گیہہ ۔ گھر ۔ خانہ ۔ مکان ۔ مسکن ۔

گییہ ۔ جس کا جاننا ضرور ہو ۔ جاننے کے قابل ۔ جو جانا جا سکے ۔

## ل

لَ ۔ اندر ۔ منتر ۔ کانٹا ۔ رونق ۔ خوشی ۔ ہوا ۔

لابھ ۔ ملنا ۔ پانا ۔ فائدہ ۔ نفع ۔ سود ۔ بھلائی ۔ پیداوار ۔ محاصل ۔ قسمت ۔

لابھا لابھ ۔ نفع و نقصان ۔

لابھ وایک ۔ / لابھ کارکؔ ۔ } فائدہ دینے والا ۔ فائدہ مند ۔

لاٹؔ ۔ کپڑا ۔ پرانا ۔ کہنہ ۔

لاج ۔ شرم ۔ حیا ۔ ننگ ۔ عزت ۔

لاجا ۔ بھنا ہوا دھان کھیل ۔ مرمرے ۔

لاجاورتؔ ۔ سائبان ۔ برامدہ ۔ راوٹی ۔

گھن ناد۔ بادلوں کی گرج کی آواز۔ رعد۔ راون کا بیٹا۔

گھنگھور۔ گہرا بادل۔ گھٹا۔ گرج۔ رعد۔ خوفناک آواز۔

گھنگھیرا۔ عورتوں کا تہبند۔ گھاگھرا۔

گھنوپل۔ اولے جو بارش کے ساتھ برستے ہیں۔

گھنونا۔ ناپسند۔ مکروہ۔

گھوا۔ چمٹا۔ سنڈسی۔

گھور۔ خوفناک۔ ڈراونا۔ سنگین۔ مہیب۔ سخت۔ بڑا۔ کلاں۔ گہرا۔ طبل کی آواز۔ شیوجی کا لقب۔

گھور۔ گفا۔ گپھا۔ کندرا۔

گھورن۔ پھرنا۔ گھومنا۔

گھوس۔ گھوش۔ رشوت۔ گھونس۔ خرموش۔

گھوسی۔ مسلمان گوالا۔

گھوش۔ اونچی آواز۔ منادی۔ اہیروں کے رہنے کی بستی۔ اہیر۔ قریہ۔ دہ۔

گھوشن۔ رٹنا۔ یاد کرنا۔ ظاہر کرنا۔ پھیلانا۔

گھوشنا۔ ڈھنڈھورا۔ منادی۔ کسی چیز کو آواز بلند سے ظاہر کرنا۔

گھوشن پتر۔ }
گھوشنا پتر۔ } اشتہار۔ اعلان نامہ۔

گھوشنیہ۔ شہرت دینے کے قابل بات۔

گھول۔ مکھن نکالا ہوا دودھ۔ چھاچھ۔ مٹھا۔ دوغ۔

گھوم۔ اطراف۔ پیرامون۔ گردش۔

گھونگھٹ۔ برقع۔ نقاب۔ حجاب۔

گہہ۔ ملاح۔ سرنگ بیر پر کا راجہ اور سری رامچندر کا دوست۔

گہیک۔ کبیر کے قاصد۔ ایک طرح کے دیوتا۔

گھیور۔ ایک قسم کی مٹھائی۔

گہیہ۔ چھپا ہوا۔ پوشیدہ۔ مخفی۔ جسم کے پوشیدہ عضو۔

گی۔ }
گیر۔ } قوت ناطقہ۔

گیا۔ صوبہ بہار کے ایک شہر کا نام جو بڑا تیرتھ کا مقام ہے۔

گیا۔ گائے۔ مادہ گاؤ۔

گیاپت۔ یاد دلایا گیا۔ معلوم کرایا گیا۔

گیاپیہ۔ }
گیئیہ۔ } جاننے کے قابل۔

گیاپک۔ جتانے والا۔ بتانیوالا۔ حکم دینے والا۔

گیاپن۔ یاد دلانا۔ جتانا۔ بتلانا۔ معلوم کرنا۔ اطلاع دینا۔ حکم۔

گیات۔ جانا ہوا۔ سمجھا ہوا۔ جانا گیا۔ معلوم۔

گیاتا۔ وہ جو کسی چیز یا امر سے واقف ہو۔ خبردار۔ جاننے والا۔ ماہر۔ عالم۔

گیاتویہ۔ جاننے کے قابل۔ جو جانا جا سکے۔

گیاتی۔ ایک ہی گوتر یا خاندان کا مرد۔ بھائی بندھو جیسے چچا بھتیجا وغیرہ۔

گیاتیتوہ۔ عزیزداری۔ قرابتداری۔

گیالی۔ }
گیاوال۔ } گیا کے برہمن جو زائروں سے پنڈ شرادھ وغیرہ کراتے ہیں۔

گیان۔ عقل سمجھ۔ تمیز۔ علم۔ فہم۔ دانش۔ آگہی علم تصوف۔ علم حقیقی۔ علم معرفت۔ حقیقت۔ وحدانیت (ایشور۔ مایا۔ جیو) کا معلوم کرنا۔

گیان اندری۔ حواس علمی۔ حواس باطنی۔ وہ حواس جن سے دیکھنے۔ سننے۔ سونگھنے اور ذائقہ لینے اور چھونے وغیرہ کا گیان ہوتا ہے۔ یعنی آنکھ۔ کان۔ ناک۔

گھنو باکنج ۔ بھیم سین کے فرزند کا نام ۔

گھنہ ۔ ندی یا تالاب کا کنارہ ۔

گھٹی ۔ گھڑی ۔ ساعت ۔ مہورت جو (۲۴) منٹ کا ہوتا ہے ۔

ٹکری ۔ چھوٹا گھڑا ۔ نقصان ۔ گھاٹا ۔

گھٹیا ۔ گھسا ہوا ۔ درجۂ دوم کا ۔ کم قیمت کا ۔ سستا ۔ ارزاں ۔

گھٹی یتر ۔ گھڑیال ۔ رہٹ ۔

گھرات ۔ سونگھا ہوا ۔

گھران ۔ ناک ۔ بینی ۔ شامہ ۔ بو ۔ سونگھنا ۔

گھرانیندریہ ۔ ناک ۔ بینی ۔ قوت شامہ ۔

گھرایک ۔ سونگھنے والا ۔

گھرت ۔ گھی ۔ روغن زرد ۔

گھرشت ۔ گھسا ہوا ۔ رگڑا ہوا ۔

گھرشٹ ۔ گھسا ہوا ۔

گھرشٹی ۔ گھسنا ۔ مارنا ۔

گھرشک ۔ گھسنے والا ۔ رگڑنے والا ۔ پیسنے والا ۔

گھرشن ۔ رگڑ ۔ گھت ۔ رگڑنا ۔ پیسنا ۔ گھسنا ۔

گھرگھرا ۔ گھاگھرا ۔ لہنگا ۔ سایہ ۔

گھرم ۔ گرمی ۔ حرارت ۔ دھوپ ۔

گھرم بندو ۔ پسینے کے قطرے ۔

گھرنا ۔ کراہیت ۔ نفرت ۔ مہربانی ۔ عنایت ۔

گھرنت ۔ مکروہ ۔ نفرت کیا ہوا ۔

گھرنی ۔ گھروالی ۔ جورو ۔ زوجہ ۔

گھرنی ۔ چرخی ۔ چھوٹا پہیا ۔ ایک طرح کا کبوتر ۔

گھیرو ۔ دیر ۔ دیری ۔

گھری ۔ گھڑی ۔

گھر ۔ گھوڑے کا مخفف ۔ اسپ ۔

گھرسال ۔ اصطبل ۔ طویلہ ۔

گھڑیال ۔ گھنٹہ ۔ مگرمچھ ۔

گھسمر ۔ پیٹو ۔ کھاؤ ۔

گھس ۔ مالش ۔ رگڑ ۔

گھگھرا ۔ دیکھو (گھاگھرا)

گھگھیانا ۔ خوشی یا غم سے آواز نہ نکلنا ۔ پھسلانا ۔ بہلانا ۔
لڑکھڑانا ۔ تتلانا ۔ ہکلانا ۔ للو پتو کرنا ۔ گڑگڑانا ۔
عاجزی کرنا ۔

گھمس ۔ گرمی ۔ حرارت ۔

گھمنڈ ۔ غرور ۔ کبر ۔ نخوت ۔ فخر ۔

گھن ۔ لفظی معنی یکجا ہونے کے ہیں مگر بعض مقام پر بہت اور
بے شمار کے معنے ہوتے ہیں ۔ گنجان جنگل ۔ جھاڑی ۔ ابر ۔
بادل ۔ آسمان ۔ لوہاروں کا بڑا ہتھوڑا ۔ مشکل سخت گرہن

گھن ۔ نفرت ۔ کراہت ۔ تنفر ۔ شرم ۔ شرمندگی ۔

گھن ۔ ایک قسم کا چھوٹا کیڑا ۔

گھنا ۔ بوسیدہ ۔ کرم خوردہ ۔

گھنا ۔ گہرا ۔ بہت ۔ ڈھیر ۔

گہنا ۔ کسی چیز کو لینا ۔ پکڑنا ۔ زیور ۔ رہن ۔ گرو ۔

گھناتمک ۔ جو لمبائی چوڑائی اور گہرائی میں برابر ہو ۔ مربع ۔

گھنٹا ۔ گھڑیال ۔ ساعت ۔ جرس ۔ درا ۔

گھنٹالی ۔ چھوٹا زنگولہ جو بیلوں کے گلے میں ڈالتے ہیں ۔

گھنشٹھ ۔ بہت بڑا ۔

گھن شیام ۔ کالی گھٹا ۔ ابر کی طرح سیاہ فام ۔ مجازاً سری کرشن جی ۔

گھن گرجا ۔

گُونتھنا۔ پرُونا۔
گُونی۔ ٹاٹ کا بورا۔
گووَردھن۔ برندابن کے ایک پہاڑ کا نام۔ واضح ہو کہ
اندر نے غضب سے موسلا دھار بارش برسایا تھا۔
تو سری کرشن جی نے تمام برج باسیوں کے بچانے کے لئے
اپنی چھنگلیا پر اس پہاڑ کو اُٹھایا تھا۔
گوہار۔ واویلا۔ شور وغل۔ گالی گلوچ۔ ہُلّڑ۔ ہنگامہ۔
گوہتیہ۔ گؤکشی۔
گوہوں۔ گیہوں۔ گندم۔
گویشن۔ کھوج۔ تلاش۔ چھان بین۔
گَوْیہ۔ وہ چیز جو گائے سے متعلق ہو جیسے دُودھ۔ دہی۔ گھی وغیرہ۔
گوئی۔ چھپا ہوا۔ پوشیدہ۔
گھَر۔ گھنٹا۔ گھر گھر کی آواز۔ ابر۔ بادل۔
گُہا۔ غار۔ گپھا۔ کندرا۔
گھات۔ نقصان۔ قتل۔ آفت۔ مصیبت۔ اذیت۔ فریب
دھوکا۔ چوٹ۔ تاک۔ پیچ۔ موقع۔ داؤ۔
ارادہ۔ مارنا۔
گھاتک۔ / گھاتُک۔ / گھاتی۔ } اذیت رساں۔ ظالم۔
گھاتِنی۔ مار ڈالنے والی عورت۔ قاتلہ۔ ظالمہ۔
گھاتی۔ مار ڈالنے والا مرد۔ قاتل۔ ظالم۔
گھاٹ۔ راہ دریا۔ ساحل۔ معبر۔
گھاٹا۔ پہاڑ کا چڑھاؤ۔ پہاڑی راستہ۔ کمی۔ نقصان۔
گھاٹیا۔ گھاٹ پر رہنے والا۔ برہمن۔ گنگا پتر۔

گُہار۔ غار۔ پکار۔ شور۔ مدد۔
گھاگ۔ تجربہ کار۔ خرانٹ۔
گھاگھرا۔ عورتوں کا تہبند۔ لہنگا۔ پشواز۔ سریونڈی کا نام۔
گھالک۔ برباد کرنے والا۔
گھالنا۔ اُجاڑنا۔ برباد کرنا۔ ڈالنا۔ گھسیڑنا۔
گھام۔ دُھوپ۔ گرمی۔
گھامڑ۔ احمق۔ بے وقوف۔ اُلّو۔
گھاؤ۔ زخم۔ جراحت۔
گُہت۔ پوشیدہ۔ مخفی۔ مستور۔
گھٹ۔ بدن۔ جسم۔ کالبد۔ گھڑا۔ سبو۔ دِل۔ قلب۔ ضمیر۔
گھاٹ۔ راستہ۔ گیٹ۔ بُرج دَلو۔
گھٹا۔ اُمڈے ہوئے بادلوں کا لکّہ۔ جھُنڈ۔ انبوہ۔
گھٹاٹوپ۔ چاروں طرف سے اُمڈ کر آئی ہوئی گھٹا۔ پالکی۔
عماری وغیرہ کا پردہ۔
گھٹاؤ۔ / گھٹنی۔ } بادل۔ بادلوں کی کثرت۔ شان وشوکت۔
گھٹت۔ گھڑا ہوا۔ بنایا ہوا۔
گھٹک۔ درمیانی۔ ثالث۔ سفیر۔ ایلچی۔ پیغامبر۔ قاصد۔
کارکن۔ دلال۔ میانجی۔ واسطہ کار۔
گھٹِک۔ گھڑی بجانیوالا۔ گھڑیالی۔
گھٹِکا۔ گھڑی۔ ساعت۔ چھوٹا گھڑا۔ مہورت جو (۲۴ منٹ
گھٹکار۔ کمہار۔ کوزہ گر۔
گھٹن۔ / گھٹنا۔ } ہونا۔ اتفاق ہونا۔ میسر ہونا۔
گھٹنیہ۔ ہونے کے قابل۔ میسر ہونے کے لائق۔

ایک راگ کا نام۔گورے رنگ کی۔رات۔ہلدی۔
تُلسی۔گوروچن یعنی حجر البقر۔
گَورِیا۔چڑیا۔
گَوری پُتر۔فرزند پاربتی یعنی گنیش جی۔
گَوریش۔مہادیو جی کا لقب۔
گُوڑھ۔گہرا۔نازک۔عمیق۔دقیق۔پوشیدہ مغلق۔ژرف
موہوم۔مخفی۔غامض۔رمز آمیز۔بعید الفہم۔ادق۔
گُوڑھارتھ۔مبہم یا پوشیدہ مطلب یا معنی۔
گُوڑھتا۔پوشیدگی۔دقت۔غموضت۔
گُوڑھج۔وہ لڑکا جس کے باپ کا نام معلوم نہ ہو۔
گوسائیں۔دیکھو (گسائیں)
گوسوامی۔گؤ کا مالک۔گوسائی۔مہنت۔مرشد۔
گوشال۔ / گوشالا۔ } وہ مکان یا مقام جہاں گائے بیل باندھتے ہوں۔
گوشٹھ۔گوشالا۔طویلہ۔
گوشٹھی۔بہت سے لوگوں کی جماعت۔مجلس۔بات چیت۔
صلاح مشورہ۔کانا پھوسی۔رازداری۔
گوکرن۔(گائے کا کان) ایک زیارت گاہ کا نام جو ملبار
میں ہے۔خچر۔ایک طرح کا سانپ۔بالشت۔وجب۔
گوکُل۔گایوں کے رہنے کا مکان۔گوشالا۔متھرا کے پاس
کے ایک گاؤں کا نام جہاں نند جی رہتے تھے۔جو
سری کرشن جی کا پیدائشی مقام ہے۔جہاں اُنہوں نے
اپنی عمر طفلی بسر کی۔
گوکُل چند۔سری کرشن جی کا لقب۔
گوکیل۔ہَل۔مُوسل۔کوبہ۔

گوگراس۔کھانے کے پہلے گؤ کے لئے الگ کیا ہوا ایک لُقمہ۔
گوگھاٹ۔مویشیوں کے پانی پینے کا مقام۔
گول۔زن فاحشہ کا لڑکا۔مٹی کا بڑا کونڈا۔عطر۔گولا۔
گولار۔کسی چیز کا گول ہونا۔مدوری۔
گولاردھ۔نصف کرۂ ارض۔
گولاکار۔مُدور۔
گولک۔ / گولکا۔ } وہ لڑکا یا لڑکی جو کسی زن بیوہ کے بطن سے پیدا ہو۔حرامزادہ۔حرامغول۔گیند۔کلش۔گڑ۔
وہ گھڑا جس کے اندر محصول کے پیسے اور روپے
جمع کئے جائیں۔
گولوک۔بہشت۔
گومتی۔ایک ندی کا نام۔
گومکھی۔ہمالئے پہاڑ کا وہ مقام جہاں سے گنگا نکلتی ہے۔
گنگوتری۔تسبیح۔رکھکر مالا جپنے کی تھیلی۔
گوموتر۔گائے کا پیشاب۔
گومئے۔گائے کا گوبر۔سرگین۔
گومیدھ۔گائے کی قربانی۔
گون۔اناج ڈالنے کا تھیلا۔بورہ۔
گون۔مددگار۔معاون۔بزرگ۔
گون۔(گمن) جانا۔چلنا۔حرکت کرنا۔کوچ۔
گونا۔ / گوونا۔ } چھپانا۔پوشیدہ کرنا۔
گونا۔بیاہ کے چند مہینوں یا برس کے بعد دلہن کو اپنے
گھر لانا۔رُخصتی۔
گووند۔(گوبند) سری کرشن جی کا لقب۔

گُوپیہ ۔ چھپانیکے قابل ۔ مخفی رکھنے کے لائق ۔
گوت ۔ }
گوتا ۔ } خاندان ۔ نسب ۔ ذات ۔ قوم ۔ سلسلہ ۔ لقب ۔
گوتر ۔ } اصل ۔ نسل ۔ گروہ ۔ قبیلہ ۔ فرقہ ۔ پہاڑ ۔ کوہ ۔
گوترج ۔ ایک ہی خاندان والا ۔ واضح ہو کہ سات پشت کے اندر جس کا جد ایک ہو ۔ یعنی جس کے لوگ ایک ہی جد کی نسل سے ہوں ۔
گوتم ۔ بودھ مذہب کے بانی کا نام ۔
گوتھان ۔ (گوستھان) گاؤں کا وہ مقام جہاں چوپائے جمع ہوتے ہوں ۔
گوتی ۔ }
گوتیا ۔ } ذات بھائی ۔ خاندانی متعلقین ۔
گوتیت ۔ جو حواس سے جانا نہ جائے ۔ نامحسوس ۔
گوجر ۔ ایک ذات کا نام جس کا پیشہ دودھ بیچنے کا ہے ۔ گوالا ۔ اہیر ۔ گوپ ۔
گوجری ۔ عورتیں ہاتھ میں پہننے کا ایک گہنا ۔
گوچر ۔ چراگاہ ۔ سیاروں کا باہم ملنا یا ان کا اثر ۔
گوچر ۔ وقفیت ۔ علم ۔ آگہی ۔ اطلاع ۔ معلوم ۔ محسوس ۔ ذوق ۔ احساس کرنا ۔ معلوم کرنا ۔ وہ جو حواس خمسہ یعنی (نظر ۔ ذائقہ ۔ بو ۔ آواز ۔ لمس ۔) سے جانا جائے ۔
گوچری ۔ دیکھا ہوا ۔ جو دیکھا جا سکے ۔
گوبجی ۔ شاخ نورستہ ۔ کوپل ۔ بہار درخت ۔
گودا ۔ اصل ۔ بھیجا ۔ مغز سر ۔
گودان ۔ گائے کو دان دینا یعنے خیرات کرنا ۔
گوداوری ۔ ایک مشہور مقدس ندی کا نام جو دکن میں ہے ۔

گودوہن ۔ دودھ دوہنا ۔
گودھا ۔ گائے ۔ مادہ گائے ۔
گودھورا ۔ } گایوں کا اپنے مقامات پر واپس آنے کا
گودھول ۔ } وقت یعنی سرشام ۔
گودھولی ۔ گایوں کی دھول یعنی گایوں کا چرنے کے لئے باہر جاکر واپس آنے کا وقت ۔ مجازاً سر مغرب ۔
گودھم ۔ }
گودھوم ۔ } گیہوں جو مشہور اناج ہے ۔ گندم ۔
گودھومک ۔ }
گوڈ ۔ پاؤں ۔ پیر ۔ ٹانگ ۔
گوڈ ۔ ملک بنگالہ کا وسطی حصہ ۔ ایک قدیم شہر کا نام جو پہلے بنگالے کی راجدھانی تھی ۔ برہمنوں کی ایک ذات جو بنگال کے پوربی حصہ میں رہتے ہیں ۔
گوڈنا ۔ کھودنا ۔ کھرچنا ۔
گور ۔ گورا ۔ گورے رنگ والا ۔ اجلا ۔
گورائی ۔ ریتیلی زمین ۔
گورس ۔ دودھ ۔ دہی ۔ مٹھا ۔ لسی وغیرہ ۔
گورسی ۔ دودھ دوہنے کا برتن ۔
گورو ۔ گائے بھینس بکری وغیرہ سینگ والے جانور ۔
گورو ۔ بڑائی ۔ بزرگی ۔ عزت ۔ حرمت ۔ عظمت ۔ توقیر ۔ شہرت ۔
گوروانوت ۔ نیکنام ۔ عزت دار ۔
گوروت ۔ واجب التعظیم ۔
گوروچن ۔ گوروعن ۔ حجر البقر ۔
گوری ۔ آٹھ سال کے اندر کی لڑکی ۔ پاربتی دیبی کا لقب

گنگوتری۔ وہ مقام جہاں سے گنگا نکلی ہے یعنی ہردوار۔
گنن۔ گننا۔ شمار کرنا۔ گنتی۔ شمار۔ حساب۔ تعداد۔
گنن۔ سمجھنا۔ عادت کرنا۔ ضرب دینا۔
گننا۔ گنتی۔ شمار۔ گنتی کرنا۔ شمار کرنا۔

گن ناتھ۔
گن نایک۔
گن پتی۔
گنیش۔
} گنیش جی کا لقب جو مہادیو جی کے فرزند ہیں۔

گنوان۔ صاحب لیاقت۔ لائق۔ قابل۔ عاقل۔ عالم۔ فاضل۔ خلیق۔ نیک۔
گنوپیت۔ صاحب خصلت۔
گنوتی۔ زن نیک خو۔

گنونت۔
گنونتا۔
گنونتی۔
} صاحب خرد۔ دانا۔ عاقل۔ ہنرمند۔ چالاک

گنی۔ صاحب لیاقت۔ عالم۔ ماہر۔ ہنرمند۔ چالاک۔ عاقل۔ دانا۔ سانپ کا منتر جاننے والا۔
گنیش چوتھ۔ گنیش جی کے ایک تہوار کا نام جو چوتھی اگن کو منایا جاتا ہے۔
گنیہ۔ گننے کے قابل۔ ماننے کے لائق۔
گنیہ۔ مضروب۔
گو۔ گائے۔ شعاع آفتاب۔ حواس۔ آنکھ۔ قوت ناطقہ۔ دنیا۔ زمین۔ پانی۔ سمت۔ زبان۔ بولی۔ آواز۔ تیر۔ بہشت۔ حواس۔ ہیرا۔ مجازاً سادہ لوح۔
گو۔ گائے۔ مادہ گاؤ۔

گوآسا۔ گائے کو کھانے والا۔ قصاب۔ بوچڑ۔
گواکش۔ (گواچھ) گائے کی آنکھ۔ مجازاً روشندان۔ دریچہ۔ تابدان۔ جھروکا۔ شباک۔ جھنی۔ ایک باز کا نام۔

گوال۔
گوالا۔
} چرواہا۔ اہیر۔

گوالن۔ وہ عورت جو گایوں کی نگہبانی کرے۔ اہیرن۔
گوبردھن۔ دیکھو (گووردھن)
گوپ۔ ایک قوم کا نام جو گایوں کی پاسبانی کرتی ہے۔ اہیر۔ گوالا۔ گوجر۔ کھوسی۔ گلے میں پہننے کا ایک زیور۔

گوپال۔ } گایوں کا پالنے والا۔ گوالا۔ اہیر۔ گڈریا۔
گوپالک۔ } سری کرشن جی کا لقب۔

گوپتا۔ حفاظت کرنیوالا۔ محافظ۔
گوپد۔ گایوں کے کھر کی علامت۔ گوشالا۔
گوپر۔ شہر کا دروازہ۔ بہشت۔ مینار۔

گوپکا۔
گوپی۔
} گوالن۔ اہیرن۔

گوپن۔ پوشیدہ۔ اخفا۔ چھپاؤ۔ پوشیدگی۔ نہفتگی۔ بچاؤ۔
گوپ ودھو۔ گوالن۔ اہیرن۔
گوپنیہ۔ چھپانے یا مخفی رکھنے کے قابل۔

گوپی۔
گوپکا۔
} گوپ کی زوجہ۔ وہ عورت جو گوپ کی قوم سے ہو۔ اہیرن۔ گوالن۔ گوالی۔

گوپی چندن۔ ایک قسم کی پیلی مٹی جس سے تلک لگاتے ہیں۔
گوپی ناتھ۔ گوپیوں کا مالک۔ لقب سری کرشن جی کا۔

گَنْدھ۔ } بو۔ باس۔ شامہ۔ خوشبو۔ مہک۔
گَنْدھہ۔

گَنْدھار۔ ایک راگ کا نام۔ مُلک قندہار۔

گَنْدھاری۔ قندھار کے راجہ کی بیٹی دُھرتراشٹر کی زوجہ دریودھن کی والدہ کا نام۔

گَنْدھہ بِشَے۔ (وِشَے) قوت شامہ۔

گَنْدھہ رَاج۔ خوشبودار پھول۔ صندل۔

گَنْدھَرب۔ (گَنْدَھرو) مطربِ فردوس۔

گَنْدھَرب بِواہ۔ دیکھو (گَنْدھَرو وِواہ)

گَنْدھَرب نگر۔ مجازاً غلط۔ ہیچ۔

گَنْدھَرو۔ مطربان فردوس۔

گَنْدھَرو وِدیَا۔ (بِدیا) علم موسیقی۔

گَنْدھَرو وِواہ۔ آٹھ طرح کے بیاہوں میں سے ایک جس میں عورت اور مرد اپنی خوشی اور رضامندی سے تعلقات زناشوئی پیدا کر لیتے ہیں۔

گَنْدھَرو وید۔ (بید) چار اُپ ویدوں میں سے ایک جس میں آواز، تال، راگ راگنی وغیرہ کا ذکر ہے۔

گَنْدھہ سار۔ چندن۔ صندل۔

گَنْدھک۔ گوگرد۔ کبریت۔

گَنْدھہ مادَن۔ ایک پہاڑ کا نام۔ بندروں کے ایک سردار کا نام۔ گندھک۔

گَنْدھ واہ۔ ہوا۔ باد۔ ناک۔ بینی۔ نافہ مشک۔

گَنْدھی۔ خوشبودار اشیاء بیچنے والا۔ عطّار۔

گَنْڈ۔ کنپٹی۔ گال۔ مصیبت۔ آفت۔ ایک قسم کا پھوڑا۔ علامت۔ داغ۔ لکیر۔

گَنڈکی۔ ایک ندی کا نام۔

گَنڈمالا۔ ایک بیماری کا نام۔

گَنڈُوش۔ پانی کا گھونٹ۔ (کُلّی)

گَن راجیہ۔ وہ ملک جو کسی ایک راجہ کے تحت نہ ہو بلکہ رعایا میں سے منتخب شدہ اشخاص کی ذریعہ حکومت کی جاتی ہو۔ سلطنت جمہوریہ۔

گُنَک۔ مضروب فیہ۔

گَنِک۔ گننے والا۔ علم ہندسہ کا ماہر۔ نجومی۔

گَنِکا۔ ناچنے والی عورت۔ طوائف۔ رقّاصہ۔

گُنکاری۔ فائدہ مند۔ مفید۔

گُنک انک۔ مضروب فیہ۔

گَنگ۔ } مشہور مقدس دریا کا نام۔ بھاگیرتھی۔ جاہنوی۔
گَنگا۔

گنگا جَل۔ دریائے گنگا کا مقدس پانی۔

گنگا جمنی۔ روپہلی اور سنہری رنگ کی شئے۔

گنگا دوار۔ گنگوتری یعنی ہردوار جہاں سے گنگا نکلکر بہتی ہے۔

گنگا دُھر۔ شیوجی کا لقب جنہوں نے گنگا کو اپنے جٹا میں دھارن کیا۔

گنگا ساگر۔ وہ مقام جہاں گنگا سمندر میں جا ملتی ہے۔

گُن گان۔ تعریف کرنا۔ ستایش کرنا۔ مدح سرائی کرنا۔

گُن گانا۔ مدح سرائی کرنا۔

گُن گرام۔ معدن اخلاق۔

گُن گراہک۔ } اخلاق محمودہ کا قدردان
گُن گراہی۔
گُن گاہک۔
گُن گیہ۔

کُرُبھُوشَن ۔ کنگن ۔

کُرَبِیر ۔ دیکھو (کرویش)

کُرُپا ۔ دَیا ۔ مہربانی ۔ عنایت ۔ محبت ۔ لطف ۔ واضح ہو کہ (بکسرہ اول) غلط ہے ۔

کُرپاس ۔ (کارپاس) کپاس ۔ روئی ۔ پنبہ ۔

کُرپا ساگَر ۔ (ساگر بمعنی بحر) بحر رحم و کرم ۔ کنایہ ہے خداوند تعالیٰ سے

کُرپا سِندھو ۔ (سندھو بمعنی دریا) دریائے لطف و کرم مجازاً خداوند تعالیٰ ۔

کُرپال ۔ رحم دل ۔ مہربان ۔ شفیق ۔ کرمگستر ۔ خداوند تعالیٰ ۔

کَرپال ۔ دستانہ ۔

کُرپالُو ۔ مہربانی کرنے والا ۔ رحم کرنیوالا ۔

کُرپان ۔ تلوار ۔ تیغ ۔ شمشیر ۔

کُرپا ندھان ۔ معدن لطف و کرم یعنی صاحب عنایت مہربان

کَرپٹ ۔ چیتھڑا ۔ گودڑ ۔ دَلق ۔

کَرپُٹ ۔ ہاتھ جوڑنا ۔ دست بستہ ہونا ۔

کُرپَن ۔ کنجوس ۔ بخیل ۔ نیچ ۔ سوم ۔

کُرپنتا ۔ کنجوسی ۔ بخیلی ۔

کَرپُور ۔ کپور ۔ کافور ۔

کُرپیا ۔ عنایت کے ساتھ ۔

کُرت ۔ کیا ہوا ۔ بنایا ہوا ۔ رچا ہوا ۔ تصنیف کیا ہوا ۔ نتیجہ ۔ ثمرہ ۔ ایک جگ کا نام یعنی ست یگ ۔

کُرتِ ۔ کرتوت ۔ کام ۔ عمل ۔ بیان ۔ تعریف ۔ نیک نامی ۔ مضمون ۔

کرتا ۔
کرتار ۔
کرتر ۔ } کرنے والا ۔ بنانیوالا ۔ ایجاد کرنے والا ۔ فاعل ۔ صانع ۔ مصنف ۔ مالک ۔ کارساز ۔ مختار ۔ گماشتہ ۔ شوہر ۔ اسم فاعل ۔ آفریدگار ۔ خالق مطلق ۔

کُرتاتما ۔ وہ شخص جس کا دل پاک ہو ۔ پاک باطن ۔

کَرتار ۔ کرنے والا ۔ پیدا کرنیوالا ۔ خداوند تعالیٰ ۔

کُرتارتھ ۔ جس کی خواہش پوری ہو چکی ہو ۔ جس نے اپنا فرض ادا کیا ہو ۔ کامیاب ۔ شادکام ۔ خوش ۔ نجات یافتہ ۔

کَرتال ۔ وہ آواز جو دونوں ہاتھوں کے باہم بجانے سے پیدا ہو ۔ تالی ۔ دستک ۔ ایک آلہ موسیقی کا نام ۔

کَرتانجلی ۔ دست بستہ ۔

کَرتبیہ ۔ دیکھو (کرتویہ)

کَرتِرتوہ ۔ فاعلیت ۔

کُرت جگ ۔
کرتاجگ ۔ } (یگ) وہ عمدہ دور روزگار جو (۴۸۰۰) سال ربانی کے مساوی ہے ۔

کُرتانت ۔ موت ۔ ملک الموت ۔

کَرترِم ۔ جو اصلی نہ ہو ۔ بناوٹی ۔ نقلی ۔ مصنوعی ۔ جعلی ۔ سازشی ۔

کُرترم پُتر ۔ گود لیا ہوا لڑکا ۔ متبنیٰ لڑکا ۔ واضح ہو کہ دھرم شاستر میں بارہ قسم کے لڑکے بتلائے گئے ہیں اُن میں سے ایک ۔

کَرتری ۔
کرتریکا ۔ } کترنی ۔ قینچی ۔ مقراض ۔

کُرتک ۔ بناوٹی ۔ مصنوعی ۔

کُرتکا ۔ ستائیس نچھتروں میں سے تیسرا نچھتر ۔ ثریا ۔

کُرتگھن ۔
کرتگھنہ ۔
کرتگھنی ۔ } احسان فراموش ۔ ناشکر گزار ۔ ناسپاس گزار ۔ نمک حرام ۔

کُرتگھنتا ۔ احسان فراموشی ۔ نمک حرامی ۔

کُرتگیہ ۔ کیے ہوئے احسان کو ماننے والا ۔ احسانمند ۔ نمک حلال ۔

کَدَاپِی ۔ کبھی کبھی ۔ شاید کہ ۔ مبادا ۔ گاہ گاہ ۔ گاہے گاہے ۔ احیاناً ۔ باشد کہ ۔ جو ۔ اگر ۔ کسی وقت ۔ ہرگز ۔
کَدَاچَارُ ۔ بدکار ۔ فاسق ۔ آوارہ ۔
کَدَاچِت ۔ دیکھو (کَدَاپِی)
کَدَاچَن ۔ کسی وقت کبھی ۔ شاید ۔
کُدَارُ ۔ کُدال بیلچہ ۔
کِدَارَا ۔ ایک راگنی کا نام جو موسم گرما میں آدھی رات کے وقت گائی جاتی ہے ۔

کَدَارُ ۔
کَدَارَا ۔ } کدالی ۔ کلند ۔
کَدَال ۔

کَدَآکَارُ ۔ بدشکل ۔ زشت رو ۔
کُدَّال ۔ پھاوڑا ۔ کُدال ۔ کلند ۔
کَدَرانَا ۔ ہمت ہارنا ۔ ڈرنا ۔ ڈرپوک ہونا ۔
کَدرَائِی ۔ کارپن ۔
کَدُرِشٹی ۔ نگاہِ بد ۔ نظر بد ۔
کَدَرِیہ ۔ کنجوس ۔ بخیل ۔ مُمسک ۔ سوم ۔
کَدکشَر ۔ خراب حرف یعنی زشت خط ۔
کَدَلی ۔ موز کا درخت ۔
کَدَلی پَھل ۔ کیلا ۔ موز ۔

کَدَم ۔
کَدَمب ۔ } ایک مشہور درخت ۔ گروہ ۔ جماعت ۔

کَدَن ۔ مار ڈالنے والا ۔ برباد کرنے والا ۔ گناہ ۔
کَدَنّ ۔ خراب کھانا ۔

کُدَھر ۔ پہاڑ ۔ کوہ ۔
کَر ۔ ہاتھ ۔ دست ۔ ہاتھی کی سونڈ ۔ مالگزاری ۔ محصول ۔ خراج ۔ باج ۔ چُنگی ۔ ٹیکس ۔ کرن ۔ جڑ ۔ ایک نچھتر ۔
کَرَا ۔ سخت ۔ کھوٹا ۔ ناسرہ ۔ قلب ۔ آمیزش کیا ہوا ۔
کِرَات ۔ بھیل ۔ جنگلی آدمی ۔ صحرائی ۔ وحشی ۔ بدوی ۔ صیاد ۔ ایک جنگلی قوم جسکا گزارہ شکار پر ہے ۔
کَراٹھ ۔ مار ڈالنا ۔

کَرَارُ ۔
کَرَارَا ۔ } سخت ۔ خوفناک ۔ شدید ۔ کالا کوّا ۔

کَرَال ۔ سخت ۔ خوفناک ۔ ڈراونا ۔ زبون ۔ نفرت انگیز ۔ باہر نکلے ہوئے دانت والا ۔

کَرَامَک ۔
کَرَایَک ۔ } خریدار ۔ مشتری ۔

کِرَانَا ۔ انتظام کرنا ۔ غلہ بونا ۔ بقالی ۔ دوکانداری ۔

کَرَانْت ۔
کَرَوْت ۔ } آرہ جس سے لکڑی کاٹتے ہیں ۔ ارہ ۔ منشار ۔

کِرَانْتی ۔ جانا ۔ چڑھنا ۔ غالب ہونا ۔ حملہ کرنا ۔ ستارے کا اُترنا ۔ نور ۔ ضیا ۔ روشنی ۔ چمک ۔ تجلی ۔ جلال ۔ عرض فلکی ۔
کِرَانْتی ۔ بھیلنی ۔
کِرَانْتی مَنڈَل ۔ منطقۃ البروج ۔
کِرَاو ۔ بھوکا ۔ گرسنہ ۔ خمص ۔
کَرَبَال ۔ دیکھو (کَرَوَال)
کَربُور ۔ سونا ۔ طلا ۔ ہڑتال ۔ راحبس ۔
کَربَھ ۔ اونٹ ۔ ہاتھی کا بچہ ۔

کُٹھاہَر ۔ بری جگہ ۔

کَٹھِن ۔ سخت ۔ مشکل ۔ مضبوط ۔ درشت ۔ دشوار ۔

کَٹھِنائی ۔ سختی ۔ مضبوطی ۔ درشتی ۔ دشواری ۔

کَٹھِنتا ۔ دیکھو (کٹھنائی)

کَٹھوتی ۔ / کَٹھوا ۔ } کاٹھ کا برتن ۔

کَٹھور ۔ سخت ۔ درشت ۔ مشکل ۔ مضبوط ۔ نا ملائم ۔ شدید ۔ کڑا ۔

کَٹھورتا ۔ سختی ۔ مضبوطی ۔ سنگدلی ۔ بے رحمی ۔

کَٹھیا ۔ پھندا ۔ جال ۔ دام ۔

کَٹھینتا ۔ سختی ۔ سنگدلی ۔ بے رحمی ۔ مضبوطی ۔

کَٹی ۔ کمر ۔ میان ۔

کُٹی ۔ / کُٹیر ۔ } جنگلوں یا دیہاتوں میں رہنے کے لئے گھاس پھوس سے بنایا ہوا گھر ۔ جھونپڑی ۔ کلبہ ۔ کاشانہ ۔

کُٹیا ۔ (الف تصغیر) چھوٹی کٹی ۔

کَٹی بَدّھ ۔ کمربستہ ۔ تیار ۔ مستعد ۔

کَٹی بَستر ۔ (وَستر) دھوتی ۔

کَٹی بَندّھ ۔ کمربند ۔

کُٹیر ۔ (کٹی) مختصر اور چھوٹا سا مکان ۔ جھونپڑا ۔ کاشانہ ۔

کُٹیلا ۔ چالاک ۔ مکار ۔ چست ۔

کُٹیو ۔ برا چلن ۔

کُج ۔ ستارہ مریخ ۔ منگل ۔ سہ شنبہ ۔

کُجات ۔ بد ذات ۔ بد نسل ۔ بد نژاد ۔ فرومایہ ۔

کُجاتی ۔ کم ذات کا ۔ کمینہ ۔ نیچ ۔

کَجرا ۔ / کَجل ۔ } کاجل ۔ انجن ۔ سرمہ ۔ کالک ۔

کُنجی بَن ۔ (وَن) وہ جنگل جہاں ہاتھی کثرت سے رہتے ہوں ۔ واضح ہو کہ بالفتح بھی آیا ہے ۔

کَچ ۔ بال ۔ مو ۔ موے ۔

کُچ ۔ / کُچا ۔ } تھن ۔ چوچی ۔ پستان ۔ چھاتی ۔

کُچاگر ۔ سر پستان ۔ بھٹنی ۔

کُچال ۔ بدچال چلن ۔ بد اطواری ۔ کردار ناشایستہ ۔

کُچالی ۔ مرد بد خو ۔ بد وضع ۔ بد آئین ۔

کُچر ۔ نکتہ چین ۔ حرف گیر ۔

کَچنار ۔ ایک درخت کا نام ۔

کُچوڈیہ ۔ بد خو ۔ بد باطن ۔

کَچھ ۔ کچھار یعنی وہ زمین جو ندی وغیرہ کے کنارے ہو ۔

کُچھ ۔ دیکھو (کچ)

کَچھار ۔ دریا کی ترائی ۔

کَچھپ ۔ (کَشیپ) کچھوا ۔ باخہ ۔ کشف ۔

کُچھت ۔ نیچ ۔ کمینہ ۔

کَچھنی ۔ جانگھیا ۔

کَچھو ۔ کچھ ۔ تھوڑا ۔ قلیل ۔

کَچھواہا ۔ راجپوتوں کی ایک ذات جو اپنے آپ کو رامچندر کی اولاد کُش کے خاندان سے ظاہر کرتی ہے ۔ جیپور کے راجہ اسی خاندان سے ہیں ۔

کَچھوٹی ۔ لنگوٹی ۔

کُچیشٹا ۔ بری چال ۔ نقصان رسانی کی حرکت ۔

کُچیل ۔ میلا کپڑا ۔ میلے کپڑے پہننے والا ۔

کَدا ۔ / کَدا ۔ } کب ۔ کس وقت ۔ کدام وقت ۔

کُتَرک - اعتراض ناقص - فضول حجت۔
کُتَرکی - جھوٹی بحث کرنیوالا۔
کُتَرنی - قینچی - مقراض۔
کُتشا - الزام - بدنامی - بُرائی - ملامت - فضیحت - بے عزتی۔
کُتسِت - بدنام - ذلیل - خوار - حقیر - کمینہ۔
کُتَم - کون - کونسا۔
کُتوہَل - شوق - آرزو - تمنا - تجسس - خواہش - خوشی - کھیل۔
کُتوہلی - خوش - بشاش۔
کَتھا - وہ جو کہا جائے - بات - کہانی - حکایت - قِصّہ - سرگزشت کیفیت - احوال - خبر۔
کَتھا وارتا - گزشتہ واقعات کی باتیں۔
کَتھت - کہا ہوا - بولا ہوا۔
کَتھک - کہنے والا - داستان گو - قصہ خوان۔
کَتھن - } کہنا - بولنا - بیان کرنا - تعریف کرنا - قِصّہ کہنا۔
کَتھنا - }
کَتھنچِت - بڑی دشواری سے - شائد۔
کَتھنیہ - کہنے کے قابل۔
کَتھوپکتھن - کہے ہوے کا کہنا - دوبارہ کہنا - قِصّہ در قِصّہ۔
کَتی - } کتنے - کتنا۔
کَتیک - }
کَتی پیہ - کچھ - چند - تھوڑے - کم۔
کُٹ - گھر - خانہ - قلعہ - گڑھ - گلشن - گھن یعنی ہتھوڑا۔
کَٹاچھ - (کٹاکش) ترچھی نگاہ سے دیکھنا - نگاہِ کرم - عنایت - مہربانی۔
کُٹھار - کلہاڑی - تبر - تیشہ۔
کٹاکش - ترچھی نگاہ سے دیکھنا - مجازاً عنایت - مہربانی۔
کٹاہ - کڑاہی۔
کٹ بندھن - ڈوری یا سونے وغیرہ کا وہ حلقہ جو کمر پر باندھتے ہیں۔
کٹُر - بیرحم - سنگدل۔
کٹک - فوج - لشکر - خیمۂ شاہی - پڑاو - جانوروں کے چرنے کا مقام۔
کٹُک - کڑی باتیں - کڑوے بچن - سخت کلام۔
کُٹل - جھکا ہوا - خمدار - خمیدہ - ٹیڑھا - کج - ضِدّی - گستاخ - کپٹی - مکار - بدباطن - غدار - بے ایمان - بے رحم - سنگدل - کھوٹا - کینہ ور - بدمزاج - بدخو - بدکار - ظالم۔
کُٹلتا - ٹیڑھا پن - بدباطنی - دغابازی - مکاری
کُٹُم - } خاندان - کُنبہ - گھرانا - قبیلہ - دودمان - خویشاوند - اہل وعیال - زن وفرزند۔
کُٹمب - }
کُٹمبنی - خاندان والی - (عورت)
کُٹمبی - گھروالا - خاندان والا - (مرد)
کُٹنی - کٹنا - قرمساق - قلتبان - کس کش۔
کُٹنی - عورتوں کو بھگا لے جانے والی عورت - دلالہ۔
کٹُو - چرپرا - کڑوا - تیز - ڈراؤنا۔
کٹُول - بد - برا - کمینہ۔
کٹھ - دس اپنشدوں میں سے ایک کا نام۔
کٹھ - (مخفف کاٹھ) لکڑی - چوب - نیز (مخفف کٹی) کمر میان - نیز رگوید کا نام۔
کٹھار - کلہاڑی - بسولا۔

کُبج - کوبڑا - کوز۔
کُبجا - کُبڑی - زن کوزہ پشت - کس کی ایک داسی کا نام۔
کُبُدھی - بُری عقل والا - بے خرد - بے وقوف - احمق - نالائق۔
کبَل - (کَوَل) لقمہ - نوالا۔
کبتاؤں - کب تک - کہاں تک - کتنی دیر تک۔
کبندھ - دھڑ - جسم بے سر - درخت کا وہ تنہ جس پر شاخیں وغیرہ
نہ ہوں مگر اُگنے کے قابل ہو - پانی - ایک راکھشس کا نام
کُبھاؤ - بدسلوکی - بدخوئی۔
کُبھاؤ - بدسلوکی - بدمزاجی - بدخوئی۔
کُبیر - (کُوبیر) خدائے مال و دولت - یکشوں کا راجہ۔
کبیشر - (کویشور) شاعروں کا بادشاہ - ملک الشعرا۔
کپ - بندر - بوزینہ۔
کُپاتر - نالائق - ناقابل - نااہل - ناسزاوار - وہ جس کو خیرات
دینا شاستر کے رو سے ممنوع ہے۔
کپاٹ - کواڑ - دروازہ - در۔
کپال - کھوپڑی - کاسۂ سر - قحف - قسمت - سرنوشت - تقدیر۔
کپالی - شیوجی کا لقب۔
کپال آسن - فقرا کی ایک قسم کی خاص عبادت جس میں عرصہ دراز
تک سر کے بل کھڑے رہتے یعنے سر زمین پر ٹیک کر
پیر آسمان کی جانب کرتے ہیں۔
کُپِت - غصہ ور - ناراض۔
کُپُتر -
کپوت - } بد اور نافرمان لڑکا - ناخلف - خلف۔
کپتھ - کویٹ کا درخت یا پھل۔
کُپتھ - برا راستہ - گمراہ - بدچلن - بدعت۔

الحاد - کفر۔
کپتی - ظالم مالک - بدخو شوہر۔
کپٹ - دھوکا - دغا - فریب - کینہ - مکر - بغض - چھل۔
کپٹی - مکار - ریاکار - بدباطن - فریبی - دغاباز۔
کپرد - مہادیوجی کی جٹا جس میں گنگاجی نے قیام کیا۔
کپرش - کمینہ آدمی - بدآدمی - بزدل - ڈرپوک۔
کپل - ایک مُنی کا نام جو فلسفہ سانک کا موسس ہے - بھورا رنگ۔
کپلا - بھورے رنگ والی گائے۔
کپِت - کانپنا - کانپتا ہوا۔
کپُوت - نالائق بیٹا - ناخلف - خلف۔
کپوت - کبوتر - حمام۔
کپوتی - بداطوار بیٹی - بدکار دختر۔
کپور - کافور۔
کپول - گال - رخسارہ - عارض۔
کپھل - خراب پھل - برا نتیجہ۔
کپھ - کف - بلغم - تھوک۔
کپی - بندر - بوزنہ - میمون۔
کُپی - چھوٹا کنواں۔
کپی دھوج - جس کے پرچم پر ہنومان کی علامت ہو، ارجن کا
کپیشور - بانروں کا راجہ یعنی سگریو - ہنومان۔
کت - کہاں - کدھر - کیوں - کیونکر - کیسے - کس لئے -
کس طرح - کتنا۔
کِت - کہاں - کدھر - کس طرف۔
کتان - کارد - خنجر۔
کتدھا - کتنی طرح سے۔

کامنہ ۔ حواس کا اپنے اپنے خواہشات پورے کرنا۔ خواہش۔

کامی ۔ } پُرشہوت ۔ زانی ۔ حریص ۔ عیاش ۔ صاحب ہوس۔
کامُک ۔ } مست ۔

کامیشٹی ۔ نتیجے کی اُمید پر کیا ہوا کرم۔ (جگیہ)

کامیہ ۔ جسکی خواہش ہو۔ جس سے خواہش پوری ہو۔ خوبصورت۔

کامیہ کرم ۔ وہ کام جو بامید ثمرہ کیا گیا ہو۔

کان ۔ شرم ۔ حیا ۔ عزت ۔ ادب ۔ پردہ ۔ کانا۔

کانپ ۔ تھرتھراہٹ۔

کانت ۔ رونقدار ۔ پسندیدہ ۔ دلربا ۔ معشوق ۔ آشنا ۔ خاوند ۔ محب ۔ مالک۔

کانتا ۔ پیاری ۔ معشوقہ ۔ جورو ۔ زوجہ ۔ خوبصورت عورت ۔ رونق ۔ حسن۔

کانتار ۔ خوفناک جنگل۔

کانتی ۔ رونق ۔ زینت ۔ نور ۔ تجلی ۔ چمک ۔ حسن ۔ روشنی۔

کانتھا ۔ پاس ۔ نزدیک ۔ قریب۔

کانچلی ۔ انگیا ۔ چولی۔

کانچن ۔ (کنچن) سونا ۔ طلا ۔ دولت۔

کانچھا ۔ (کانکشا) خواہش ۔ تمنا ۔ حرص ۔ آرزو ۔ رغبت۔

کانچی ۔ کرپٹا ۔ ایک مقدس مقام کا نام۔

کانڈا ۔ پیاز ۔ بصل ۔ کیچڑ۔

کانڈو ۔ بھڑبھونجا ۔ مصری کا کونڈا۔

کانڈ ۔ کتاب کا حصہ ۔ باب ۔ فصل ۔ ٹکڑا ۔ تماشا ۔ کیفیت ۔ بڑی ڈھال ۔ گروہ ۔ جماعت ۔ وقت ۔ تیر ۔ گھوڑا۔

کانکشا ۔ (کانچھا) چاہ ۔ خواہش ۔ تمنا ۔ حرص ۔ آرزو ۔ رغبت ۔ شوق ۔ ارادہ ۔ منشا۔

کانکھ ۔ بغل ۔ آغوش۔

کانن ۔ جنگل ۔ صحرا۔

کانہڑا ۔ ایک راگنی کا نام۔

کانی ۔ دشمنی ۔ حسد۔

کانین ۔ وہ لڑکا جو بیاہ کے پہلے پیدا ہوا ہو۔

کانیہ کبج ۔ ملک قنوج ۔ کنوجیا ۔ برہمنوں کی ایک ذات۔

کاوڑ ۔ بھنگی۔

کاویری ۔ ایک مشہور ندی کا نام۔

کاویہ ۔ شاعری ۔ عمدہ مضمون کی کتاب۔

کاہل ۔ بدن ۔ جسم ۔ کالبد۔

کاہو ۔ کس کو ۔ کوئی ۔ کون ۔ کچھ۔

کاہے ۔ کیوں ۔ کس لئے۔

کائے ۔ } تن ۔ بدن ۔ جسم ۔ کالبد ۔ شخص۔
کایا ۔ }

کایر ۔ بزدل ۔ نامرد ۔ ڈرپوک ۔ خائف۔

کایستھ ۔ ہنود کے ایک مشہور فرقہ کا نام ۔ جن کا پیشہ لکھنے پڑھنے کا ہے ۔ خداوند تعالیٰ۔

کایک ۔ متعلق بہ کائے یعنی جسم کا ۔ جسمانی۔

کائے کلیش ۔ تکالیف جسمانی۔

کُب ۔ } کوبڑا ۔ کوز۔
کوب ۔ }

کب ۔ (کوی) شاعر۔

کبت ۔ (کوت) شاعری۔

کبتا ۔ (کوتا) شعر ۔ نظم ۔ قطعہ۔

کبتائی ۔ شاعری۔

کسی طرح گزارنا۔

**کال راتری**۔ موت کی رات۔ قیامت کی رات۔ دُرگا کا ایک نام۔ دیوالی کی رات۔

**کالک**۔ متعلق بہ کال یعنی وقت۔ سیاہی۔

**کالکا**۔ / **کالی**۔ } کالی دیوی۔ دُرگا۔

**کالکرم**۔ وقت کے مطابق۔ جیسا وقت ہو۔

**کالکشیپ**۔ وقت گزارنا۔ دن کاٹنا۔

**کال کوٹ**۔ زہر۔ سم۔ سانپ کا زہر۔

**کالکھ**۔ دھبہ۔ داغ۔

**کالگیہ**۔ / **کالگیان**۔ } وقت کے ہیر پھیر کو جاننے والا۔ مُرغا۔ ابن الوقت۔

**کالما**۔ کالاپن۔ اندھیرا۔

**کالندی**۔ دریائے جمنا کا نام۔ سری کرشن جی کی زوجہ کا نام۔

**کال نیمی**۔ ایک راچھس کا نام۔

**کالی**۔ سیاہ۔ اسود۔ دُرگا دیبی۔ بھوانی۔ ایک سانپ جسے سری کرشن جی نے جنگ میں شکست دی تھی۔

**کالین**۔ بروقت۔ برمحل۔

**کام**۔ چاہ۔ خواہش۔ آرزو۔ تمنا۔ ارادہ۔ مقصد۔ منشائے دلی۔ ہوس۔ سکھ۔ شہوت نفسانی۔ روح حیوانی۔ کامدیو کا لقب۔

**کاماتر**۔ / **کامارت**۔ } دیوانۂ شہوت۔ شہوت پرست۔ زناکار۔ عیاش۔

**کامارتھی**۔ وہ شخص (زائر) جو دریائے گنگا کا پانی گھڑوں میں بھر کر دور و دراز مقدس مقامات کو لے جائے۔

**کاماری**۔ مہادیو جی کا لقب۔

**کامانده**۔ وہ جو خواہشات نفسانی سے اندھا ہوگیا ہو۔ شہوت پرست۔

**کامد**۔ دلی خواہش پوری کرنے والا

**کامدھین**۔ / **کامدھینو**۔ } اندر کی گائے جس سے جو کچھ طلب کریں مہیّا کرتی ہے۔ دودھیل گائے۔

**کامدیو**۔ ایک دیوتا کا نام جو موکل شہوت ہے۔ خواہشات نفسانی

**کامروپ**۔ دلخواہ شکل بنانے والا۔ خوبصورت۔ دلربا۔ ایک مقام جو آسام کا ایک حصہ ہے۔

**کامسیہ**۔ کانسا جو ایک مشہور دھاتو ہے (مثل)

**کامسیہ کار**۔ کسیرا۔ کسگر۔

**کام شاستر**۔ وہ علم یا کتاب جس میں زن و مرد کے باہمی تعشق وغیرہ کا ذکر ہو۔

**کامک**۔ پُرشہوت (مرد)

**کامکی**۔ پُرشہوت (عورت)

**کام کیل**۔ عاشقانہ بوس و کنار۔ مجامعت۔

**کام کیلی**۔ پیار۔ عیش و عشرت۔ مجامعت۔

**کاملا**۔ یرقان۔

**کام لوک**۔ عالم ملکوت۔

**کام لوچنی**۔ رس بھری آنکھ والی۔ (عورت)

**کامن**۔ عاشق مزاج عورت۔ نہایت خوبصورت عورت۔ ہنس مکھ۔

**کامنا**۔ چاہ۔ خواہش۔ منشا۔ آرزو۔ تمنا۔ ارادہ۔ رغبت۔

**کامنی**۔ (کامن) نہایت حسین عورت۔ پیاری عورت۔

**کامودہ**۔ / **کامودا**۔ } ایک راگنی کا نام۔

وہ جسم جو اور اجسام کا باعث ہے۔

کارن شریر۔ جسم مادی۔

کارنک۔ دیالو۔ مہربان۔ رحم دل۔

کارنی۔ باعث۔ سبب۔

کارو۔ کاریگر۔ دستکار۔

کاریادھی کاری۔ کارندہ۔ کارکن۔

کاریارتھی۔ غرضمند۔

کاریالیہ۔ کارخانہ۔

کاریہ۔ کام۔ کاج کار۔ دھندھا۔

کاریہ ورشی۔ کام کو دیکھنے بھالنے والا یعنی منتظم۔

کاریہ وکش۔ کارگزار۔

کاریہ وکشتا۔ کارگزاری۔

کاریہ کرتا۔ کام کرنے والا۔ (مرد)

کاریہ کرتری۔ کام کرنیوالی۔ (عورت)

کاریہ کشل۔ } وہ جو کام میں ہوشیار ہو۔
کاریہ کشم۔ }

کاریہ کلا۔ }
کاریہ پروِرتی۔ } کارروائی۔ کارگزاری۔
کاریہ واہی۔ }

کاریہ نشٹھ۔ کام میں لگا ہوا۔ کام میں مصروف۔

کاریہ وورن۔ کام کی تفصیل۔

کارھنا۔ نکالنا۔ کھینچنا۔ کشیدہ بنانا۔

کاس۔ ایک قسم کی گھاس۔ کھانسی۔ سرفہ۔ سعال۔

کاسر۔ کھلنگا۔ گاومیش۔

کاس شواس۔ ضیق النفس۔

کاشا۔ دیکھو (کاس)

کاشایہ۔ گیرو کے رنگ سے رنگا ہوا کپڑا۔

کاشٹ۔ }
کاشٹھ۔ } کاٹھ۔ لکڑی۔ چوب۔ ہیزم۔ خشب۔

کاشی۔ سورج۔ آفتاب۔ شہر بنارس کا نام۔

کاک۔ کوا۔ زاغ۔ غراب۔

کاکا۔ }
ککا۔ } باپ کا چھوٹا بھائی۔ چچا۔ عم۔

کاک بندھیا۔ (وندھیا) وہ عورت جس کا ایک ہی بچہ ہو۔

کاک پکش۔ زلف۔ گیسو۔

کاکہ تالیہ۔ اچانک طور پر میل ملاپ ہو جانا۔

کاکلی۔ آواز شیریں۔

کاکو۔ رنج اور خوف وغیرہ کی وجہ آواز کا بدل جانا۔

کاکی۔ چچا کی زوجہ چچانی چچی۔

کاگ۔ }
کاگا۔ } کوا۔ زاغ۔ غراب۔

کاگر۔ کنارہ۔ کور۔ سانپ کی کینچلی۔

کال۔ وقت۔ زمانہ۔ ہنگام۔ موقع۔ موسم۔ موت۔ مرگ۔
اجل۔ سیاہ۔ مصیبت۔ گرانی۔ قحط۔ سانپ۔ عرصہ۔
حادثہ۔ ملک الموت۔ روز آیندہ۔

کالا۔ سیاہ۔ سانپ۔ وقت۔ سری کرشن جی کا لقب۔

کالانتر۔ وقفہ۔ عرصہ۔

کالپنک۔ من گھڑت۔ جعلی۔ مصنوعی۔ تقلیدی۔

کال چکر۔ دور روزگار۔

کال چھیپ۔ (کشیپ) وقت ضائع کرنا۔ اپنے وقت کو

# ک

کَ ۔ (بالفتح) برہما ۔ وشنو ۔ ہوا ۔ سورج ۔ روح ۔ آگ ۔ سر ۔ پانی ۔ سُکھ ۔ نیکی ۔ خوبصورت ۔ کر ۔ مور ۔ کامدیو ۔ گرڑ ۔ ملک الموت ۔

کُ ۔ (بالضم) بد ۔ بُرا ۔ خراب ۔ زبون ۔ زشت ۔ بیجا ۔ کم ۔ تھوڑا ۔ چھوٹا ۔ کمینہ ۔ نیچ ۔ زمین جیسے کُبدھ وغیرہ ۔

کاوِیہ ۔ (کاوْیَہ) شاعری ۔

کاپالِک ۔ بام مارگی ۔ (ایک فرقہ کا نام)

کاپَتھ ۔ غلط راستہ ۔ بُرا طریقہ ۔

کاپَٹْیَہ ۔ بدکاری ۔ بے ایمانی ۔ دھوکا ۔ بغض ۔

کاپُرُش ۔ بُرا آدمی ۔ بدآدمی ۔ ڈرپوک ۔

کاپْنا ۔ کانپنا ۔ لرزیدن ۔

کارْپَنْیَہ ۔ / کارْپَنْیَتا ۔ } بخیلی ۔ کنجوسی ۔

کاپَھل ۔ کڑوا پھل ۔

کاتَر ۔ / کادَر ۔ } گھبرایا ہوا ۔ خوفناک ۔ ڈرپوک ۔ بزدل ۔

کاتَر بانی ۔ (وانی) کلامِ عجز و انکساری ۔

کاتِک ۔ / کارْتِک ۔ } قمر کے ساتویں مہینے کا نام جو اکتوبر یا نومبر کے مطابق ہوتا ہے ۔

کاٹھ ۔ لکڑی ۔ چوب ۔

کاٹھ کباڑ ۔ لکڑی کی بنی ہوئی چیزیں ۔ نکما اسباب ۔

کاج ۔ / کاجا ۔ } کام ۔ کار ۔ دھندا ۔ سبب ۔ فعل ۔ پیشہ ۔ مقصد ۔ عمل ۔ شغل ۔

کاجَن ۔ سبب ۔ باعث ۔

کاجی ۔ مشغول ۔ سرگرم ۔

کاچھ ۔ دھوتی کا کنارہ جو پیچھے کھینچکر باندھا جاتا ہے ۔ ایک کپڑا جو لنگوٹ کی طرح ہوتا ہے ۔ گھٹنے کا بالائی حصہ ۔

کاچھی ۔ مالی ۔ باغبان ۔

کاچھنی ۔ لنگوٹی ۔ جانگھیا ۔

کادا ۔ کیچڑ ۔ گِل ۔

کادَر ۔ کاتَر ۔ ڈرپوک ۔

کادَمْبَری ۔ کوئل ۔ سرسوتی ۔ شراب ۔ سیندھی ۔

کادَمْبِنی ۔ بادلوں کی گھٹا ۔

کارا ۔ قید ۔ حبس ۔ مصیبت ۔ دُکھ ۔

کاراگار ۔ قیدخانہ ۔ جیل خانہ ۔

کاراواس ۔ قید میں رہنا ۔

کارْپاس ۔ (کرْپاس) روئی کا پودہ ۔ روئی کا کپڑا ۔

کارْپَنْیَہ ۔ کنجوسی ۔ بخالت ۔

کارْتِک ۔ (کاتِک) جو ایک مہینہ ہے ۔

کارْج ۔ (کارْیَہ) کام ۔ کاج ۔ کار ۔ فعل ۔ عمل ۔ شغل ۔ پیشہ ۔ سبب ۔ مقصد ۔ مطلب ۔ غرض ۔

کارَک ۔ سبب ۔ باعث ۔ کرنیوالا ۔ پیداکرنیوالا ۔ ایجنٹ ۔ نحویوں کی ایک اصطلاح ۔ اسم فاعل ۔

کارُک ۔ دستکار ۔ کاریگر ۔ صنّاع ۔

کارْمُک ۔ دھنش ۔ کمان ۔

کارَن ۔ سبب ۔ باعث ۔ موجب ۔ وجہ ۔ لئے ۔ موقع ۔ ذریعہ ۔ فعل ۔ بنیاد ۔ دلیل ۔ واسطہ ۔ علت ۔ پیدا کرنے والا ۔

شیال۔ / شیالک۔ } برادرزن یعنی سالا۔ خسرپورہ۔ ختن۔

شیالکی۔ خواہرزن یعنی سالی۔ اُخت الزوجہ۔

شیام۔ نیلگوں مائل سیاہ رنگ۔ سانولا۔ سری کرشن جی کا

شیاما۔ ایک سیاہ رنگ کا چھوٹا پرندہ۔ کالے رنگ کی عورت۔ سولہ سال کی عورت۔ درگا۔ دیبی۔

شیامتا۔ کالاسا۔ کالاپن۔

شیامل۔ سیاہ۔ نیلا۔ ملیح۔

شیت۔ ٹھنڈا۔ ٹھنڈ۔ سرد۔ سرما۔ جاڑا۔ برودت۔ سردی۔ برف۔ پالا۔

شیت جوَر۔ جاڑے کا بخار۔

شیتانشو۔ چاند۔ کافور۔

شیتانگ۔ مفلوج۔

شیت کال۔ موسم سرما۔

شیت کر۔ چاند۔ کافور۔

شیتل۔ ٹھنڈا۔ سرد۔

شیتلا۔ چیچک۔ جدری۔

شیتلتا۔ ٹھنڈاپن۔ سردی۔

شیتتیہ۔ ٹھنڈ۔ سردی۔

شیرش۔ / شیرشک۔ } سر۔ سرا۔ پیشانی۔

شیرشک۔ سرخی۔ عنوان۔ ہڈنگ۔

شیرن۔ ٹوٹا ہوا۔ گلا ہوا۔ سڑا ہوا۔ پھٹا ہوا۔ نکما۔ دبلا۔

شیش۔ / سیس۔ } سر۔ پیشانی۔

شیش۔ بچا ہوا۔ باقی۔ بقیہ۔ پس ماندہ۔ سانپوں کا راجہ جسے اننت کہتے ہیں۔

شیش شائی۔ وشنو بھگوان جو شیش جی پر آرام کرتے ہیں۔

شیکر۔ قطرہ۔ رقیق شئے۔ ہوا۔

شیکھر۔ سر۔ پیشانی۔ سہرا۔ تاج۔ چوٹی۔

شیگھر۔ جھٹ پٹ۔ جلد۔ جلدی سے۔ فوراً۔

شیگھرتا۔ جلدی۔ تیزی۔ پھرتی۔

شیگھر گامی۔ تیزرو۔ زودرو۔

شیل۔ پہاڑ۔ کوہ۔ چٹان۔ پہاڑی۔

شیل۔ اچھی خصلت۔ اچھی عادت۔ اچھی طبیعت۔ اچھا مزاج۔

شیلتا۔ تحمل۔ برداشت۔

شیل چکشو۔ مروت دار۔

شیلوان۔ نیک خو۔ پاک باطن۔ (مرد)

شیلوتی۔ نیک خو۔ پاک باطن (عورت)

شیلی۔ چال۔ ڈھنگ۔ طرز۔ طریقہ۔ طرح۔ روش۔ ہیئت۔

شین۔ سونا۔ نیند لینا۔ نیند۔ بچھونا۔ بستر۔

شیَو۔ شیوجی کا۔ شیوجی کے پیرو۔ (معتقد۔)

شیو۔ نیکی۔ نجات۔ عافیت۔ مبارک۔ پانی۔ پارہ۔ گوگل۔ بید۔ گیدڑ۔ مہادیوجی کا لقب۔

شیوراتری۔ دیکھو (شوراتر)

شیوال۔ کنجال۔ سوار۔

سونا۔ چاندی۔

شودش سنسکار۔ } سولہ سنسکار یعنی۔ گربھا دان۔ پنسون۔
شودش کرم۔ } سیمنت۔ جات کرم۔ نام کرن۔ نشکرمن۔
انّہ پراشن۔ چوڑاکرم۔ کرن ویدھ۔ اپنین۔ بیدارنبھ۔
برہمچریہ۔ بواہ۔ گرہ آشرم۔ ووڑ آگمن۔ بان پرستھ۔

شور۔ بھیل۔ جنگلی۔ صحرائی۔ کوہی۔ مہادیوجی۔ پانی۔ آب۔

شور۔ بہادر۔ دلیر۔ شجیع۔ شرزہ۔ سورج۔

شور۔ فوج کے رہنے کا مقام۔ چھاؤنی۔

شوراتر۔ پھاگن بدی ۱۴ ار جس روز شیوجی کی پوجا کرتے اور روزہ رکھتے ہیں۔

شوربیر۔ (ویر) بہادر۔ دلیر۔ شجیع۔

شورپ۔ سوپ۔ غلہ افشان۔

شورپ نکھا۔ راون کی بہن کا نام۔

شورتا۔ / شورتوہ۔ } دلیری۔ جوانمردی۔ شجاعت۔

شورویر۔ دیکھو (شوربیر)

شوریہ۔ دلیری۔ جوانمردی۔ بہادری۔

شوس۔ / سوھ۔ } روز آیندہ۔ فردا۔

شوشتھان۔ قبرستان۔ شہر خموشان۔

شوش۔ خشک ہونا۔ سوکھ جانا۔ بیہوش ہونا۔

شوش۔ خرگوش۔ ارنب۔

شوشر۔ جورو یا خاوند کا باپ یعنی سسرا۔

شوشرو۔ / شوشروہ۔ } خاوند یا زوجہ کی ماں یعنی ساس۔ خوشدامن۔

شوشریہ۔ خاوند یا زوجہ کا بھائی یعنی دیور یا سالا۔

شوشک۔ خشک کرنے والا۔ جاذب۔ ہوا۔ آفتاب۔

شوک۔ دکھ۔ غم۔ رنج۔ فکر۔ گریہ۔ بکا۔

شوکا۔ پالکی۔ ڈولی۔

شوکاپہہ۔ فکر دور کرنیوالا۔ مجازاً خداوند تعالیٰ۔

شوکارت۔ غم زدہ۔ مغموم۔ متفکر۔

شوکاکل۔ مغموم۔ غمگین۔ متفکر۔

شوکر۔ سور۔ خوک۔ خنزیر۔

شوکی۔ رنجیدہ۔ مغموم۔

شول۔ برچھا۔ بھالا۔ نیزہ۔ درد قولنج۔ مجازاً آفت بیماری

شول کٹ۔ وارفتگی۔

شوم روگ۔ سیلان الرحم۔

شون۔ سرخ رنگ۔

شونت۔ لہو۔ خون۔ دم۔ زعفران کنکم۔ لال رنگ۔

شونڈ۔ / شونڈا۔ } ہاتھی کی سونڈ۔ خرطوم۔

شونڈک۔ کلوار۔ کلال۔ میفروش۔

شونیہ۔ خالی۔ تہی۔ نفی۔ عدم۔ صفر۔ آسمان۔ قطرہ۔

شونیہ بادی۔ (وادی) بودھ مذہب کا ایک فرقہ۔

شوکھ۔ روز آیندہ۔ فردا۔

شوہنی۔ جھاڑو۔ جاروب۔

شویت۔ سفید۔ ابیض۔

شوی۔ شکاری جانور۔ درندہ۔

شیے۔ بستر۔ سانپ۔ نیند۔

شیا۔ سیج۔ بستر۔ بچھونا۔ پلنگ۔ کھاٹ۔

شَنکھِنی ۔ گنتی میں سو پدم ۔ عورتوں کی چار قسموں میں سے ایک جو ازبس شہوت پرست ہوتی ہے ۔
شنُوشا ۔ زوجہ پسر یعنی بہو ۔
شَنی ۔ سنیچر ۔ ہفتہ ۔ شنبہ ۔ ستارۂ زحل ۔
شَنِشچر ۔ شنی گرہ ۔ ستارۂ زحل ۔ سنی وار ۔ ہفتہ ۔ شنبہ ۔
شنی وار ۔ سنیچر ۔ ہفتہ ۔ شنبہ ۔
شُنیہ ۔
شونیہ ۔ } خالی ۔ صفر ۔ آسمان ۔
شَنَیہ ۔ آہستہ ۔
شو ۔ جسم مردہ ۔ جنازہ ۔ لاش ۔
شِو ۔ مبارک ۔ مہادیوجی کا لقب ۔ آنولا ۔ گیدڑ ۔
شِوا ۔ پاربتی زوجہ شیوجی کا نام ۔
شواس ۔
شواسا ۔ } سانس ۔ دم ۔ روح ۔
شِوالا ۔
شِوالیہ ۔ } مہادیوجی کا مندر ۔
شوان ۔ کتا ۔ سگ ۔ کلب ۔
شوبھ ۔ رونقدار ۔ خوبصورت ۔ سجیلا ۔ سہاونا ۔ اچھا بھلا ۔
شوبھا ۔ روشنی ۔ زینت ۔ رونق ۔ چمک ۔ جھلک ۔ تیزی ۔ نور ۔ خوبی ۔ سجاوٹ ۔ حسن ۔ خوبصورتی ۔ طمطراق ۔
شوبھایمان ۔
شوبھمان ۔ } منور ۔ روشن ۔ مزین حسین ۔ خوبصورت ۔
شوبھت ۔ آراستہ کیا گیا ۔ زینت دیا گیا ۔ چمکیلا ۔ منور ۔ خوبصورت ۔
شوبھن ۔ اچھا ۔ بھلا ۔ خوب ۔ بہتر ۔ عمدہ ۔ اعلیٰ ۔

شوبھنا ۔ خوبصورت عورت ۔
شوپچ ۔ سگ خور یعنی چانڈال ۔
شِوپُری ۔ شہر بنارس کا ایک نام ۔
شوچ ۔ پاکیزگی ۔ صفائی ۔ طہارت ۔ پاک ہونا غسل کرنا ۔
شوچت ۔ غمزدہ ۔ مغموم ۔ رنجیدہ ۔ مصیبت زدہ ۔
شوچک ۔ فکر کرنے والا ۔ فکرمند ۔
شوچن ۔ رنج کرنا ۔ فکر کرنا ۔ غم کرنا ۔ غور کرنا ۔
شوچنیہ ۔ فکر کے قابل ۔ غور کے لائق ۔
شوچھم ۔ (شوکشم) باریک ۔ پتلا ۔ دُبلا ۔ چھوٹا ۔ خورد ۔
شودر ۔ منجملہ چار مدارج اقوام کے چوتھے درجے کا نام ۔
شودھ ۔ صفائی ۔ پاکی ۔ درستی ۔ تلاش ۔ کھوج ۔ جستجو ۔ ادائی قرض ۔
شودھت ۔ پاک کیا ہوا ۔ صاف کیا ہوا ۔ جانچا ہوا ۔
شودھک ۔ پاک کرنیوالا ۔ جانچنے والا ۔ تحقیق کرنیوالا ۔ قرض ادا کرنیوالا ۔ وہ عدد جو دوسرے عدد سے تفریق کیا جاوے ۔ جُلاب ۔
شودھن ۔ } صاف کرنا ۔ پاک کرنا ۔ درست کرنا ۔ سدھارنا ۔
شودھنا ۔ } صحیح کرنا ۔ کھوجنا ۔ چھاننا ۔
شودھنی ۔ جھاڑو ۔ جاروب ۔
شودھنیہ ۔ صحیح کرنے کے قابل ۔ اصلاح طلب ۔
شوڈش ۔ سولہ (۱۶)
شوڈش دان ۔ سولہ چیزوں کا دان (خیرات) ۔ زمین ۔ چوکی ۔ پانی ۔ کپڑا ۔ دیا ۔ اس کے لئے تیل ۔ غلہ ۔ پان ۔ چھتری ۔ خوشبودار چیز ۔ پھولوں کا ہار ۔ پھل ۔ سیج ۔ کفش ۔ گائے ۔

طرح کی نظم جس میں ہر ایک لفظ کے کئی معنی ہوتے ہیں۔ ذو معنی۔

شلیشما۔ کف۔ زکام۔

شلیہ۔ بان۔ تیر۔ ہڈی۔ استخوان۔ کرن کے رتھبان کا نام۔ ایک راجہ کا نام۔

شم۔ ضبط نفس۔ اطمینان۔ تشفی۔ چین۔ آرام۔ مبارک۔ برہما۔ ویراگ۔

شمبل۔ کنارہ۔ حد۔ کھانے کا وہ سامان جو سفر کے وقت ہمراہ رکھے۔ زادراہ۔

شمبل دویپ۔ عربستان۔

شمبک۔ سیپی۔ گھونگا۔ شنکھ۔ راچھس۔ شودر تپسوی۔

شمبھو۔ مہادیوجی کا لقب۔

شمپا۔ بجلی۔

شمت۔ سہنے والا۔ متحمل۔

شمتھ۔ تشفی۔ اطمینان۔

شمسا۔ ذکر۔ گفتگو۔ تعریف۔

شمپا۔ ایک درخت کا نام۔

شمست۔ کہا ہوا۔ تعریف کیا ہوا۔ قائم کیا ہوا۔

شمسیہ۔ قابل تعریف۔

شمشرو۔ موچھ۔ بروت۔

شمشان۔ مردے جلانیکا مقام۔ مردہ گھاٹ۔ مسان۔ مرگھٹ۔

شمشپا۔ ایک درخت کا نام۔

شمن۔ تسکین۔ تشفی۔ ہمت۔ ملک الموت۔ دور کرنیوالا۔ تشفی دینے والا۔

شمور۔ پانی سنکھ۔ ناقوس۔

شمی۔ ساکن۔ باامن۔ ایک درخت کا نام۔

شمیو۔ خوش۔ بشاش۔

شن۔ تشفی۔ خاموشی۔ سن کا پیڑ۔

شن۔ / شنک۔ — کتا۔ کلب۔ سگ۔

شنڈھ۔ نامرد۔ ہیجڑا۔

شنجا۔ / شنجنی۔ — کمان کی ڈوری۔ رودھ۔

شنڈ۔ / سنڈھ۔ — نامرد۔ ہیجڑا۔ مخنث۔ عنین۔ کنوؤں کی کثرت۔

شنڈ۔ ہاتھی کی سونڈ۔ خرطوم۔

شنڈک۔ شرابخانہ۔ میخانہ۔

شنیشچر۔ ایک ستارہ۔ ہفتہ۔ شنبہ۔

شنک۔ ہر نکیلی چیز۔ میخ۔ کیل۔

شنک۔ شک۔ گمان۔ خوف۔ ڈر۔

شنک۔ کتا۔ سگ۔ کلب۔

شنکا۔ شک۔ شبہہ۔ گمان۔ خیال۔ اعتراض۔ خطرہ۔ خوف۔

شنکت۔ ڈرا ہوا۔ خوف زدہ۔ متشکی۔

شنکر۔ فائدہ پہنچانے والا۔ مہادیوجی کا لقب۔

شنکر اچارج۔ ایک مشہور پیشوائے مذہب کا نام۔

شنکری۔ پاربتی دیبی کا لقب۔

شنکو۔ آٹھ انگل کی لکڑی۔ درخت کا ٹھونٹھ۔ کھونٹا۔ بھالا۔ ہڈی۔ گناہ۔ حصہ۔ مہادیو۔

شنکھ۔ ایک قسم کی بڑی کوڑی جسے پرستش اور جنگ کیوقت بجاتے ہیں۔ ناقوس۔

شِکشاپَرکَرَن۔ سررشتۂ تعلیمات۔
شِکشِت۔ سکھایا ہوا۔ پڑھایا ہوا۔ تعلیم یافتہ۔ عالم۔ دانا۔ چالاک۔
شِکشَک۔ سکھانے والا۔ تعلیم دینے والا۔ اوستاد۔ معلّم۔ مُرشد۔
شَکَل۔ چمڑا۔ چھال۔ چھلکا۔
شَکَل۔ مچھلی۔ ماہی۔
شُکَل۔ اُجلا۔ سفید۔ ابیض۔ صاف۔ سفید رنگ۔ برہمن کا
شُکلاَ۔ روشن۔ سفید۔
شُکل پکش۔ (پچھ) ہر ماہ ہلالی کے ابتدائی پندرہ دن جبکہ چاند کی روشنی روزانہ بڑھتی رہتی ہے۔ اجالا پکش۔ سدی۔
شَکُن۔ شگون۔ فال۔ وقت نیک۔ ایک پرندہ۔
شَکُنت۔ پرندہ۔ طائر۔ ایک طرح کا کیڑا۔ وشوامتر کے لڑکے کا نام۔
شَکُنتلاَ۔ وہ لڑکی جو مینکا کی بطن بشوامتر کے نطفہ سے پیدا ہوئی جس کا راجہ دُشینت سے گاندھرب بیاہ ہوا تھا۔ ایک ناٹک۔
شَکُنی۔ پرندہ۔ طائر۔ دُریودھن کا ماموں جو گاندھار کے راجہ سُبل کا بیٹا تھا۔
شِکھاَ۔ کونا۔ چوٹی۔ شعلۂ نار۔ جوالا۔ چراغ کی لو۔
شِکھر۔ سب سے اوپر کا حصہ۔ چوٹی۔ پہاڑ کی چوٹی۔ کنارہ۔ کنگورہ۔ کلس۔ گنبد۔
شِکھنڈ۔ مور کی پوچھ۔ دُم طاؤس۔
شِکھنڈی۔ مور۔ طاؤس۔
شِکھی۔ آگ۔ مور۔ طاوس۔ ایک درخت۔

شَکیتاَ۔ امکان۔ قدرت۔
شَکیہ۔ ہونہار۔ ہوسکنے کے لائق۔ قابل عمل۔ ممکن۔
شِکیہ۔ چھیکا جو کسی چیز کے رکھنے کے لئے لٹکایا جاتا ہے۔

شِلاَ۔ سِل۔ پتھر۔ چٹان۔ صاف اور ہموار پتھر۔
شِلاجت۔ } پتھر کا رس یعنی مومیائی۔
شِلاجیت۔ }
شَلاَ کاَ۔ لوہے وغیرہ کی لمبی سیخ۔ سُرمہ کی سلائی۔ کونچی۔
شَلاَگھا۔ تعریف۔ بڑائی۔ خوشامد۔ چاپلوسی۔
شَلاَگھن۔ اپنی تعریف آپ کرنا۔ ڈینگ ہانکنا۔
شَلاَگھنیہ۔ } تعریف کے قابل۔
شَلاَگھیہ۔ }
شِلاَمئے۔ پتھر سے بنا ہوا۔ سنگی۔ حجری۔
شَلبھ۔ پتنگا۔ ٹڈی۔
شِلپ۔ دستکاری۔ کاریگری۔ ہنر۔ صنعت۔
شِلپ وِدیاَ۔ (وِدّیا) فن صنعت۔
شِلپ شالاَ۔ کارخانہ۔ مدرسۂ صنعت۔
شِلپک۔ کاریگر۔ صنّاع۔
شِلپکار۔ } ہنرمند۔ کاریگر۔ صنّاع۔
شِلپی۔ }
شُلک۔ محصول چنگی۔ فیس کرایہ۔ رشوت۔ وہ دولت جو بمعاوضہ اس کے کہ لڑکی کو بیاہ کے لئے دی جائے۔ خود لڑکی کا باپ دلہا کے باپ سے وصول کرے۔
شلوک۔ چار مصرعوں کی نظم۔ شعر۔ شہرت۔ ناموری۔
شلیش۔ جُڑنا۔ ملنا۔ جوڑ۔ ملاپ۔ ملاقات۔ بغلگیری۔ ایک

ششٹھی۔ چھٹی۔ ششم۔

شِشٹی۔ حکم۔ حکومت۔ سزا۔ مدد۔

شَشٹی۔ ساٹھ (۶۰) شصت۔

شِشِر۔ ایک موسم جو ماگھ اور پھاگن میں آتا ہے۔ سرما۔ جاڑا۔ شبنم۔

شِشِر کال۔ موسم سرما جو جنوری سے مارچ تک ہے۔

شُشرُوشا۔ } نوکری۔ ملازمت۔ خدمت۔ اطاعت۔

شُشرُوشن۔ } غلامی۔ خوشامد۔ کسی سے کچھ سُننے کی خواہش۔ نوکری کرنا۔ خدمت گزاری۔

شُشرُوشک۔ خدمت کرنے والا۔ ملازم۔ نوکر۔ غلام۔

شَشک۔ خرگوش۔ اَرنب۔

شُشک۔ بےرس۔ سوکھا۔ خشک۔ روکھا۔ یابس۔

شِشن۔ آلہ تناسل مرد۔

شِشُو۔ آٹھ سال کے اندر کا بچہ۔ طفل۔ طالب علم۔ مرید۔

شِشُوپال۔ چیدی ملک کا راجہ جسے سری کرشن چندر نے مار ڈالا تھا۔

شَشوَت۔ بار بار۔ لگاتار۔ ہمیشہ۔ دائم۔

شَشی۔ } چاند۔ ماہ۔ قمر۔

شَشِن۔ }

شِشیہ۔ چیلا۔ مرید۔ شاگرد۔ طالب علم۔

شک۔ قدرت۔ راجہ شالیواہن کا چلایا ہوا سنہ۔

شُک۔ طوطا۔ ببغا۔ ایک مُنی کا نام۔

شکابد۔ راجہ شالیواہن کا مجریہ سنہ۔

شکت۔ طاقت۔ قدرت۔ قادر۔ طاقتور۔ مضبوط۔ تنومند۔

شکتتا۔ طاقت۔ قدرت۔ لیاقت۔

شکتی۔ طاقت۔ قدرت۔ قوت۔ زور۔ قابلیت۔ نیرو۔ بل۔ توانائی۔ برچھی۔ قدرت قادر مطلق۔ واضح ہو کہ دیوی۔ مایا۔ لکشمی۔ گوری۔ وغیرہ آٹھ شکتی ہیں۔

شُکتی۔ سیپ۔ سیپی۔ شنکھ۔ موتی۔ آنکھ۔ بواسیر کی بیماری۔

شکتی شالی۔ صاحب قدرت۔ قادر۔

شکتی مان۔ (مان صاحب کا) بلوان۔ زور آور۔ صاحب قدرت۔ قادر۔

شکتی متی۔ قدرت والی عورت۔

شکتی ہین۔ نربل۔ کمزور۔ دُبلا۔

شکٹ۔ چھکڑا۔ گاڑی۔

شکٹاسُر۔ ایک راچھس جسے سری کرشن جی نے مار ڈالا۔

شکّر۔ چینی۔ کھانڈ۔

شِکر۔ } پہاڑ کی چوٹی۔ قلۂ کوہ۔ کونا۔ مور۔ مُرغا۔ گھوڑا۔

شِکھر۔ }

شُکر۔ چمکدار۔ صاف۔ آگ۔ آب منی۔ تخم۔ طاقت۔ دولت۔ ستارۂ زہرہ۔ ناہید۔ روز جمعہ۔ ایک مُنی کا نام جو بھِرگو کا بیٹا راچھسوں کا مرشد تھا۔

شُکراچاریہ۔ ایک مُنی کا نام جو راچھسوں کا مرشد تھا۔ جس کی ایک آنکھ تھی۔

شکرجت۔ راون کا بیٹا اندرجت۔ میگھ ناد۔

شکر گوپ۔ بیربہٹی۔

شُکرواار۔ روز جمعہ۔ آدینہ۔

شِکشا۔ (شِچھّا) تعلیم۔ نصیحت۔

شِکشا پتر۔ وصیت نامہ۔

شِرومنی ۔ ایک قسم کا سر کا زیور ۔ عمدہ ۔ اعلیٰ ۔
شْرَوَنْ ۔ سُنا ۔ سماعت کرنا ۔ کان ۔ گوش ۔ قوت سامعہ ۔
شْرَوَنْ ۔ چاند کی تیسویں منزل ۔
شْرَوَنَا ۔ بائیسواں نچھتر ۔
شِرووِیشٹ ۔ پگڑی ۔ دستار ۔
شِرَہ ۔ سر ۔ راس ۔
شْری ۔ وشنو کی زوجہ لچھمی ۔ سَرسْوَتی ۔ دولت ۔ رونق ترقی ۔ قسمت ۔ اقبالمندی ۔ واضح ہو کہ یہ لفظ دیوتاؤں بزرگوں اور متبرک کتابوں وغیرہ کے ساتھ بزرگی اور احترام ظاہر کرنے کے لئے لگایا جاتا ہے ۔ یہاں مان ۔ مت ۔ یکت ۔ یت بھی مکنون ہیں اور کبھی کبھی ان الفاظ کے ساتھ بھی بولتے ہیں ۔ جیسے شری مان ۔ شری مت ۔ شری یکت شری یت وغیرہ ۔
شْری پَتی ۔ وشنو بھگوان ۔
شْری پھل ۔ ناریل ۔ بلوہ پھل ۔
شْری چکر ۔ دیبی کی پرستش کا ایک ینتر ۔ (چکر)
شَرِیْر ۔ جسم ۔ تن ۔ بدن ۔ کایا ۔ کالبد ۔ واضح ہو کہ یہ دو قسم کے ہیں ۔ (۱) ستھول ۔ جسم کثیف ۔ (۲) سوکشم ۔ جسم لطیف ۔
شَرِیری ۔ صاحب جسم ۔ انسان ۔ بشر ۔
شْریشٹھ ۔ بہت اچھا ۔ سب سے عمدہ ۔ بہترین ۔ اعلیٰ ترین ۔ سب سے بڑا ۔
[illegible]
۔ دولتمند ۔ تمول ۔ صاحب رونق خوشنصیب ۔
[illegible] کا لقب ۔

شْرَیَن ۔ سہارا ۔ بھروسا ۔
شْرِنِواس ۔ وشنو بھگوان ۔
شْرینی ۔ سلسلہ ۔ قطار ۔ صف ۔ سطر ۔
شْری وَتْسَہ ۔ وشنو بھگوان ۔
شْری یُت ۔ } دولتمند ۔ متمول ۔
شْری یُکت ۔ }
شْرییَہ ۔ بہت اچھا ۔ اعلیٰ ۔

شَسْت ۔ تعریف کیا گیا ۔ ممدوح ۔
شَسْتر ۔ ہتھیار ۔ اوزار ۔ سلاح جنگ ۔
شَسْتراگار ۔ سلاح خانہ ۔

شَسْتر بِدیا ۔ دھنودیا ۔ علم سلاح جنگ ۔
شَسْتر دھاری ۔ ہتھیار بند ۔ مسلّح ۔
شَسْتر شالا ۔ سامان جنگ کا گودام ۔ سلاح خانہ ۔

شَش ۔ } خرگوش ۔ ارنب ۔ چاند کا وہ داغ جو شکل خرگوش کے معلوم ہوتا ہے ۔
شَشَنک ۔ }
شِکش ۔ تعلیم دینا ۔ سکھانا ۔
شِکشٹ ۔ سیکھنے کے قابل ۔ عمدہ خصلت والا ۔ اچھے چال چلن کا ۔ بھلا ۔ دلیر ۔ حاکم ۔
شِشٹتا ۔ خوش اخلاقی ۔
شِشٹاچار ۔ نیک چلن ۔ خوش اطوار ۔ خوش اخلاق ۔ مروت ۔ احترام ۔ آؤ بھگت ۔
شَشْٹ ۔ چپٹا ۔ شستم ۔

شرت کال۔ موسم خزاں۔

شُرتی۔ سُننا۔ سماعت کرنا۔ کان۔ گوش۔ سُنی ہوئی بات۔ معقولات۔ آواز۔ خبر۔ بات۔ بید۔ اُپنشد۔

شرٹ۔ چھپکلی۔ گرگٹ۔ پت جھڑ۔ خزاں۔

شرد۔ } موسم سرما یعنی کنوار اور کارتک میں ہتا ہی خزاں
شرد رُت۔

شردھا۔ اعتقاد۔ ایمان۔ بھروسہ۔ خواہش آرزو۔ کوشش۔ صفائی۔ پاکیزگی۔ یقین کامل۔

شردھالو۔ محبت والا۔

شردھیہ۔ محبت کے لائق۔ قابل محبت۔

شرس۔ ماتھا۔ سر۔ راس۔

شرکر۔ شکر۔ کنکر۔ ریتی۔

شرکرا۔ شکر۔ چینی۔ کھانڈ۔ کنکر۔ ریتی۔

شرگال۔ سیار۔ گیدڑ۔ شغال۔

شرم۔ } محنت۔ مشقت۔ تکلیف۔ تھکاوٹ۔ ماندگی۔
شرمہ۔ } مصیبت۔ دوڑ دھوپ۔ ریاضت۔

شرما۔ آرام۔ خوش۔ برہمنوں کا لقب۔

شرمت۔ تھکا ہوا۔

شرم جیوی۔ مزدور۔ کسان۔ حمّال۔

شرمی۔ محنتی۔ جفاکش۔

شرن۔ بچاؤ۔ آڑ۔ آسرا۔ پناہ۔ حمایت۔ حفاظت۔ جائے پناہ۔ مکان۔ گھر۔ بچانے والا۔ حفاظت کرنے والا۔

شرناگت۔ حفاظت (پناہ) میں آیا ہوا۔ پناہ گزیں۔

شرنکھل۔ } کمربند۔ زنجیر۔ بیڑی۔
شرنکھلا۔

شرنگ۔ چوٹی۔ پہاڑ کی چوٹی۔ سینگ۔ شاخ حیوان۔ قرن۔ علامت۔ بزرگی۔ برتری۔

شرنگ بیر۔ سری رامچندر کے دوست گُہ نامی (نشاد) کے شہر کا نام۔

شرنگار۔ زیب و زینت۔ آرائش۔ سنگار۔ گہنا۔

شرنگی۔ سینگ والا۔ ایک رشی کا نام جو لومس رشی کا چیلا تھا جس کی بددعا سے راجہ پرکشت کو تکشک نامی سانپ نے ڈسا۔

شریو۔ بادل۔ ہوا۔ محافظ۔

شرنیہ۔ پناہ گیر۔ محافظ۔

شرو۔ غصّہ۔ تیر۔ ہتھیار۔ مار ڈالنا۔

شرو۔ سر۔ راس۔

شروا۔ ہوم کرنے کا ایک طرح کا چمچہ جو خاص لکڑی کا بنا ہوا ہوتا ہے۔

شروت۔ کان۔ گوش۔ ندی کی دھار۔

شروتا۔ سُننے والا۔ سامع۔

شروتر۔ کان۔ گوش۔ قوت سامعہ۔

شروتریہ۔ بید پڑھنے والا۔ بید خواں۔

شروتویہ۔ سُننے کے لائق۔

شرورُھ۔ بال۔ مو۔

شروری۔ رات۔ شب۔ عورت۔ ہلدی۔

شروگال۔ گیدڑ۔ شغال۔

شٹھتا۔ دغابازی۔مکاری۔بدذاتی۔

شُچ۔ سفید۔پاک۔صاف۔شفاف۔

شُچا۔ پاکی۔صفائی۔بے گناہی۔

شُچتا۔ صفائی۔چمک۔پاکی۔سفیدی۔بے گناہی۔

شچھا۔ (شکشا) تعلیم۔تربیت۔

شچھت (شکشت) تعلیم پایا ہوا۔تربیت یافتہ۔

شچھک۔ (شکشک) سکھانے والا تعلیم دینے والا۔

شچی۔ طاقت۔زور۔بل۔قوت۔راجہ اندر کی زوجہ کا نام۔

شُچی۔ پاکی۔صفائی۔بے گناہی۔آگ۔گرمی۔چاند۔

ایک لڑکی کا نام جو کشیپ نامی رشی کی دختر تھی۔

پاک باطن۔

شُدھ۔ صاف۔پاک۔صحیح۔درست۔بے عیب۔

تنہا۔اکیلا۔یکتا۔بے نظیر۔

شدھ۔ جو پورا ہو گیا ہو۔جو حاصل ہو چکا ہو۔جو کیا جا چکا ہو۔

انجام دیا ہوا۔حاصل۔پورا۔تمام۔تیار۔مشہور ظاہر

شُدھا۔ بھوک۔گرسنگی۔

شُدھی پتر۔ معافی نامہ۔صفائی نامہ۔پاکی نامہ۔

شُدھتا۔ صفائی۔پاکیزگی۔صحت۔

شُدھودک۔ پاک وصاف پانی۔

شُدھی۔ صفائی۔پاکیزگی۔پاکی۔طہارت۔پاک بریت

بے گناہی صحت۔

شٹ۔ چھ۔شش۔

شٹ ورشن۔ دیکھو (شٹ شاستر)

شٹ رس۔ چھ طرح کا ذائقہ یعنی میٹھا[1]۔کھٹا[2]۔کھارا[3]۔

کڑوا۔کسیلا۔تیتا۔

شٹ انگ۔ بید کے چھ ملحقات یعنی (۱) سکشا۔ (۲)

کلپ۔(۳) بیاکرن۔(۴) نرکت۔(۵) چھند۔

(۶) جیوتش۔جسم کے چھ حصے دو ہاتھ۔دو پاؤں۔

سر۔کمر۔

شٹ پدی۔ بھونرا۔

شٹ ورگ۔ کام[1]۔کرودھ[2]۔لوبھ[3]۔موہ[4]۔مد[5]۔ماتسریہ[6]۔

شر۔ تیر۔بان۔دودھ کی بالائی۔پانی۔

شر۔ ماتھا۔سر۔راس۔

شرا۔ نس۔رگ۔ناڑی۔نبض۔

شراپ۔ (شاپ) دعائے بد۔

شراٹا۔ آواز۔آہٹ۔

شرادھ۔ یہ وہ رسم ہے جس کے ذریعہ بزرگوں کے ارواح

کو شاستر کے طریق پر پانی اور پنڈ دیتے ہیں۔یعنے

کریا کرم۔

شرانت۔ تھکا ہوا۔ساکن۔رنجیدہ۔

شرانتی۔ تھکاوٹ۔تھکان۔محنت۔

شراو۔ ڈبہ۔ڈبیہ۔

شراوک۔ سننے والا۔جین مت کو ماننے والا۔جینی۔

شراون۔ بہانا۔گرانا۔قمر کا پانچواں مہینہ (ساون) جو

باران میں آتا ہے۔

شراونی۔ ساون کی پورنما۔راکھی۔

شراونی کرم۔ ساون کی پورنما کے روز کرنے کا ایک ترپن۔

شریپھل۔ بلوہ پھل۔

شرت۔ سال۔سنہ۔

شرت۔ سنا ہوا۔وہ جو آباواجداد سے سنتے آئے ہوں علم وید

شُبھگ ۔ خوش قسمت ۔ خوبصورت ۔ دلربا ۔ دلکش ۔ پیارا ۔ محب ۔ خوشی دینے والا ۔

شُبھگا ۔ قسمت والی عورت ۔ حسینہ ۔ وہ عورت جس کا خاوند اُسے بہت چاہے ۔

شُبھ لگن ۔ اچھا وقت ۔ نیک گھڑی ۔ ساعت سعید ۔

شَپ ۔ بددعا ۔ بے عزتی ۔

شپت ۔ لعنت کیا گیا ۔ بددعا دیا گیا ۔

شپتھ ۔ قسم ۔ سوگند ۔ حلف ۔ عہد ۔ دہائی ۔

شپن ۔ شاپ ۔ دعائے بد ۔ گالی ۔ دشنام ۔

شپھ ۔ درخت کی جڑ ۔ حیوانات کا کھُر ۔

شِپی ۔ شعاع آفتاب ۔

شَت ۔ سو ۔ صد ۔ (۱۰۰)

شِت ۔ کمزور ۔ نحیف ۔ نکیلا ۔ پتلا ۔

شتابد ۔<br>شتابدی ۔ } سو برس والا ۔ ایک سو سال ۔ صدی ۔

شتانگ ۔ رتھ ۔

شتاودھان ۔ وہ شخص جو ایک ہی بار بہت سے لوگوں کے سوالات سُن کر اُن کو سلسلہ کے ساتھ یاد رکھکر اُن کے سوالوں کے متعلق اشعار کہے ۔

شت بھش ۔<br>شت بھشا ۔ } ستائیس نچھتروں میں سے ایک نچھتر ۔

شتپاد ۔<br>شت پد ۔<br>شتپدی ۔ } گوجڑی ۔ قراد ۔ کنکھجورا ۔

شت پتر ۔ کنول کا پھول ۔ گُل نیلوفر ۔

شترو ۔ دشمن ۔ عدو ۔

شتروتا ۔ دشمنی ۔ عداوت ۔

شترگھن ۔ عدوکُش لچھمن کا چھوٹا بھائی ۔

شترُو ۔ دشمن ۔ عدو ۔

شتروبھاؤ ۔ مثل دشمن ۔ مانند عدو ۔ دشمن سا ۔

شت شہ ۔ سینکڑوں ۔

شتک ۔ ایک سو ۔ سیکڑا ۔

شتگھنی ۔ توپ ۔ مجازاً تیر ۔ ایک بیماری ۔

شت ماری ۔ حکیم ۔ طبیب ۔

شت مول ۔ ناگ دونا ۔

شتھل ۔ ڈھیلا ۔ سُست ۔ کُہنہ ۔ پُرانا ۔ مندرس ۔ دُبلا ۔ کمزور ۔ ناتوان ۔ غیر مضبوط ۔ تھکا ہوا ۔ مارا ہوا ۔

شٹ ۔ چھ ۔ شش ۔ (۶)

شٹ پد ۔ چھ پیروالا یعنے بھونرا ۔

شٹ پریوگ ۔ چھ طرح کے پریوگ یعنی شانتی[1] ۔ وشیکرن[2] ستمبھن[3] ۔ ودویش[4] ۔ اُچاٹن[5] ۔ مارن[6] ۔

شٹ دشا ۔ شش جہت

شٹر ۔ چھ ۔ شش ۔

شٹ شاستر ۔ چھ شاستر ۔ دیکھو دشاستر )

شٹ کرم ۔ برہمن کے چھ کام ۔ یعنی پڑھنا[1] ۔ پڑھانا[2] ۔ جگیہ کرنا[3] ۔ جگیہ کرانا[4] ۔ دان دینا[5] ۔ دان لینا[6] ۔ غسل ۔ عبادت ۔ جپ ۔ ترپن وغیرہ ۔

شٹھ ۔ بُرا ۔ بدکار ۔ مکّار ۔ ضدی ۔ کپٹی ۔ بے ایمان ۔ شریر ۔ ظالم ۔

شٹھتا ۔ بدی ۔ ظلم ۔ بغض ۔

ہندو پوجتے ہیں۔

شالُو ۔ } مینڈک ۔ غوک ۔
شالُور ۔

شالی ۔ صاحب ۔ مالک ۔ جیسے بل شالی وغیرہ ۔ دھان ۔

شالی وَاہَن ۔ ایک مشہور راجہ کا نام جس نے اپنے نام پر (شک) سنہ جاری کیا تھا۔

شام ۔ سیاہ ۔ نیلا رنگ ۔ تسکین ۔ سری کرشن جی کا لقب۔

شاما ۔ ایک خوش الحان طائر کا نام۔

شامبری ۔ مایا ۔ کرشمہ ۔ اندرجال ۔ جادوگری ۔ ساحری ۔ جادوگرنی ۔ ساحرہ ۔

شامبک ۔ سیپی ۔

شامبھو ۔ شمبھو کا بیٹا شیوجی کا معتقد ۔ گوگل ۔ کافور ۔

شامت ۔ شانت یعنی تشفی کیا گیا ۔

شان ۔ سان کا پتھر جس پر ہتھیار وغیرہ تیز کرتے ہیں ۔

شانت ۔ ٹھیرا ہوا ۔ رکا ہوا ۔ ٹھنڈا ۔ تشفی ۔ تسکین ۔ اطمینان ۔ صبر ۔ چپ ۔ تحمل ۔ ہر جانب سے طبیعت کو روک کر یکسو کرنا ۔ غصہ یا فساد کا فرو کرنا ۔ خوش کرنا ۔ خاموش کرنا ۔ یکسوئی قلب ۔ اطمینان باطن ۔ صبر ۔ تشفی کامل ۔ عاجز ۔ مردہ ۔

شانت ۔ تیز کیا گیا ۔ سان پر چڑھایا گیا ۔

شانتن ۔ چندر بنسی راجہ پرتیپ کا بیٹا بھیشم پتامہ کا باپ ۔

شانتی ۔ چین ۔ سکھ ۔ اطمینان ۔ تشفی ۔ تسکین ۔ تسلی ۔ امن ۔ خوشی ۔ آرام ۔ وصال ۔

شان ۔ سان ۔ (سلی) جس پر ہتھیار تیز کرتے ہیں ۔ تیز کرنا ۔

شاوَر ۔ شیوجی کا بنایا ہوا منتر ۔ پاپ ۔ گناہ ۔

شاوک ۔ بچہ ۔ لڑکا ۔

شائیر ۔ بہادر ۔ دلیر ۔

شائی ۔ سونیوالا ۔

شبد ۔ لفظ ۔ کلمہ ۔ بول ۔ بچن ۔ تلفظ ۔ صوت ۔ بانگ ۔ شور ۔ گیت ۔

شبد برہم ۔ آواز خدا ۔ ساز ہستی ۔ مراد ہے لفظ (اوم) سے

شبد بیشے ۔ قوت سامعہ ۔

شبد بھیدی ۔ وہ تیرانداز کامل جو اپنے آنکھوں پر پٹی باندھکر صرف آواز سے سمت کا خیال کر کے نشانہ پر تیر چلاوے ۔

شبد پرمان ۔ دلائل لفظی یعنی وہ طرز دلیل جس میں کتاب یا اقوال بزرگوں سے نتائج اخذ کئے جائیں ۔

شبد شاشتر ۔ صرف و نحو ۔ گرامر ۔

شبر ۔ } ڈیرا ۔ خیمہ ۔ فوج کے رہنے کا مقام ۔ چھاؤنی ۔
شبور ۔

شبری ۔ بھیلنی ۔ نیچ ذات کی عورت ۔

شبھ ۔ اچھا ۔ بھلا ۔ نیک ۔ مبارک ۔ میمون ۔

شبھا ۔ رونق ۔ تیزی ۔ نیکی ۔ بھلائی ۔

شبھاچار ۔ نیک چال چلن والا ۔

شبھانگ ۔ اچھے جسم والا ۔ خوبصورت ۔ حسین (عورت)

شبھ چنتک ۔ بہی خواہ ۔ خیر طلب ۔ نیک اندیش ۔

شبھر ۔ } سفید ۔ اُجلا ۔ صاف ۔ پاک ۔ بے عیب ۔
شبھرہ ۔ } چمکدار ۔ چاندی ۔ صندل ۔

شبھ کال ۔ اچھا موسم ۔ اچھا وقت ۔ ساعت سعید ۔

شارکر۔
شارکک۔ } دودھ کا پھین یعنی بالائی۔

شارنگ۔ وشنو کی خاص کمان۔ شہد کی مکھی۔ پپیہا۔ ہاتھی۔ بھونرا۔ طاوس۔ دیا۔

شاردا۔ سرسوتی یعنی ملکہ علم و گویائی۔

شارودی۔ رات۔ شب۔

شاری۔ ہاتھی کی جھول۔ مکاری۔ مینا۔

شاریرک۔ متعلق بہ (شریر) جسمانی۔ کالبدی۔ مجازاً دکھ۔ رنج۔

شاس۔ حکم۔ تعریف۔

شاست۔ سکھایا گیا۔ محکوم۔

شاستا۔
شارستا۔ } حاکم۔ سزا دینے والا۔ تعلیم دینے والا۔

شاستی۔ حکم۔ اجازت۔ حکومت۔ سزا۔ جرمانہ۔

شاستر۔ کسی دیوتا رشی یا منی کی لکھی ہوئی کتاب فلسفہ جو چھ ہیں۔ (۱) میمانسا۔ (۲) نیائے۔ (۳) ویشیشک (۴) پاتنجل۔ (۵) سانکھیہ۔ (۶) بیدانت وغیرہ۔

شاستراتھ۔ مباحثہ علمی۔ مناظرہ دینی۔

شاستر انوسار۔ حسب شاستر (قانون)

شاستر کار۔ شاستر کا موجد یا مصنف۔

شاستر گیاتا۔ شاستری۔ پنڈت۔

شاستر گیہ۔ شاستر کا جاننے والا۔

شاستر ورودھ۔ خلاف شاستر (قانون)

شاستری۔ شاستر پڑھا ہوا۔ عالم و فاضل۔

شاستریہ۔ متعلق بہ شاستر۔

شاسک۔ حکم دینے والا۔ حاکم۔

شاسن۔ حکم۔ فرمان۔ حکومت۔ اصول۔ سزا۔ نصیحت۔ دستاویز۔

شاسن پتر۔ حکم نامہ۔ فرمان۔

شاسیہ۔ سکھانے کے قابل۔ محکوم۔

شاشک۔ خرگوش۔ ارنب۔

شاشوت۔ جو ہمیشہ برقرار رہے۔ لگاتار۔ ہمیشہ۔ دائم۔ قائم بالذات۔

شاک۔
شاکا۔ } ساگ۔ ترکاری۔ بھاجی۔ سالباہن راجہ کا سنہ۔

شاکت۔
شاکتک۔ } شکتی (دیبی) کو پوجنے والا یعنی شکتی کا معتقد۔

شاکا۔ تاریخ۔ سمت۔

شاکنی۔ درگا کے ساتھ رہنے والی یوگنی۔ پشاچنی۔

شاکھ۔ شاخ۔ ٹہنی۔ ڈال۔ ڈالی۔ حصہ۔ سینگ۔ ندی سے نکلا ہوا نالا۔

شاکھا۔ ڈالی۔ ٹہنی۔ ڈال۔ شاخ۔ نسل۔ طور۔ طرح۔ بید کا حصہ۔

شاکھا مرگ۔ بندر۔ میمون۔

شاکھی۔ درخت۔ شجر۔ بندر۔ گواہی۔

شال۔ دھان۔ چاول۔ شالی۔

شالا۔
شالہ۔ } گھر۔ خانہ۔ مکان۔ جگہ۔ مقام۔

شالار۔ پنجرہ۔ سیڑھی۔ ہاتھی کا ناخن۔

شالہ بھنجکا۔ کٹھ پتلی۔ طوائف۔

شالگرام۔ وشنو کی ایک طرح کی مورتی جو گول پتھر کی ہوتی ہے اور گنڈک ندی میں پائی جاتی ہے جسے

سینْدَ - ٹپکنا - بہنا - گلنا - پانی پانی ہونا۔
سینْدَن - رتھ - رتھ بان - پانی - درخت۔
سینْدُوْر - ایک سرخ رنگ کی دھات جس کے کھانے سے آواز بیٹھ جاتی ہے۔
سینْدھو - سندھ - ندی کے متصلہ ملکوں میں پیدا ہونے والا۔ جیسے سیندھانمک وغیرہ - گھوڑا - اسپ۔
سینْدھیا - گوالیر کے مہاراجہ کی ذات غالباً سندھ ندی کے پاس کے ملک سے پھیلے ہوں - زہر - نقب زن چور۔
سَینِک - فوجی - لشکری - سپاہی - سنتری۔
سَینَہ - اژدہا - اژدر تنین۔
سَینْیَہ - فوج لشکر۔
سَینْیَہ نکیت - فوج کی چھاونی۔
سیو - حد - سرحد۔
سیوا - خدمت - اطاعت - ملازمت - عبادت - پرستش - پوجا - نوکری - خدمتگذاری - غلامی - بندگی - فرمانبرداری۔
سُیَش - اچھا نام - ناموری۔
سیوان - حد - سرحد۔
سیوت - سیوا کیا گیا - پوجا گیا۔
سیوتی - ایک پھول کا نام سیمنتی۔
سیوک - نوکر - غلام - ملازم - خادم - بندہ - خدمتگار چیلا - مرید - پیرو۔
سیوکائی - نوکری - غلامی - بندگی۔
سُنیوگ - اچھی قسمت۔
سیون - خدمت - پرستش - استعمال۔
سیونا - سیوا کرنا - پالنا - انڈا سینا۔

شیوہ - دیکھو (شیوا)
شیوی - پجاری - نوکر - داس۔
شیویہ - سیوا کرنے کے قابل - پوجا کے لائق - مخدوم۔
سَیہَن - تحمل - برداشت۔
سَیہنی - متحمل - بردبار۔

## ش

شَ - شیوجی - ہتھیار - مبارک - دل - بال - اعلیٰ - ہوشیار - برباد - باقی - نجات عقبیٰ۔
شاپ - دعائے بد - نفرین۔
شاپودھار - دعائے بد سے نجات دینے والا۔
شات - سکھ - آرام - دبلا - نحیف۔
شاترو - دشمنی - عداوت۔
شاٹ - دھوتی - ڈھیلا ڈھالا لباس۔
شاٹکا - عورتوں کے باندھنے کی ساری۔
شاٹھیہ - بدی - بدکاری - مکر - فریب۔
شاٹھیہ تا - جاہلی - احمقی۔
شاڈول - ہری گھاس سے ڈھکی ہوئی زمین۔
شار - چتکبرا - کئی رنگوں والا۔
شارد - سالانہ - سال - فصلی - بیماری۔
شاردُول - شرزہ - شیر - ایک طائر - ایک حیوان۔
شارک - چینی - شکر۔

سیت پرساد ۔ پس خوردہ یعنی اُلش بھگوت وغیرہ کا۔
سیتا ۔ ٹھنڈک خنکی ۔
سیت جور ۔ تپ لرزہ ۔
سیت کال ۔ موسم سرما ۔ زمستان ۔
سیتل ۔ سرد ۔ بارد ۔ خنک ۔
سیتلا ۔ ماتا ۔ چیچک ۔ جدری ۔
سیتل پاٹی ۔ ایک قسم کی چٹائی ۔
سیتو ۔ پل ۔ جسر ۔ مینڈ ۔ سرحد ۔
سیتو بندھ ۔ وہ مقام جہاں سری رامچندر نے لنکا داخل ہونے کے لئے نل اور نیل بازوں سے پل بندھوایا تھا ۔
سیتو بندھ رامیشور ۔ مہادیوجی جن کو سری رامچندر نے لنکا جانے کے وقت سیتو بندھ پر قائم کیا تھا ۔
سیچت ۔ ترکیا ہوا سینچا گیا بھگویا گیا ۔
سیچک ۔ سینچنے والا ۔ بھگونیوالا ۔
سیچن ۔ پانی چھڑکنا ۔ سینچنا ۔ بھگانا ۔ ترکرنا ۔
سیچھا ۔ دیکھو (شکشا) تعلیم ۔ تربیت ۔
سید ۔ منع ۔ روک ۔
سیر ۔ ہل ۔ ہل کے بیل ۔
سیربھ ۔ کھلگا ۔ جاپوش ۔
سیرندھری ۔ داسی ۔ باندی ۔ کنیز ۔
سیس ۔ سر ۔ راس ۔ شعلۂ نار ۔
سیس پھول ۔ عورتوں کے سر کا ایک پھول (زیور) جو گل گیند کے مشابہ ہوتا ہے ۔
سیش ۔ کسی چیز کا بقیہ ۔ باقی ۔ نتیجہ ۔ انتہا ۔ آخر ۔ انجام ۔ تتمہ ۔ مابقی ۔ سانپوں کی نسلوں کا بادشاہ جو حال دنیا کے جسے شیش ناگ بھی کہتے ہیں ۔
سیک ۔ پانی چھڑکنا ۔ ترکرنا سینچنا ۔
سیکر ۔ چھینٹ ۔ بوند ۔ قطرہ ۔
سیکھر ۔ جلد ۔ زود ۔ شتاب ۔ تیز ۔ فوراً ۔ جھٹ پٹ ۔ جلدی سے
سیل ۔ پہاڑ ۔ کوہ ۔ جبل ۔
سیل ۔ مزاج ۔ خصلت ۔ طبیعت ۔ چال چلن ۔
سیل ۔ / سیلا ۔ } برچھی ۔ برچھا ۔ بھالا ۔
سیلا ۔ تر ۔ نمناک ۔
سیلتا ۔ طبیعت ۔ خصلت ۔ دستور ۔
سیلوان ۔ مرد نیک خو و خوش طبع ۔ رحم دل ۔
سیما ۔ حد ۔ سرحد ۔ سوار ۔
سیمنت ۔ عورتوں کی مانگ ۔ ہڈیوں کا جوڑ ۔ حاملہ عورت کا چھٹے یا آٹھویں مہینے کا سنسکار ۔
سین ۔ سونا ۔ نیند لینا ۔ آرام کرنا ۔
سینا ۔ / سین ۔ / سین ۔ } فوج ۔ لشکر ۔
سینا ۔ / سینی ۔ } ایک دوسرے کو آنکھ یا انگلی سے اشارہ کرنا ۔
سیناپت ۔ / سیناپتی ۔ / سینانی ۔ } فوج کا سردار ۔ سپہ سالار ۔ کمانڈر ان چیف ۔
سیندھ ۔ نقب یعنی وہ سوراخ جسے چور چوری کی غرض سے دیوار میں لگاتے ہیں ۔

سَہسر پاد۔ مجازاً سورج۔ وشنو۔

سَہسر نَین۔ / سَہسر نیتر۔ } مجازاً راجہ اندر۔

سَہشنُو۔ سہہ لینے والا۔ برداشت کرنیوالا۔

سَہہ کار۔ مددگار۔ قلمی آم کا پیڑ یا پھل۔

سَہہ کاری۔ ساتھ ملکر کام کرنے والا۔ مددگار۔ شریک کار۔

سَہہ گامنی۔ وہ عورت جو اپنے شوہر کی لاش کے ساتھ جل مرے۔ ستی۔

سَہہ گمن۔ ساتھ جانا۔ ہمراہ ہونا۔ زوجہ کا اپنے شوہر کی لاش کے ساتھ بخوشی تمام جل مرنا۔ ستی ہونا۔

سَہہ مَرن۔ دیکھو (سَہہ گمن)

سَہن۔ سہنا۔ برداشت کرنا۔ تحمل۔ صبر۔ غم خواری۔ سہنے والا۔ بشاش۔

سَہن شیل۔ تکالیف برداشت کرنیکی طبیعت والا۔ صبر کرنیوالا۔

سَہنکار۔ قابل برداشت۔ لائق تحمل۔

سَہواس۔ ایک جگہ رہنا۔ صحبت۔ پڑوس۔ ہمسایگی۔

سَہواسی۔ صحبت والا۔ پڑوسی۔ ہمسایہ۔

سَہودر۔ سگا بھائی۔ برادر حقیقی۔ ہمزاد۔

سَہوڈھ۔ وہ لڑکا جو حاملہ عورت کے ساتھ بیاہ کرنے کے بعد پیدا ہو۔

سَہوریا۔ متحمل۔ بردبار۔

سَہیوگی۔ ساتھی۔ ہم پیشہ۔ ہمسر۔

سَہیہ۔ سہنے کے قابل۔ جو سہا جائے۔

سی۔ ستو۔ صد۔ کامیابی۔ ظفر۔ فتحمندی۔

سیا۔ بستر۔ بچھونا۔

سیار۔ / سیال۔ / سیانا۔ } گیدڑ۔ شغال۔

سیال۔ جورو کا بھائی یعنی سالا۔

سیام۔ سبز یا ملیح رنگ۔ کالا۔ سیاہ۔ ایک راگ کا نام۔ کشن جی کا لقب۔

شیاما۔ سیاہ۔ کالا۔ دیبی کا ایک لقب۔

شیامتا۔ سیاہی۔ تاریکی۔ تیرگی۔

شیام سُندر۔ لقب سری کرشن جی کا باعتبار اُن کے رنگ کے۔

سیت۔ سردی۔ تری۔ نمی۔ شبنم۔ برودت۔ ٹھنڈ۔ پالا۔

شیت۔ سفید۔ ابیض۔

سیتو۔ پُل۔ جسر۔ قنطرہ۔

سیتا۔ لوہے کا وہ پھال جو ہل کے نیچے لگا رہتا ہے۔ نیز وہ لکیر جو ہل جوتنے کے وقت اس کی پھال کے گھسنے سے زمین پر پڑتی جاتی ہے۔ متھلا کے راجہ جنک کی دختر۔ سری رامچندر جی کی زوجۂ محترمہ (جانکی) کا اسم گرامی۔ مخفی مباد کہ جب راجہ جنک جگیہ کے لئے ہل جوتتے ہوئے زمین کو ہموار کر رہے تھے تو زمین میں سے ایک گھڑا برامد ہوا جس میں سے لڑکی نکلی۔ اسی وجہ سے اُس لڑکی کا نام سیتا رکھا گیا۔

سیتا پت۔ / سیتا پتی۔ } (پت یا پتی بمعنی شوہر) سیتا جی کے شوہر یعنی سری رامچندر۔

سیتا پھل۔ ستا پھل۔ شریفہ۔

سہا کارؔ ۔ ایک ساتھ کام کرنے والا مددگار۔

سُہاگ ۔ وہ زیور جسے بیویاں اپنے شوہر کی زندگی تک پہنتی ہیں۔ اس کے بعد نکال ڈالتی ہیں۔ عورت کے لئے شوہر کا زمانۂ حیات۔ خوش قسمتی۔ خوشی۔

سُہاگن ۔ وہ عورت جس کا شوہر زندہ ہو۔

سہانا ۔ دیکھ کے خوش ہونا۔ کسی اچھی چیز کو دیکھکر اُس کے لئے دل للچانا۔ حسد کرنا۔

سُہانا۔ / سُہاؤنا۔ } خوبصورت۔ دلربا۔ دلکش۔

سہانو بھوتی ۔ دوسرے کے رنج وغم کے ساتھی ہونا۔ ہمدردی

سُہاون ۔ دلکش۔ عمدہ۔

سہائی ۔ مدد دینے والا۔ ساتھ دینے والا۔

سہائے ۔ مدد۔ سہارا۔

سہایتا ۔ مدد۔ سہارا۔ امداد۔ تائید۔ اعانت۔ حفاظت۔ ساتھ

سہایک ۔ مدد دینے والا۔ مددگار۔ مؤید۔ معاون۔ محافظ۔ ساتھی۔

سہائی ۔ سہارا دینے والا۔ مددگار۔ معاون۔

سہہ پاٹھی۔ / سہہ ادھیائی۔ } ساتھ پڑھنے والا۔ ہم سبق۔ ہم جماعت۔

سہت ۔ ساتھ۔ ہمراہ۔ سمیت۔ باہم۔ مع۔ قائم۔ پائدار۔ ملا ہوا۔ میل۔

سہتوہ ۔ میل جول۔ یکتائی۔

سہج ۔ جو ساتھ ہی پیدا ہو۔ فطرت۔ خصلت۔ عادت۔ آسان۔ سہل۔ معمولی۔ سگا بھائی۔

سہہ جنما ۔ جڑواں بچے جو ایک ساتھ پیدا ہوں۔ توام۔

سہچاری ۔ سکھی۔ ساتھی۔

سہچر ۔ ساتھ رہنے والا۔ ساتھی۔ ہمراہی۔ نوکر۔ دوست۔

سہہ چری۔ / سہہ چارنی۔ } ساتھ رہنے والی (عورت) زوجہ۔ سہیلی۔

سہدانی ۔ نشان۔ علامت۔

سہدھرمچاری۔ / سہدھرمچارنی۔ } جورو۔ زوجہ۔

سہدھرمنی ۔ مجازاً۔ جورو۔ زوجہ۔

سہدیو ۔ پانچ پانڈوں میں سب سے چھوٹا جو پانڈو راجہ کی دوسری رانی (ماوری) کا بیٹا تھا۔

سُہرت ۔ اچھی طبیعت والا۔ دوست۔ رشتہ دار۔

سُہرتا ۔ دوستی۔ محبّت۔

سُہرد ۔ نیک دل۔ بہی خواہ۔ دوست۔ محب۔

سُہردئے ۔ اچھے دِل کا۔ نیک خو۔

سہرنا ۔ کانپنا۔ تھرتھرانا۔

سہس ۔ ہمت۔ جرٔات۔ طاقت۔

سہسا ۔ جھٹ پٹ۔ اچانک۔ یکایک۔ ایکدم۔ اتفاق سے۔ جلدی سے۔ دفعتاً۔

سہساکشی ۔ (ساکھی) گواہوں کے ساتھ۔ مع گواہوں کے۔ مجازاً راجہ اندر۔

سہسانن ۔ شیش ناگ کا لقب۔

سہسر۔ / سہس۔ } ایک ہزار۔ الف (۱۰۰۰)

سہسراکش ۔ ہزار آنکھ والا۔ مجازاً راجہ اندر۔ خداوند تعالیٰ۔

سہسر باہو ۔ ایک راجہ کا نام جسے پرشرام جی نے مارا۔

شوموار - چاند کا دن یعنی پیر - دوشنبہ - یوم الاثنین -

سَومیہ - چاند - عطارد - نیک خوئی - خوبصورت - بے غصہ - متحمل - بردبار -

سَومیہ تا - سیدھا پن - سنجیدگی -

شون - خون - اُداسی - تارک دنیا - ایک ندی کا نام -

شون - ساتھ - سے -

سَون - آواز - نغمہ -

سُون - پیدائش - کلی - پھول پھل - بیٹا - پسر -

سُونا - خالی - ویران - اُجاڑ -

سَوندریہ - خوبصورتی - چمک دمک - رنگ روپ -

سَوندھائی - سستی - سستائی - ارزانی -

سَونک - بہیلیا - صیاد -

سَونگیا - نشان - اشارہ - علامت - عقل - ہوش - نام -

سُونو - بیٹا - لڑکا - پسر -

سونہا - خرگوش - اَرنب -

شونہہ - قسم - سوگند - عہد - حلف -

سُونی - خالی - اُداس - ویران - اجاڑ -

سُونیہ - خالی - تہی - صفر - نقطہ - نیستی - عدم

سوَہ - اپنا - دولت -

سُوَتھ - بین جو مشہور باجہ ہے -

سَوہارد - دوستی - محبت - رشتہ داری -

سَوہ کیا - / سوِیا - } خود کی بیاہی عورت -

سَوہ کِیہ - / سوِیہ - } اپنا -

شوہم - وہی میں ہوں - انا الحق -

شوبھنا - پھبنا - اچھا دکھائی دینا -

شوبھنی - جھاڑو - جاروب - ایک راگنی کا نام - خوشنما شے -

شویت - سفید - ابیض - ستارہ زہرہ -

شویتامبر - سفید پوشاک (لباس) جینیوں کا ایک فرقہ -

شویت من - ہیرا -

سویچھا - اپنے حسب دلخواہ کوئی کام کرنا -

سویچھا - خواہش -

سویّد - پسینہ - گرمی -

سویدج - پسینے یا گرمی سے پیدا ہونے والے جراثیم جیسے جوں وغیرہ -

سویر - (دیر) جلد - زود - شتاب -

سویرنی - بدکار عورت - زن فاحشہ -

سویری - اپنی مرضی کے موافق چلنے والی عورت -

سَویشک - ہم عمر -

سویکار - لینا - قبول کرنا - ماننا - حامی بھرنا - رضامندی - منظور - قبول -

شویل - کنارہ دریا - ترکوٹ نامی پہاڑ -

سویم - از خود - بالذات - خود - فرد - تنہا - آپ - اپنا - آپ سے - اپنی مرضی سے -

سویم بھو - خود بخود پیدا ہونیوالا - خداوند تعالیٰ -

سویم پرکاش - روشن بالذات -

سویم جوتی - نورانی بالذات -

سویم ور - (دیر) وہ تقریب یا رسم جس میں لڑکی خود اپنا شوہر آپ منتخب کرتی ہے -

سہہ - ساتھ - ہمراہ - مع - برابر - ایک ساتھ - ایکہی - ہی - قابل سہنے کے -

سُوْرْیہ وَمْشی ۔ خاندان شمسی جن کی دارالسلطنت اجودھیا تھی۔
سُوْسَا ۔ چھوٹی بہن ۔
سُوَسْتھ ۔ جسے کوئی بیماری نہ ہو ۔ تندرست ۔ آرام سے رہنے والا۔
سُوَسْتی ۔ بھلائی ۔ اچھائی ۔ ایسا ہی ہو ۔ اچھا ہو ۔ مبارک ہو ۔
آمین ۔ واضح ہو کہ دعائیہ یا برکتی جملہ جو تحسین ۔ شاباش اور
مرحبا کے مقام پر بولا جاتا ہے ۔
سُوَسْتی وَاچَک ۔ بھلائی دینے والے منتروں کا پڑھنے والا۔
سُوَسْتی وَاچَن ۔ کسی اچھے کام کے آغاز میں کسی طرح کی خرابی
پیدا نہ ہونے اور دیوتاؤں کی دعا حاصل کرنے کی غرض
سے بید کا منتر پڑھنا جسے (شانتی) بھی کہتے ہیں۔
سُوسَنْدیش ۔ خوش خبری ۔ بشارت ۔ مژدہ ۔ نوید ۔
سُوشُپتی ۔ خواب غفلت کا سُکھ ۔ لاہوت ۔
سوکارْیہ ۔ ذاتی کام ۔ کار خود ۔
سُوکْت ۔ اچھی خبر ۔ بید کے منتروں کا مجموعہ ۔
سُوکْتا ۔ خوش گو ۔ فصیح ۔
سُوکُٹُمب ۔ ایک ہی خاندان کا ۔ اپنا خاندان ۔
سُوکَر ۔ سُوَر ۔ خوک ۔ خنزیر ۔
سُوکْرِت ۔ خود کا کیا ہوا ۔ خود کردہ ۔
سُوکَرْیہ ۔ آسان ۔ سہل ۔
سُوکْشَم ۔ (سُوچھم) بہت چھوٹا ۔ بہت باریک یا مہین ۔ ذرہ ۔
رقیق ۔ پتلا ۔ سُبک ۔ کم ۔ تھوڑا ۔ مختصر ۔ لطیف ۔ دقیق ۔
نحیف ۔
سُوکْشَمتا ۔ چھوٹا پن ۔ پتلا پن ۔ باریکی ۔ سُبکی ۔
سُوکْشَم دَرْشی ۔ باریک بین ۔ تیز نظر ۔ ہوشیار ۔ چالاک ۔

سُوکُل ۔ ہم خاندان یا فرقہ کا ۔ ہم جدی ۔
سُوکُمارْیہ ۔ نازک پن ۔ نازکی ۔ جوانی ۔
سُوکَن ۔ سوتن ۔ سوت ۔
سُوکھنا ۔ چوسنا ۔ پی لینا ۔ کھینچنا ۔
سُوکھیہ ۔ آرام ۔ خوشی ۔
شُوکی ۔ سوگوار ۔ حزیں ۔
سُوکِیہ ۔ اپنا ۔ ذاتی ۔ نج کا ۔
سُوکِیا ۔ زن منکوحہ ۔
شُوک ۔ سوگ ۔ فکر ۔ رنج ۔ غم ۔ دکھ ۔ اندوہ ۔ افسوس ۔ ماتم ۔
سُوگَنْدھ ۔ قسم ۔ سوگند ۔ حلف ۔ عہد ۔
سُوگْیات ۔ عزیز ۔ قرابت دار ۔
شُول ۔ کانٹا ۔ خار ۔ برچھی کی نوک ۔ سنان ۔ مرض قولنج ۔
باؤ سول ۔ شیوجی کا ایک آلۂ حرب یعنی ترسُول ۔ حال ۔
حالت ۔
سُوِلاس ۔ شوخ ۔ چنچل ۔
سُولبھیہ ۔ آسانی ۔ سہولت ۔
سُولَپ ۔ بہت تھوڑا ۔ بہت کم ۔ بہت چھوٹا ۔ ذرہ قلیل ۔
سُوم ۔ چاند ۔ ماہ ۔ روز دوشنبہ ۔ یوم الاثنین ۔ ایک درخت
آب حیات ۔ دیوتاؤں کے خزانچی کا نام ۔ کُبیر ۔ ہوا ۔
ملک الموت ۔ کافور ۔ شیوجی ۔ بانروں کا افسر سُگریو ۔
آسمان ۔ ہوم کرنے کا سامان ۔
سُومِتْر ۔ سمترا کا بیٹا یعنی لچھمن سری رامچندرجی کا چھوٹا بھائی ۔
شُورج ۔ ایک گرہ کا نام ۔ دودھ ۔ آب حیات ۔
سُومنات ۔ ایک عالی شان مندر کا نام جو گجرات میں تھا ۔
جسے محمود غزنوی نے برباد کر دیا ۔

سُوْربھ۔ خوشبو۔ مہک۔ زعفران۔ درخت انبہ۔
سُوْربیر۔ (وِیْر) شجاع۔ بہادر۔ دلیر۔
سُوْربیری۔ (وِیری) شجاعت۔ دلیری۔ مردانگی۔ بہادری۔
سُوَرٹھ۔ ایک راگنی کا نام۔
سُوَرٹھا۔ بحورِ شعر میں سے ایک بحر کا نام۔
سُوَرَج۔ بہادری۔ دلیری۔
سُوَرَج۔ (سُوْریَہ) آفتاب۔ خورشید۔
سُوَرج بنشی۔ (وَنشی) راجپوتوں کا ایک فرقہ جو شمسی خاندان سے ہے۔
سُوَرج گرہن۔ (گہن) کسوف یعنی چاند کا آفتاب اور زمین کے درمیان حائل ہو کر آفتاب کی روشنی کو زمین تک نہ آنے دینا۔
سُوَرج مکھی۔ ایک قسم کا بڑا پھول جو ہمیشہ سورج کی جانب رخ کرتا ہے۔ آذریون۔ آفتاب پرست۔
سُوْوَرچل۔ کالا نمک۔
سُوْرداس۔ آفتاب پرست۔ ایک مشہور گوّیے کا نام جو نابینا تھا۔
سُوْرگیہ۔ متعلق بہ بہشت۔
سُوْرگ۔ } بہشت۔ عالم جبروت۔ عالم علوی۔
سُوْرگ لوک۔ } آسمان۔
سُوْرگ باس۔ (واس) باشندۂ جنت یعنی جنت آشیان مرحوم۔
سُوْرگ دھام۔ بہشت۔ جنت۔
سُوْرگ گت۔ بہشت کو گیا ہوا یعنی مرحوم۔ جنتی۔
سُوْرگ گمن۔ } بہشت کو جانا۔ مرنا۔ وفات پانا۔
سُوْرگ گمن۔ }
سُوْرگ گنگا۔ کہکشان۔
سُوْرگ لوک۔ عالم بہشت۔ جنت۔
سُوْرگ واسی۔ بیکنٹھ واسی جنت آشیاں۔ مرحوم۔
سُوْرگی۔ بہشتی۔ مجازاً دیوتا۔
سُوْرگیہ۔ } بہشت کا۔ جنتی۔
سُوْرگییہ۔ }
سُوْرلوک۔ آسمان۔ جنت۔ بہشت۔
سُوْرما۔ دلیر۔ بہادر۔ شجیع۔
سُوْرملار۔ ایک راگ کا نام۔
سُوَرن۔ (سُ۔ اچھا۔ وَرن۔ رنگ) یعنی خوش رنگ مجازاً سونا۔ طلا۔ ہلدی۔ دھتورا۔ گیرو۔ چمکیلا۔ منور۔ خوبصورت۔ اچھی ذات کا۔ ایک قسم کا صندل۔
سُوَرن۔ (سَ۔ برابر) ایک طرح کا رنگ۔ ہمشکل۔ مشابہ۔ ایک ہی قوم یا فرقہ کا۔ ہم جنس۔
سُوَرن کار۔ سنار۔ زرگر۔
سُوَرن کرت۔ سنہری۔ طلائی۔
سُوْروپ۔ اپنا روپ۔ ہمشکل۔ خوبصورتی۔
سُوْرویر۔ جنگجو۔ شجیع۔ بہادر۔
سُوْری۔ سنیچر (زحل) کرشن۔ وسودیو۔
سُوْری۔ عالم۔ فاضل۔
سُوْریودے۔ (اُدَیَہ) تڑکا۔ بھور۔ طلوع آفتاب۔ صبح۔
سُوْریَہ۔ سورج۔ آفتاب۔ شمس۔
سُوْریہ کانت منی۔ شیشۂ آتشی۔
سُوْریہ منڈل۔ قرص خورشید۔
سُوْریہ ونش۔ دودمان شمس۔

سُچکِٹ ۔ ہوشیار ۔ خبردار ۔

سَجَل ۔ جَل بمعنی آب یعنی پانی سے بھرا ہوا ۔ آبدار ۔

سَجَن ۔ وہ شخص جو اوصاف حمیدہ سے متصف ہو ۔ اچھے اور بڑے خاندان کا ۔ صاحب عزت ۔ معزز ۔ نیک خو ۔ شریف ۔ پیارا ۔

سُجَن ۔ نیک مرد ۔ اچھا آدمی ۔ شریف ۔ معزز ۔

سَجَن ۔ دیکھو (سَجَّن)

سَجنا ۔ تیار ہونا ۔ بننا ۔ بناؤ کرنا ۔ پھبنا ۔ سوہنا ۔

سُجنتا ۔ نیک خوئی ۔ راستی ۔

سَجنی ۔ سہیلی ۔ سکھی ۔

سِجھانا ۔ پکانا ۔ اُبالنا ۔ مار ڈالنا ۔

سُجھانا ۔ دکھانا ۔ بتانا ۔ سمجھانا ۔

سَجیا ۔ بچھونا ۔ بستر ۔

سَجیو ۔ جو جان کے ساتھ ہو یعنی جیتا ہوا ۔ زندہ ۔ جاندار ۔ ذی روح ۔ حی ۔

سَجیونی ۔ جان دینے والی (شے) آب حیات ۔

سُچ ۔ صاف ۔ پاک ۔

سُچِت ۔ بے فکر ۔ فارغ البال ۔ مطمئن ۔ باآرام ۔ سوچ اور فکر سے آزاد ۔ ہوشیار ۔ فرصت سے ۔ آسان ۔

سَچِّدانند ۔ ست ۔ چت اور آنند سے بھرے رہنے کی وجہ خداوند تعالیٰ کا ایک نام ۔

سَچَراچَر ۔ دنیا کی جملہ ذی روح اور غیر ذی روح اشیاء ۔

سُچَرِت ۔ نیک چال چلن ۔ عمدہ اخلاق والا ۔

سُچیک ۔ خبردار ۔ گزشتہ باتوں پر خیال یا غور کرنیوالا ۔

سَچَل ۔ متحرک ۔ حرکت کی قابلیت رکھنا ۔

سُچِنتا ۔ مناسب ۔ غور ۔ نیک خیال ۔

سَچِو ۔ مددگار ۔ وزیر ۔ مشیر ۔ دوست ۔

سَچوئی ۔ سچائی ۔ راستی ۔

سِچّھا ۔ (سِکشا) تعلیم ۔ تربیت ۔ تادیب ۔ نصیحت نیک ۔ وعظ ۔

سِچّھک ۔ (سِکشک) اوستاد ۔ معلم ۔ اتالیق ۔ ادیب ۔ واعظ ۔

سُچیت ۔ چالاک ۔ مطمئن ۔ ہوشیار ۔

سَچیت ۔ ہوشیار ۔ خبردار ۔ آگاہ ۔ باخبر ۔ واقف ۔

سُچیتائی ۔ بے فکری ۔ آسانی ۔

سَچیتن ۔ زندہ ۔ ہوشیار ۔ سمجھدار ۔ عاقل ۔ دانا ۔

سَچیشٹ ۔ تردد کرنے والا ۔ کاروبار کرنے والا ۔

سَد ۔ نیک ۔ تازہ ۔

سَدا ۔ ہمیشہ ۔ لگاتار ۔ روزانہ ۔ دائم ۔ مدام ۔

سَدابَرت ۔ (وُرت) وہ خیرات یا کھانا جو روزانہ و دائماً غربا اور مسافرین وغیرہ کو تقسیم کیا جاتا ہے ۔ خیرات جاریہ ۔

سَدااُپدیش ۔ نیک ہدایت ۔ اچھی صلاح ۔

سَداپھل ۔ ہمیشہ بہار ۔ نام ایک میوے کا ۔

سَدااتما ۔ نیک نہاد ۔ نیک ذات ۔

سَداچار ۔ }
سَداچرن ۔ } نیک چال چلن ۔ نیک اخلاق ۔

سَداچاری ۔ راحت دائمی ۔

سَداسُہاگن ۔ وہ عورت جو رانڈ نہ ہو ۔ ایک قسم کے فقیر ۔

سَداشِو ۔ ہمیشہ بھلائی کرنے والا ۔ مہادیو جی کا ایک نام ۔

سَداکال ۔ ہمیشہ ۔ دائم ۔

سُداما ۔ بادل ۔ ابر ۔ سمندر ۔ دریا ۔ ایک مالی کا نام جس نے سری کرشن جی کو متھرا جاتے وقت مالا پہنائی تھی ۔ ایک

ستھول دِرشٹی۔ کند ذہن۔ بے وقوف۔
ستھول شریر۔ جسم کثیف۔ جسم جامد۔
ستھونا۔ تھم۔ کھم۔ ستون۔
ستھیریہ۔ مستقلی۔ مضبوطی۔ دلیری۔ جرأت۔
ستھیریہ۔ مضبوطی۔ مستقلی۔ استحکام۔ قائم۔
ستی۔ سچا۔ کامل۔ راست۔ درست۔ نیک۔ وفادار۔
غیر متلون۔ زن پارسا۔ عاصمہ۔ ست یعنی سچ پر قربان
ہونے اور نیکی کے لئے جان دینے والی عورت یعنی
وہ عورت جو اپنے شوہر کی لاش کے ساتھ فنا فی النار
ہو جائے۔ پاربتی کا لقب۔ واضح ہو کہ عوام بالتشدید
کہتے ہیں۔
ستیا۔ (ستیہ) طاقت۔ قوت۔ سچائی۔ ایمان۔
ستیارتھ۔ معنی حقیقی۔
ستیا شما۔ نیک دِل اور سیدھا آدمی۔
ستیا گرہ۔ مقاومت مجہول۔
ستیا ناش۔ بربادی کامل۔ تباہی کلی۔ ہلاکت۔
ستیتا۔ سچائی۔ نیکی۔ راستی۔ راست بازی۔ پاک دامنی۔
ستیرتھ۔ ہم مکتب۔ ہم سبق۔
ستیرن۔ پھیلایا ہوا۔ بکھرا ہوا۔
ستیم۔ دراصل۔ واقعی۔ وصال۔
ستیہ۔ سچ۔ سچا۔ کھرا۔ صحیح۔ راست۔ راستی۔ درست۔
حقیقت۔ صداقت۔ بلے۔ سچائی۔ نیکی۔ ٹھیک۔
ستیہ باد۔ (داو) سچ بولنا۔ سچائی۔
ستیہ بادی۔ (وادی) سچ بولنے والا۔ راست گو۔ درست گفتار۔
ستیہ بچن۔ (وچن) سچ کہنا۔ صحیح بولنا۔ ایفاءِ وعدہ کرنا۔

ستیہ بھاما۔ سری کرشن جی کی ایک زوجہ ستراجت کی دختر کا نام
ستیہ پرائن۔ ایماندار۔
ستیہ پرش۔ نیک شخص۔ سادھو۔
ستیہ تا۔ سچائی۔ راستی۔
ستیہ جگ۔ (یگ) چار جگوں میں سے پہلا جگ۔
ستیہ ساچھی۔ (شاکشی) سچی شہادت۔
ستیہ سنکلپ۔ نیک ارادے کا یعنی وہ جو ارادہ کرے
وہی ظہور پذیر ہو۔ خداوند تعالیٰ۔
ستیہ لوک۔ اوپر کے سات طبقوں میں سے سب سے پہلا طبقہ۔
ستیہ نارائن۔ وشنو بھگوان کا ایک نام۔
ستیہ وادی۔ سچ بولنے والا۔ راست گو۔
ستیہ وتی۔ سچ کہنے والی (عورت) نیک خو عورت۔
ایک عورت کا نام جو ملاح کی لڑکی تھی۔
ستیہ ورت۔ ہمیشہ سچ کہنے والا۔ ایک راجہ کا نام۔
ستیہ یگ۔ پہلا یگ۔ دیکھو (یگ)
سٹ۔ / سٹا۔ } جوٹ۔ جٹا۔ چوٹی۔ بیراگی کے سر کے بال۔ بلاؤ۔
سٹھ۔ مکار۔ جاہل۔ بیوقوف۔ ناواقف۔
سٹیک۔ شرح کے ساتھ۔ مشرح۔ محشی۔
سجاتی۔ ایک ذات کا۔ اپنے قوم یا گوتر کا۔ ہم مذہب۔
سجاتیہ۔ ایک ذات کا۔ ایک طرح کا۔
سجاتیہ بھید۔ ایک ذات والی چیزوں کا باہمی اختلاف۔
جیسے انسان انسان کا۔ گائے گائے کا۔
سجان۔ گیانی۔ دانا۔ چالاک۔ ہوشیار۔
سجت۔ سجایا ہوا۔

ستوشتا ۔ نیک خو ۔ پاکدامن ۔ ایماندار ۔ صاحب فضیلت ۔
ستونشٹی ۔ سچا ۔ وفادار ۔ پاکدامن ۔ باعصمت ۔
ستووتی ۔ نیک خصلت والی عورت ۔ حاملہ عورت
ستو ۔ زور ۔ طاقت ۔ قدرت ۔ چیز ۔ شئے ۔ خلاصہ ۔ اصلیت
روح ۔ لین دین ۔ معاملہ ۔ پیشہ ۔ عقل ۔ دل ۔ روح ۔
نیکی یا سچائی کا قاعدہ ۔ منجملہ تین گنوں (خصلتوں) کے
پہلا گن ۔ نیچر ۔
ستوگن ۔ (ضد تموگن) جوہر نیکی جو وشنو کی ایک خاصیت
ہے ۔ صفتِ قیومی ۔ صفت بقا ۔ پرکرتی کا وہ خاصہ
جو علم و سرور ہے ۔ نیک خصلت ۔ خوے لطیف ۔
ستھاپت ۔ رکھا ہوا ۔ قائم کیا ہوا ۔ ٹھہرایا ہوا ۔ مضبوط
کیا ہوا ۔ گاڑا ہوا ۔ جمایا ہوا ۔ دفن کیا ہوا ۔ قائم ۔ مضبوط ۔
ستھاپن ۔ } بٹھانا ۔ رکھنا ۔ گاڑنا ۔ قائم کرنا ۔ نصب کرنا ۔
ستھاپنا } دفن کرنا ۔ جمانا ۔ نیا کام کرنا ۔
ستھاپن کرتا ۔ بنا کرنے والا ۔ بانی ۔
ستھال ۔ تھالا ۔ تھالی ۔
ستھالی ۔ تھالی ۔ طبق ۔ پیالہ ۔ بٹلوئی ۔ ساغر ۔ کشتی ۔
ستھان ۔ مقام ۔ جگہ ۔ زمین ۔ گھر ۔ باب ۔ مسکن ۔ ٹھکانا ۔ عہدہ
درجہ ۔ ملک ۔
ستھاناپن ۔ قائم مقام ۔
ستھانو ۔ کھم ۔ تھم ۔ ستون ۔ قائم ۔ درخت کا تنہ جس میں
شاخیں نہ ہوں ۔ پیپل ۔ موٹا ۔ شیوجی ۔
ستھاور ۔ اچل ۔ اٹل ۔ مضبوط ۔ مستحکم ۔ قائم ۔ غیر متحرک ۔ بیجان ۔
عالم نباتات و جمادات ۔
ستھایو ۔ ٹھیرنے والا ۔ ٹکنے والا ۔ ٹکاؤ ۔ جو قائم رہے ۔

ستھپتی ۔ بڑھائی ۔
ستھت ۔ اپنے مقام پر ٹھیرا ہوا ۔ بیٹھا ہوا ۔ قائم ۔ برقرار ۔
ستھتی ۔ ٹھیراؤ ۔ ٹکاؤ ۔ رہنا ۔ قیام ۔ حالت ۔ کیفیت ۔
درجہ ۔ طریقہ ۔ حد ۔
ستھر ۔ ٹھہرا ہوا ۔ مضبوط ۔ مستحکم ۔ مستقل ۔ سخت ۔ مطمئن ۔
باامن ۔ برقرار ۔ قائم ۔ یقین ۔ اطمینان ۔ ثابت ۔ بےحرکت
اٹل ۔ دیرپا ۔
ستھر آتما ۔ مستقل مزاج ۔
ستھرتا ۔ میلان بہ سکون ۔ قایمی ۔ استقلال ۔ ہمت ۔
ستھر چت ۔ مستقل مزاج ۔
ستھر دھن ۔ جائداد غیر منقولہ ۔
ستھگ ۔ ٹھگ ۔ دھوکہ باز ۔
ستھگت ۔ روک دیا گیا ۔ ملتوی ۔
ستھل ۔ جگہ ۔ مقام ۔ خشک ۔ زمین ۔ خطہ ۔ کتاب کا حصہ ۔
بےحس ۔ سن ۔ کمزور ۔ غیر متحرک ۔ گھر ۔ خانہ ۔ خیمہ ۔
حالت ۔

ستھل ۔ پرانا ۔ کہنہ ۔ پارینہ ۔ مندرسہ ۔ ڈھیلا ۔ چور چور ۔
ستھلج ۔ خالی ۔ ارضی ۔
ستھن ۔ تھن ۔ پستان ۔ چھاتی ۔ سینہ ۔
ستھور ۔ بوڑھا ۔ ضعیف ۔
ستھور ۔ غیر متحرک ۔ جامد ۔
ستھول ۔ موٹا ۔ دبیز ۔ بڑا ۔ بھدا ۔ فربہ ۔ بزرگ ۔ جسیم ۔
کثیف ۔ غلیظ ۔ کند ۔ جو شکل سے ہلایا یا چلایا جا سکے ۔

**سَتر** ۔ تکیہ ۔ یگیہ ۔ غرباؤں کو کھانا کھلانا ۔ برآمدہ ۔ جنگل ۔ بغض ۔ دولت ۔ گھر ۔ تجانہ ۔ تالاب ۔ مقام ۔

**سُتر** ۔ دشمن ۔ عدو ۔

**سَتراجت** ۔ سری کرشن جی کے خسر اور ستیہ بھاما کے والد کا نام

**سُترام** ۔ اس لئے ۔ اور بھی ۔ در اصل ۔

**سَترُتا** ۔ دشمنی ۔ عداوت ۔ خصومت ۔

**سَترشالا** ۔ کھانا پانی دینے کا مقام ۔ دھرم شالہ ۔

**سترک** ۔ اعتراض کے ساتھ ۔

**سترِن** ۔ میزبان ۔ مالک ۔ مخیر ۔

**ستری** ۔ عورت ۔ زن ۔ جورو ۔ زوجہ ۔

**ستری دھن** ۔ ماں باپ وغیرہ کا بیاہ کے وقت دیا ہوا عورتوں کا مال و منال ۔ جہیز ۔

**ست سماگم** ۔ اچھے آدمیوں کی صحبت ۔

**ست سنگ** / **ست سنگتی** ۔ اچھی صحبت ۔ صحبت صالح ۔ سادھوں وغیرہ کے ساتھ میل جول رکھنا ۔

**ستوہ شیل** ۔ اچھی طبیعت کا ۔ نیک چلن والا ۔ مخیر ۔

**ست کار** ۔ تعظیم ۔ مہانداری ۔ کار نیک ۔ نیکی کرنا ۔ سلوک کرنا ۔ عزت کرنا ۔ خدا پرستی ۔ خیرات و مبرات ۔ داد و دہش ۔ خاطر مدارات ۔ عزت و توقیر ۔ مُردوں کا کریا کرم ۔

**ست کاری** ۔ سچائی ۔ ایمانداری ۔ وہ جو مُردوں کو جلا

**ست کرم** ۔ کار نیک ۔ فعل نیک ۔ کار خیر ۔ مہانداری ۔ خدا ترسی ۔ مُردوں کی کریا کرم ۔

**ست کریا** ۔ خیرات ۔ مہانداری ۔ کریا کرم ۔

**ست کیرتی** ۔ نیک نامی ۔

**ست گرو** ۔ اچھا مرشد ۔ اچھا اوستاد ۔

**ست لوک** ۔ برہما کا لوک جہاں انسان ایک بار داخل ہونے کے بعد دوبارہ پیدا نہیں ہوتا ہے ۔ یعنی اواگمن (تناسخ) سے مبرا ہو جاتا ہے ۔

**ستمبھ** ۔ تھم ۔ کھم ۔ کھمبا ۔ تھونی ۔ ستون ۔ عماد ۔ رکاوٹ ۔

**ستمبھن** ۔ رکاوٹ ۔ انجماد ۔ سہارا ۔ ٹیکا ۔ تھامنا ۔ روکنا ۔ جڑ کرنا ۔

**ستن** ۔ پھن ۔ چوچی ۔ پستان ۔

**ستمیت** ۔ قائم ۔ غیر متحرک ۔ برقرار ۔ اطمینان ۔

**ستنیہ** ۔ دودھ ۔

**ستو** ۔ وجود ۔ قیام ۔ خلاصہ ۔ خصلت ۔ اصلیت ۔ روح ۔ منجملہ تین گنوں کے پہلا گن جو سب سے اعلیٰ ہے ۔

**ستو** ۔ پست جو ۔ ستولی

**ستو** ۔ تعریف ۔ ثنا ۔ خوشامد ۔ نیک ۔ وجود ۔ خلقت ۔ چال چلن ۔ دولت ۔ جانور ۔ بھوت پریت ۔ زر ۔ ہمت ۔ نیکی ۔

**ستوانسا** ۔ وہ بچہ جو ساتویں مہینے میں پیدا ہو ۔

**ستوتا** ۔ نکوئی ۔ پارسائی ۔

**ستوتا** ۔ تعریف کرنیوالا ۔ لجاجت کرنیوالا ۔

**ستوشیل** ۔ سفید کنول ۔

**ستوتر** ۔ تعریف ۔ ثنا ۔ حمد خداوند تعالیٰ ۔

**ستوتی** ۔ تعریف ۔ ثنا ۔

**ستور** ۔ جھٹ پٹ ۔ جلد ۔ زود ۔ فوراً ۔ جلدی سے ۔

**ستوک** ۔ گچھا ۔ خوشہ ۔ گلدستہ ۔

**ستوگن** ۔ اچھے کاموں کی جانب رغبت کرنیکی خاصیت ۔

**ستون** ۔ تعریف ۔ ثنا ۔ حمد ۔

سپھری۔ مچھلی۔ ماہی۔
سپھل۔ پھل والا مثمر۔ بارآور۔ بہرہ ور۔ زرخیز۔
فائدہ مند۔ مفید۔ کارآمد۔ نتیجہ خیز۔ کامیاب۔
سپھل۔ پھل دینے والا۔ فائدہ مند۔ کارآمد۔ نتیجۂ نیک۔
اچھے پھل والا درخت۔
سپھلتا۔ کامیابی۔ باروری۔
سپھوٹ۔ پھوٹنا۔ آبلہ۔
سپھوٹک۔ بتور۔ پھوڑا۔ پھنسی۔ پھپھولا۔ آبلہ۔ چیچک۔
سپھورتی۔ پھرتی۔ تیزی۔
ست۔ قوت۔ قدرت۔ زور۔ طاقت۔ خاصیت۔ خلاصہ۔
اصل۔ روح۔ جوہر۔ نیکی۔ سچائی۔ سچ۔ ایمان۔ ٹھیک۔
موجود۔ راست۔ راستی۔ زور۔ حقیقی۔ عرق۔ رَس۔
شیرہ۔ خوبی۔ فضیلت۔ راستی۔ عصمت۔ صداقت۔
فی الواقع۔ یقیناً۔ نیک۔ بقائے دوام۔ صحیح۔ ہست۔
بود۔ حق۔ ہستی۔ بھلائی۔ خیر۔ لس۔ عین حق۔ حق بالذات۔
جو دائم قائم رہے۔ واجب الوجود۔ سادھو۔
مردنیک۔ شجیع۔ قابل پرستش۔ پاک۔ اعلیٰ۔ واضح
ہو کہ نیز لفظ (ست چدانند) کا مخفف ہے۔
ست۔ اُجلا۔ سفید۔ ابیض۔ ستارۂ زہرہ۔
سُت۔ بیٹا۔ پسر۔ بچہ۔ لڑکا۔
ستا۔ قوت۔ طاقت۔ توانائی۔ زور۔ وجود۔ نیکی۔ عمدگی۔
قدرت۔ بھلائی۔ بہتری۔ ہونا۔ موجود۔
سُتا۔ لڑکی۔ بیٹی۔ دختر۔ اہلی۔
ستابدی۔ ایک سوسال کا زمانہ۔ صدی۔
سُتاتمج۔ پوتا۔ نواسا۔

ستار۔ بڑھئی۔ نجار۔ اچھا وقت۔ فرصت۔ قابو۔ داؤ۔
گھات۔
ستانند۔ گوتم رشی کے بیٹے کا نام جو راجہ جنک کا پروہت تھا
ستاوک۔ تعریف کرنے والا۔ ثنا خواں۔
ست باوی۔ (وادی) سچ بولنے والا۔ راست گو۔
ست بچن۔ (وچن) سچی بات۔ سچا مقولہ۔
ستبدھ۔ روکا ہوا۔ سدراہ کیا ہوا۔ ٹھہرا ہوا۔ سُست۔ سخت۔
ست بھاؤ۔ کسی کام میں مستقل ارادہ رکھنا۔
ست بھکھا۔ دیکھو (ست بھشا) قمر کی پچیسویں منزل کا نام۔
ست پاتر۔ وہ شخص جو دان دینے کے قابل ہو۔
ست پُتر۔ فرزند صلبی۔ فرزند نیک۔
ست پتھ۔ عمدہ راستہ۔ راہ نیک۔ اچھی چال۔
ست پُرش۔ مردنیک وصالح۔
ستپھل۔ انار۔ رُمان۔
ستت۔ ہمیشہ۔ دائم۔ برابر۔ ہوا۔ باد۔
سُتت۔ تعریف۔ حمد۔ ثنا۔ مدح۔ بھجن۔
ست تم۔ لگاتار۔
ستتوہ۔ خصلت۔ طبیعت۔
سُتتی۔ دیکھو (سُتت)
سُتتیہ۔ تعریف کے قابل۔
ست جُگ۔ (یُگ) زمانۂ اولین جس کے (۱۷۲۸۰۰۰) سال
ہوتے ہیں۔ دورِ خوبی و نیکی۔
ست چِت۔ (سچت) ست اور چت سے ملا ہوا یعنی
خداوند تعالیٰ۔
ست چتانند۔ (سچدانند) خداوند تعالیٰ کا ایک اسم۔

مایا۔ (ہردوار) کاشی (بنارس) کانچی۔ اونتکا۔ (اجین) دوارکا۔

سُپُتر۔ بیٹے کے ساتھ۔

سُپُتر۔ نیک بیٹا۔ اچھا لڑکا۔ خلف۔

سپت رِشی۔ سات رشی۔ ان کے اسمایہ ہیں۔ گوتم۔ بھردواج بشوامتر۔ جم دگنی۔ بششٹھ۔ کشیپ۔ اتری۔ بنات النعش صورت دُب اکبر۔

سپت ساگر۔ سات سمندر۔

سپتم۔
سپتما۔ } ساتویں۔ ہفتم۔ سابع۔ ساتویں تاریخ۔
سپتمی۔

سپتن۔ دشمن۔ عدو۔

سپتنی۔ ایک ہی شوہر کی دوسری بیوی یعنی سوتن۔

سپتھ۔ قسم۔ حلف۔ سوگند۔ عہد۔

سُپتھ۔ اچھا راستہ۔ راہ نیک۔ اچھا چلن۔

سُپتی۔ نیند۔ خواب۔ نوم۔

سُپچ۔ خاکروب۔

سُپچھ۔ وہ جماعت جس کی طرف انصاف ہو۔

سپچھی۔ انصاف کی حمایت کرنیوالا۔

سپدی۔ اسی وقت۔ فوراً۔ جھٹ پٹ۔

سپر۔ پسینا۔ چاند۔

سُپرتشٹھا۔ نیک رسم۔ دیول وغیرہ کی تعمیر۔

سپردھا۔ حسد۔ کینہ۔ حرص۔ ڈاہ۔ جلن۔ رقابت۔ دشمنی۔

سپردھی۔ کینہ ور۔ حاسد۔ حریص۔

سُپرسن۔ سعید۔ نیک۔ موافق۔

سپرش۔ چھوت۔ لگاؤ۔ مس۔ لامسہ۔ ہم بستری۔ چھونا۔ مرض متعدی۔

سپرکاش۔ صاف۔ ظاہر۔ عیاں مشہور۔ روشن۔

سپرہا۔ خواہش۔ آرزو۔ تمنا۔ چاہ۔

سپریا۔ پوجا۔ پرستش۔

سپریتی۔
سپریم۔ } محبت کے ساتھ۔

سپشٹ۔ صاف۔ عیاں۔ ظاہر۔ برملا۔ واضح۔ آسان۔ پاک۔

سپکش۔ طرفدار۔ ساتھی۔ شریک حال۔ ایک ہی جماعت کا۔

سپن۔
سپنا۔ } خواب۔ نوم۔ عالم خواب۔ منام۔ واقعہ۔

سپن اوستھا۔ حالت خواب۔ حالت ملکوت۔

سپنتھ۔ اچھی راہ۔ اچھا چال چلن۔

سپند۔ حرکت۔ کانپ۔ رعشہ۔

سپن دوش۔ احتلام۔

سپنڈ۔ ایک ہی خاندان کا۔ واضح ہو کہ چھ نسل گذشتہ اور چھ نسل مابعد تک کے لوگ (سپنڈ) کہلاتے ہیں۔

سپوت۔ (سپتر) فرزند رشید و فرمانبردار۔ خلف الصدق۔

سپولا۔
سپولیا۔ } سانپ کا بچہ۔

سپھٹ۔ } کھلا ہوا۔ ظاہر۔ روشن۔ آشکارا۔ عیاں۔
سپھٹ۔ } صاف۔ الگ۔ الگ۔

سپھٹک۔ بلور۔ کانچ۔

سپھٹن۔ پھوٹنا۔ کھلنا۔

سپھر۔

سَبَل ۔ صاحب قوت ۔ طاقتور ۔ بلوان ۔ زور آور ۔ فوج کے ساتھ ۔

سُبُودھ ۔ بڑا لائق ۔

شُبھ ۔ (شُبھ) عمدہ ۔ بہتر ۔ اچھا ۔ بھلا ۔ سعید ۔ نیک ۔ مبارک ۔ سعد ۔ مسعود ۔ خوش ۔ خوش آیند ۔ خوش گوار ۔

سَبھا ۔ مجلس ۔ انجمن ۔ جماعت ۔ محفل ۔ بزم ۔ دربار ۔ کمیٹی ۔ سماج ۔ پنچایت ۔ جلسہ ۔

سَبھاپت ۔ / سَبھاپتی ۔ } سبھا کا مالک ۔ میر مجلس ۔ سرپنچ ۔ پریزیڈنٹ ۔

شُبھا شُبھ ۔ اچھا اور برا ۔ نیک و بد ۔

سَبھاسد ۔ سبھا کا ممبر ۔ میر مجلس ۔

سَبھاگی ۔ صاحب قسمت ۔ قسمت والا ۔ خوش قسمت ۔

سُبھاؤ ۔ نیک خصلت ۔ اچھی طبیعت ۔ اچھی خاصیت ۔ اچھا مزاج ۔ عادت ۔ رواج ۔ چیزوں کی عام خاصیت ۔ خوے ۔ خلق ۔ خصلت ۔ فطرت ۔ ماہیت ۔ نیچر ۔ علت ۔ ڈھنگ ۔

سُبھتا ۔ خیر و عافیت ۔ امن ۔ فرصت ۔ فراغت ۔ قابو ۔ وقت ۔ موقع ۔

سُبھٹ ۔ بڑا جنگ جو ۔ بہادر ۔ جری ۔

سُبھدر ۔ مبارک ۔ نیک ۔ سعد ۔ شگون نیک ۔

سُبھدرا ۔ اعلیٰ درجہ کی عورت ۔ سری کرشن جی کی بہن ۔

سَبھک ۔ مجلسی ۔ ممبر ۔

شُبھ کرم ۔ فعل نیک ۔ کار نیک ۔

سُبھگ ۔ خوبصورت ۔ دلاویز ۔ پیارا ۔ نیک بخت ۔ دولتمند ۔

سُبھگا ۔ نیک بخت عورت ۔ خوبصورت عورت جس کا خاوند زندہ ہو ۔ سہاگن ۔ ہلدی ۔

سُبھگتا ۔ اچھائی ۔ بھلائی ۔ بہتری ۔

شُبھگرہ ۔ ستارۂ نیک ۔ اختر نیک ۔

شُبھ گھڑی ۔ ساعت نیک ۔ وقت سعید ۔

شُبھ لگن ۔ دو اچھے ستاروں کا ایک برج میں جمع ہونا ۔

سَبھے ۔ خوف زدہ ۔ بزدل ۔ مخوف ۔

سَبھیہ ۔ مجلس کے قابل ۔ چالاک ۔ عاقل ۔ نیک خو ۔ بھلامانس ۔

سَبھیتا ۔ نیک خوئی ۔ شرافت ۔ تہذیب ۔

سُبیتا ۔ فرصت ۔ اطمینان ۔ انتظام ۔ چھٹی ۔

سَبیر ۔ جلد ۔ زود ۔ بروقت ۔

سُپاتر ۔ اچھا برتن ۔ نیک نام ۔ لائق عزت ۔ قابل تعریف ۔ زیبا ۔ سزاوار ۔ موزوں ۔ شریف ۔ اعلیٰ خاندان کا ۔

سُپاس ۔ آرام ۔ سکھ ۔ چین ۔

سَپت ۔ سات ۔ ہفت ۔ سبع ۔

سُپت ۔ سویا ہوا ۔ خفتہ ۔

سَپتاہ ۔ / سَپتاہا ۔ } اٹھوارہ ۔ ہفتہ ۔ کوئی نیک کام جو سات دنوں میں ختم ہو ۔

سَپت پدی ۔ بیاہ کا ایک طریقہ جس میں دولہا اور دولہن آگ کے گرد سات بار طواف کرتے ہیں جس سے بیاہ مکمل ہو جاتا ہے ۔ اس کا منشا یہ ہے کہ آگ کو بحیثیت گواہ مقرر کیا جاتا ہے ۔

سَپت پُری ۔ سات مقدس اور متبرک شہر یا تیرتھ جو مکش کے دینے والے ہیں یعنی اجودھیا ۔ متھرا ۔

سانند۔ آنند کے ساتھ۔ خوشی کے ساتھ۔ خوش۔ بشاش۔

سانو۔ پہاڑ کی چوٹی۔ قلۂ کوہ۔

سانور۔ سانولا۔

سانوکول۔ مدد دینے والا۔ معاون۔ مہربان۔

ساوتر۔ سورج۔ آفتاب۔ شیوجی۔ برہمن جنیو۔

ساودھان۔ ہوشیار۔ چالاک۔ پیش اندیش۔ خبردار۔ متوجہ۔ ایکدل۔ ملتفت۔ مطمئن۔

ساودھانتا۔ خبرداری۔ اطمینان۔

ساودھانی۔ اطمینان۔ خبرداری۔ ہوشیاری۔ التفات۔

ساورن۔ / ساورنی۔ } ہم رنگ۔ ہم قوم۔ سورج کا بیٹا۔ ایک منو کا نام۔

ساوک۔ بچہ۔ طفل۔

ساوکاش۔ فرصت۔ مہلت۔ موقع۔ چھٹی۔

ساوکرن۔ (شیام کرن) کالے کان کا گھوڑا۔

ساون۔ (سراون) ہندی چوتھے مہینے کا نام۔

ساونت۔ وہ راجہ جو کسی بڑے راجہ کے ماتحت ہو اور اسے پیشکش دیتا ہو۔ بہادر۔ دلیر۔ جوانمرد۔ شجاع۔

ساونتی۔ دلیری۔ بہادری۔ شجاعت۔

ساہ۔ مہاجن۔ سوداگر۔ تاجر۔ مرد نیک۔

ساہایہ۔ مدد۔ امداد۔ دوستی۔ محبت۔ رفاقت۔ تعلق۔

ساہتی۔ علم بلاغت۔ علم معانی۔

ساہتیہ۔ شرکت۔ میل۔ ملاپ۔ ساتھ۔ سبھا۔ رشتہ۔ صحبت۔ علم ادب۔ لٹریچر۔ شاعروں کے لکھے ہوئے کاویوں کو بھی کہتے ہیں۔ جیسے رگھو ونش وغیرہ۔

ساہچریہ۔ ساتھ رہنا۔ ہمراہ رہنا۔

ساہس۔ ہمت۔ دلیری۔ بہادری۔ جوش۔ غلبہ۔ مردانگی۔ جرأت۔ شجاعت۔ مستقل مزاجی۔ زور۔ ظلم۔ تندی۔ تیزی۔ شدت۔ زبردستی۔ ارادہ۔ خودکشی۔

ساہسی۔ / ساہسک۔ } صاحب ہمت۔ ثابت قدم۔ مستقل مزاج۔ دلیر۔ بہادر۔

ساہی۔ / سیہی۔ } خارپشت جو مشہور جانور ہے۔

سایا۔ سایہ۔ ظل۔

سایجیہ۔ آپس میں ایسا مل جانا جس میں کوئی فرق نہ رہے۔ واضح ہو کہ نجات کی پانچ قسموں میں سے ایک قسم جس میں روح باری تعالیٰ میں شامل ہو جاتی ہے۔ وحدانیت۔

سایک۔ تیر۔ تلوار۔

سایم۔ دن کا آخر حصہ۔ سرِ مغرب۔ شام کے وقت کرنے کا بندھیا(؟)۔

ساینکال۔ / سایاہنہ۔ } دن اور رات کے اتصال کا وقت۔ سرِ مغرب۔ شام۔

سائیں۔ سوامی۔ آقا۔ مالک۔ خاوند۔ گدا۔ درویش۔ خدا۔

سُباس۔ (سُواس) خوشبو۔ رائحہ طیب۔ عطر۔

سُبالا۔ نیک خو اور خوبصورت لڑکی۔

سُباہو۔ ایک راچھس کا نام۔

سبچار۔ (سُوچار) غور کے ساتھ۔

سُبدھی۔ عاقل۔ دانا۔ چالاک۔ ماہر۔

سُبرن۔ (سُورن) سونا۔ طلا۔ ذہب۔

قسمت کا حال ظاہر کرنے کا علم۔ علم قیافہ۔ پامسٹری۔

سامراجیہ۔ وہ ملک جس کے ماتحت بہت سے ملک ہوں اور اس میں کسی ایک بادشاہ کی حکومت ہو۔ سلطنت۔ شہنشاہی۔

سامرتھ۔ } لیاقت۔ قابلیت۔ قوت۔ قدرت۔ طاقت۔
سامرتھیہ۔ } استعداد۔ زور۔ حیثیت۔

سامرتھی۔ صاحب قدرت۔ صاحب لیاقت۔ طاقتور۔ قادر۔ توانا۔ لائق۔

سامگری۔ اسباب۔ سامان۔ چیز۔ اثاثہ۔ اشیاء۔ برگ و علت تامہ۔

سامگریہ۔ ہتھیار۔ خزانہ۔

سامنت۔ بیر۔ بہادر۔ شجیع۔ دلیر۔ سردار۔ وہ راجہ جو مہاراجہ کے ماتحت ہو۔

سامو پنشد۔ ایک اُپنشد کا نام۔

سام وید۔ چار بیدوں میں سے تیسرا بید جو گایا جاتا ہے۔

سامے پک۔ سمے پر۔ وقت پر۔ ضرورت کے وقت۔

سامانیہ۔ درمیانی۔ اوسط۔ معمولی۔ عام۔

سامیپ۔ اپنے معبود و مطبوع کے قریب رہنا۔

سامیپیہ۔ نزدیکی۔ قربت۔

سامیک۔ موقع کے ساتھ رہنے والا۔

سامیہ۔ برابر ہونا۔ مطابق ہونا۔ مساوات۔

سان۔ سنگ فسان۔

سانت۔ خاموش۔ سکون۔ با امن۔ آسودہ۔ بآرام۔ تصوف۔

سانتوکھ۔ دھارس۔ تشفی۔ اطمینان۔

سانجھ۔ شام۔ مغرب۔

سانچ۔ سچائی۔ راستی۔ درستی۔ صحیح۔ سچ۔

سانڈر۔ صحرائے لق و دق۔

سانڈقصیہ۔ نزدیکی۔ ایک قسم کی نجات عقبیٰ۔

سانشا۔ خیال۔ گمان۔ شبہہ۔ تصور۔ اندیشہ۔ ڈر۔ فکر۔ تامل۔

سانسارک۔ متعلق بہ سنسار یعنی دنیوی۔ دنیا کا۔

سانکر۔ سنکل۔ زنجیر۔ کڑھی۔ سختی۔ رنج۔ مصیبت۔

سانکرمن۔ چلنا۔ گھومنا۔ پھرنا۔ آفتاب کا ایک برج سے دوسرے برج میں منتقل ہونا۔

سانکل۔ سنکل۔ زنجیر۔

سانکھو۔ پل۔ ایک طرح کی لکڑی۔

سانکھیہ۔ ایک قسم کا فلسفہ (شاستر) (علم مکاشفہ) جو پرکرتی اور پرش دونوں کو قائم بالذات مانتا ہے۔ تصوف۔ حقیقت۔ بچار۔ غور۔ تحقیق۔ واضح ہو کہ اس شاستر کو کپل منی نے بنایا ہے۔

سانگ۔ } برچھی۔ نیزہ۔
سانگی۔ }

سانگ۔ } بھیس۔ تماشا۔ کرتب۔
سوانگ۔ }

سانگو پانگ۔ پورا۔ کامل۔ از جز تا کل۔

سانٹنا۔ ملانا۔ گوندنا۔ تیز کرنا۔ سان پر چڑھانا۔

پیشانی۔ ناک۔ دونوں شانے۔ دونوں گھٹنے۔ دونوں
ہاتھ زمین سے لگ جائیں۔

ساشن۔ حکومت۔ فرمانروائی۔

ساکا۔ سن۔ سنہ۔

ساکار۔ جس کی شکل ہو۔ صاحب جسم۔ مجسم تشبیہ۔

ساکار پرمیشور۔ الوہیت بشکل جسمانی۔ خدا کا جسمانی مظہر۔

ساکار اپاسن۔ ایشور کی وہ پرستش جو اس کی کوئی مورتی
(خواہ کسی قسم کی ہو) بنا کر کی جائے۔

ساکشات۔ (ساچھات) آنکھوں کے آگے۔ سامنے۔ روبرو۔
ظاہر۔ برملا۔ مشہور۔ آپ۔ خود۔ برابر۔

ساکشات کار۔ برملا۔ ملاقات۔ قوت لامسہ۔

ساکشی۔ جس نے اپنے آنکھوں سے دیکھا ہو۔ گواہ۔ شاہد
گواہی۔ شاہدی۔

ساکشیہ۔ گواہی۔ شہادت۔

ساکم۔ مع۔ ساتھ۔ ہمراہ۔

ساکھ۔ بھرم۔ بھروسہ۔ اعتبار۔ دھاک۔ نیک نامی۔
شہرت۔ عزت۔ موسم۔ شہادت۔ آبرو۔ حرمت۔
آن بان۔ فصل۔ موسم۔ اناج درو کرنے کا وقت۔

ساکھا۔ شاخ۔ ٹہنی۔ خاندان۔ لڑائی۔ جنگ نامہ۔ سنہ۔

ساکھی۔ (ساکشی) گواہ۔ گواہی۔ شاہد۔ شاہدی۔

ساکھیات۔ صاف۔ عیاں۔ ظاہر۔

ساگ۔ بھاجی۔ ترکاری۔ سبزی۔ بقلہ۔

ساگ پات۔ ترکاریاں۔ بقولات۔

ساگر۔ سمندر۔ دریا۔ بڑا تالاب۔

ساگر۔ پورا۔ تمام۔ کامل۔ کل۔ سب۔

سال۔ کانٹا۔ سوراخ۔ جگہ۔ گھر۔ اسکول۔ شغال۔

سالباہن۔ دیکھو (سالواہن)

سالگرام۔ ایک خاص قسم کا سیاہ پتھر جسے ہنود وشنو کی شکل مانتے
ہیں۔ واضح ہو کہ یہ بیضوی شکل کا ہوتا ہے اور دریائے
نربدا اور گنڈک میں پایا جاتا ہے۔

سالنا۔ چھید کرنا۔ سوراخ کرنا۔ برمہ لگانا۔ پار کرنا۔
چبھانا۔ دکھانا۔

سالو۔ مینڈک۔ غوک۔

سالواہن۔ ایک راجہ کا نام جس کا سمت رائج ہے۔

سالوک۔ نام اس مکتی (نجات) کا جو بھگوت کے دھام میں ہے

سام۔ چار بیدوں میں سے تیسرا بید جو گایا جاتا ہے۔ میٹھی
باتیں کرنا۔ راج نیتی کے چار طریقوں میں سے ایک طریقہ۔

ساماجک۔ متعلق بہ سماج۔ مجلس سے تعلق رکھنے والا۔
مجلس میں رہنے والا۔

سامانیا۔ رنڈی۔ قحبہ۔ ڈراما کی وہ ہیروین جو فاجرہ ہو۔

سامانیہ۔ معمولی۔ عام۔ برابری۔

سامانیہ گیان۔ علم مجموعی جس میں کوئی خصوصیت نہ ہو۔

سام بید۔ دیکھو (سام وید)

سامبھر۔ ایک قسم کا نمک۔

سامپرت۔ اس وقت۔ اب۔ ابھی۔ اچھا۔ لائق۔

سامپرتک۔ اس وقت کا۔ حال کے زمانے کا۔

سامپردایک۔ کسی طریقہ خاندان پر چلنے والا۔

سامدرک۔ (ودیا) ہاتھ کی لکیروں اور علامات سے

مفید۔ دولتمند۔
سارتھی۔ رتھبان۔ بہلبان۔ گاڑی بان۔
ساردا۔ سرسوتی اور درگا دیبی کا لقب۔
سارڈھم۔ ساتھ۔ ہمراہ۔
سارس۔ ایک پرند کا نام۔ ہنس۔ چاند۔ جھیل کا پانی۔
کنول۔ تالاب میں پیدا ہونے والی چیز۔
سارسن۔ عورتوں کا کرپٹہ۔ ایک قسم کا ہار۔
سارسُوت۔ سرسوتی دیوی کے متعلق۔ سرسوتی ندی کے
متعلق۔ ایک ملک کا نام۔ وہاں کے باشندے۔
پنچ گوڑ کہلاتے ہیں وہ یہ ہیں۔ سارسوت۔ کنیا کبج۔
گوڑ۔ اتکل۔ میتھل۔ یہ بندھیاچل کے شمال کی
جانب رہنے والے ہیں۔ پنچ دراوڑ یہ ہیں۔ مہاراشٹر
کرناٹک۔ گورجر۔ دراوڑ۔ تیلنگ۔ یہ بندھیاچل
کے جنوب کی جانب رہنے والے ہیں۔ برہمنوں کی
ایک ذات۔
سارِکا۔ مینا۔ شارک جو مشہور طائر ہے۔
سارمیہ۔ کُتا۔ سگ۔ کلب۔
سارنا۔ بنانا۔ کرنا۔ پورا کرنا۔ تیار کرنا۔
سارن۔ راون کے ایک وزیر کا نام۔ ایک بیماری۔
سارنگ۔ ایک قسم کا جانور۔ کویل۔ باز۔ شترزہ۔ مور۔
ہاتھی۔ گھوڑا۔ ہنس۔ کوا۔ ہرن۔ بھونرا۔ وشنو کی
کمان۔ مینڈک۔ ایک قسم کا سانپ۔ کبوتر۔ آفتاب۔
چاند۔ ہل۔ ستارہ۔ کنول۔ تالاب۔ روشنی۔ زیور۔
ملاح۔ کافور۔ ابر۔ آسمان۔ پارچہ۔ کاجل۔ بجلی۔
لباس۔ پھول۔ صندل۔ چراغ۔ زمین۔ بال۔ چک۔

رات۔ دن۔ سونا۔ پانی۔ موتی۔ شہد کی بڑی
مکھی۔ ایک راگ۔ پہاڑ۔ ناقوس۔ بال پپیہا۔
لُو۔ لڑکا۔ پستان۔ کام دیو۔ خوبصورت۔
طائر۔ زینت۔ زمین۔ عورت۔ نام ملک۔ گیدڑ۔
پیاز۔ سوراخ۔ غار۔ چھتر۔ مور کی بولی۔ مادہ
ہرن۔ ایک درخت۔
سارنگی۔ ایک باجے کا نام۔
سارو بھوم۔ کل ممالک کا بادشاہ۔ شہنشاہ۔
سارُوپ۔ ہم شکل ہونا۔ پانچ طرح کی نجات میں سے
سارُوپیہ۔ ایک طرح کی نجات یعنی معتقد کا اُس
بھگوت کی شکل اختیار کرنا جس کی وہ پرستش
کرتا ہے۔
سارورجت۔ بےرس۔ بےمغز۔ بےحقیقت۔ بےقدر۔ بےاصل
ساروَلوکک۔ تمام عوالم میں پھیلا ہوا۔ تمام عالم میں مشہور
سارو بھوتک۔ جملہ جانداروں سے تعلق رکھنے والا۔
سارو بھوم۔ شہنشاہ۔
ساروہ کالک۔ جملہ موسموں میں موجود۔
ساری۔ ساڑی جو عورتیں پہنتی ہیں۔ دودھ کی بالائی۔
سارڈھ ستی۔ ستاروں کا وہ دور جو (۷½) سال تک رہتا
ہے۔ ادبار۔
ساشت۔ حکم۔ درستی۔
ساسُو۔ شوہر یا زوجہ کی ماں یعنی ساس۔
ساشٹانگ ڈنڈوت۔ وہ سجدہ یعنی جس میں آٹھوں عضو

سادَرْ۔ آور یعنی عزت کے ساتھ۔ ادب کے ساتھ۔ دل سے۔

سادُرشیَہ۔ برابری۔ ہمسری۔ مماثل۔ مشابہت۔ نظیر۔

سادھُ۔ سادھو۔ سنت۔ جوگی۔ زاہد۔ نیک مرد۔ خواہش۔ آرزو۔ شوق۔

سادھارَنْ۔ عام طور سے۔ معمولی۔ سادہ۔ سہج سہل۔ آسان۔ برابر۔ عام۔ روزمرہ۔ درمیانی۔ عموماً۔ اتفاق۔

سادِھت۔ سادھا گیا۔ پورا کیا گیا۔

سادُھتا۔ خوبی۔ نیکی۔ نکوئی۔ ایمانداری۔ خوش اخلاقی۔ خداترسی۔

سادھُ سَنْت۔ ارباب ریاضت وکشف۔

سادَھک۔ کوشش کرنے والا۔ مہارت کرنے والا۔ پورا کرنے والا۔ عبادت کرنے والا۔ سالک۔ زاہد۔ مددگار۔ عامل۔

سادَھن۔ کسی کام کو پورا کرنے کی کوشش۔ تردد۔ مشق۔ حکمت۔ تدبیر۔ مدد۔ ذریعہ۔ سبب۔ ترکیب عمل۔

سادَھنا۔ رفتہ رفتہ کسی امر میں واقفیت حاصل کرنا۔ مداومت کرنا۔ تعلیم دینا۔ درست کرنا۔ نتیجہ پر پہونچنا۔ سیکھنا۔ عادت کرنا۔ تجربہ کرنا۔ پرستش کرنا۔ کوشش۔ عبادت۔ مشق۔ مشقت۔ مزاولت۔

سادھن چتُشٹَے۔ بیدانت کے چار قسم کے سادھن۔ یعنی (۱) بویک۔ (۲) بیراگ۔ (۳) سماوی کھٹ۔ (۴) سمپتی اور ممُوکشتا۔

سادھنیَہ۔ کوشش کرنے کے قابل۔

سادھُو۔ وہ شخص جو شاستر کے احکام کی تعمیل یا عقبےٰ کی بہبودی کی تیاری کرتا ہو۔ پارسا۔ عابد۔ خداترس۔ عارف۔

سادھْوَس۔ ڈر۔ خوف۔ بیم۔ گھبراہٹ۔

سادھُوسادھُو۔ اس کا استعمال کسی پسندیدہ کام کرنے پر کیا جاتا ہے۔ جیسے واہ واہ۔ بہت خوب۔

سادھُوسَنگ۔ صحبت نیکان۔ ہمنشینی صالحان۔

سادھُوواد۔ کسی شخص کے اچھا کام کرنے پر تعریف کرنا۔

سادھْوی۔ نیک چال چلن والی عورت۔

سادھیَہ۔ پورا ہونے کے قابل۔ حاصل ہونے کے لائق۔ جو ہوسکے۔ آسان۔ سہج۔ امکان۔ جس کا علاج ہوسکے۔ جو بات حاصل کی جائے۔

ساںڈ۔ سانڈ۔ بیل۔

سارْ۔ خلاصہ۔ نتیجہ۔ ست۔ لُبِّ لباب۔ حقیقت۔ عطر۔ پانی۔ رس۔ عرق۔ انتخاب۔ مغز۔ گودہ۔ عمدہ۔ اعلیٰ۔ اچھا۔ اصل۔ راست۔ قوت۔ طاقت۔ زور۔ حاصل کلام۔ اصل مطلب۔ مول۔ قیمت۔ لوہا۔ کھاد۔ فائدہ۔ دولت۔

سارا۔ پورا۔ تمام۔ سب۔ کُل۔ زوجہ کا بھائی یعنی سالا۔

سارارتھ۔ / سارانش۔ } خلاصہ۔ اختصار۔ ایجاز۔ نتیجہ۔ نچوڑ۔ مطلب۔

سارتھک۔ بامعنی۔ نتیجہ خیز۔ موضوع۔ مہیا۔ بارور۔

رُیچک ۔ دست آور ۔ جُلاب ۔

رُیچن ۔ جُلّاب دینا ۔ مُسہل ۔

رِیس ۔ غصّہ ۔ غضب ۔

رُیش ۔ گھوڑوں کا ہنہنانا ۔ شیر کا غرّانا ۔

رُیکھ ۔ }
رُیکھا ۔ } تحریر ۔ لکیر ۔ نشان ۔ علامت ۔ خط ۔ قسمت ۔ سرنوشت ۔

رُیکھا گنت ۔ اقلیدس ۔

رَین ۔ رات ۔ شب ۔ لیل ۔ غم و اندوہ ۔

رُینو ۔ دھول ۔ گرد ۔ غبار ۔ بالو ۔ ریت ۔ ذرّہ ۔ سفوف ۔

رِینْدھنا ۔ پکانا ۔

رُینوکا ۔ بالو ۔ خوشبودار چیز ۔ جم دگنی رشی کی زوجہ ۔ پرشرام جی کی والدہ کا نام ۔

رَینی ۔ رات ۔ شب ۔ لیل ۔

رُیوا ۔ دریائے نربدا کا نام ۔

رُیوتی ۔ قمر کا (۲۷) واں نچھتر ۔ ریوت نامی راجہ کی بیٹی بلدیوجی کی زوجہ کا نام ۔

رُیہہ ۔ وہ کھار جو کپڑے دھونے میں مستعمل ہے ۔

رَیہ ۔ جلدی ۔ تیزی ۔ دھول ۔ گرد ۔ روانی آب ۔

رَیشا ۔ وہی متھنے کی متھانی ۔ بلونی ۔

---

# س

س ۔ ہندی حروف تہجی کا (۳۵) واں حرف ۔

سُ ۔ } نیک ۔ عمدہ ۔ اچھا ۔ بھلا ۔ اعلیٰ ۔ بہت ۔ خوبصورت ۔
سُو ۔ } اچھی طرح سے ۔ آرام سے ۔ خوبصورتی سے ۔ سہج میں بے محنت ۔ کبھی کبھی ۔ عزت ۔ دولت ۔

سَا ۔ برابر ۔ مماثل ۔ مشابہت ۔ مانند ۔

سَا اَنگ ۔ عضو کے ساتھ ۔

سَاپتنیہ ۔ سوت پن ۔ سوت کا لڑکا ۔ دشمن ۔

سَاپرادھ ۔ قصوروار ۔ گنہ گار ۔

سَاپھلیہ ۔ فائدہ ۔ زرخیزی ۔

سَاتوک ۔ ستوگن والا یعنی سادھو خصلت والا ۔ راست باز ۔ ایماندار ۔

سَاتھری ۔ پتوں کی سیج ۔ چٹائی ۔ آسنی ۔

سَاتھن ۔ ساتھ والی ۔ سکھی ۔ سہیلی ۔

سَاٹوپ ۔ مغرور ۔ تدمغ ۔

سَاج ۔ سامان ۔ سرانجام ۔ تیاری ۔

سَاجُج ۔ (سَاجُج) اپنے معبود میں مل جانا ۔

سَاجن ۔ پیارا ۔ شوہر ۔ خاوند ۔ مالک ۔

سَاچھات ۔ (سَاکشات) نظر کے سامنے ۔ روبرو ۔ آگے ۔ عیاں ۔ ظاہر ۔ علانیہ ۔ صریحاً ۔ صرف ۔ خاص ۔ فقط ۔ بالیقین ۔ فی الواقع ۔ نمایاں ۔ بجنسہٖ ۔ ٹھیک ۔ آشکارا ۔ جوں کا توں ۔ ہو بہو ۔

سَاچھی ۔ (سَاکشی) گواہ ۔ شاہد ۔ گواہی ۔ شہادت ۔ دیکھنے والا ۔

سَاد ۔ }
سَادھ ۔ } خواہش ۔ چاہ ۔ آرزو ۔ تمنّا ۔

رُوم کُوپ ۔ بالوں کی جڑ یا سوراخ ۔ مسام ۔

رُوم کیشَر ۔ چنور ۔ مگسران

رُومنتھہ ۔ جگالی ۔ نشخوار ۔

رُوم ہرشَن ۔
رُومانچ ۔ } رونگٹے کھڑے ہونا ۔ قشعریرہ ۔

رَوَن ۔ مالک ۔ شوہر ۔ عاشق

رُوہ ۔ چڑھنا ۔ اوپر جانا ۔ چڑھائی ۔ کلی ۔ غنچہ ۔ شگوفہ ۔

رُوہِت ۔ لال رنگ کا ۔ لہو ۔ خون ۔ کنگم ۔ سورج ۔ آفتاب ۔

رَوہِن ۔ صندل ۔

رُوہَن ۔ چڑھنا ۔ چڑھائی ۔ ترقی ۔ اُگنا ۔ درخت ۔

رُوہِنی ۔ گائے ۔ بجلی ۔ نو سال کی ناکتخدا لڑکی ۔ ستائیس ۲۷ نچھتروں میں سے چوتھا نچھتر ۔ دبران ۔ وَسُو دیوجی کی زوجہ ۔ بلدیوجی کی والدہ کا نام ۔

رُوہی ۔ مجازاً درخت ۔ بیج ۔ تخم ۔

رَوِی ۔ سورج ۔ آگ ۔ مدار کا درخت ۔

رَوِی پُتر ۔ کرن ۔ سگریو ۔

رَوِی تنیا ۔
رَوِی نندنی ۔ } جمنا ندی کا نام ۔

رَوِی کر ۔ سورج کے کرن

رَوِی منڈل ۔ کرہ شمس ۔

رَوِی وار ۔ اتوار ۔ یکشنبہ ۔ یوم الاحد ۔

رَہِت ۔ محروم کیا گیا ۔ ترک کیا گیا ۔ چھوڑا گیا ۔ خالی ۔ مُعرّا ۔ جدا ۔ الگ ۔ پاک ۔ دور ۔ بنا ۔ بلا ۔ بغیر ۔ ترک ۔ لا ۔ بے ۔ بن ۔ سوا ۔ پرے ۔ علیحدہ ۔ خارج ۔ نفی ۔ انکار ۔

رَہَس ۔ کھیل کود ۔ مسخرگی ۔ خوشی ۔ جماع ۔ ظرافت ۔ راز ۔ مخفی ۔ خفیہ ۔ پوشیدہ ۔ خلوت ۔ تنہائی ۔ ایک قسم کا خاص ناچ جس میں سری کرشن جی اور گوپیوں کی نقل کیجاتی ہے ۔

رَہَسی ۔ تنہائی میں ۔ خلوت میں ۔ رازمیں ۔

رَہسو ۔ بدچلن عورت ۔

رَہسیہ ۔ تنہائی ۔ مخفی ۔ بھید ۔ راز ۔

رَہَن ۔
رَہنی ۔ } چال چلن ۔ طریقہ ۔

رَے ۔ جلدی ۔ تیزی ۔ سیلاب ۔ ہمت ۔

رِیپ ۔ لعنت کیا گیا ۔ کمینہ ۔ ظالم ۔

رِیت ۔ حال ۔ خصلت ۔ رواج ۔ طریقہ ۔ طور ۔ راہ و رسم ۔ عادت ۔ طرح ۔ طرز ۔ دستور ۔ قاعدہ ۔ ضابطہ ۔ روش ۔ طریق ۔ رفتار ۔ طینت ۔ سرشت ۔ خو ۔ رسم خاندان ۔ رواجِ ملک ۔

رُیت ۔ آب منی ۔ تخم ۔ نطفہ ۔ نسل ۔ پارہ ۔ سیماب ۔

رُیتا ۔ ریت ۔ بالو ۔ دھول ۔

رُیتس ۔ آب منی ۔ نطفہ ۔ پارہ ۔ سیماب ۔

رُیتن ۔
رُیتہ ۔ } تخم ۔ آب منی ۔

ریتی ۔ دیکھو (ریت)

ریجھنا ۔ خوش ہونا ۔ پیار کرنا ۔

رِیچت ۔ گھوڑوں کی ایک چال ۔ ناچتے وقت ہاتھ ہلانے کا ایک ڈھنگ ۔

مقوی معدہ ۔ ہاضم ۔ دست آور ۔ دارو ئے مشتہی ۔ موز

رُوچَن ۔ پسند ۔ مرغوب ۔ ذائقہ دار ۔

رُوچِاں ۔ چمکتا ہوا ۔ زینت دیا ہوا ۔ گھوڑے کی گردن پر کی ایک بھونری ۔

رُوچَنی ۔ کُنکم جس سے ماتھے پر ٹیکا لگاتے ہیں ۔

رُوچِی ۔ } کرن ۔ چمک ۔
رُوچِس ۔

رُوچِنیہ ۔ مرغوب ۔ مطبوع ۔ پسندیدہ ۔

رُووا ۔ تانت ۔

رَوُدْرُ ۔ ڈراؤنا ۔ خوفناک ۔ غُصّہ ۔ غضب ۔ دُھوپ ۔ مہادیوجی کا لقب ۔

رُووَن ۔ } رونا ۔ گریہ کرنا ۔ زاری ۔ بُکا ۔
رُدَن ۔

رُودھہ ۔ رکاوٹ ۔ کنارۂ دریا ۔ ساحل ۔

رُودھّا ۔ روکنے والا ۔

رُودھک ۔ روکنے والا ۔

رُودھن ۔ روک ۔ رکاوٹ ۔ دباؤ ۔

رُوڈھ ۔ چڑھا ہوا ۔ پیدا شدہ ۔ جنم لیا ہوا ۔ مشہور ۔ متحرک ۔

رُوڈھی ۔ چڑھائی ۔ چڑھاؤ ۔ بڑھتی ۔ اُبھار ۔ اُٹھان ۔ پیدائش ۔ پیدا ہونا ۔ شہرت ۔ چال ۔ طریقہ ۔ بچار ۔ یقین ۔ وہ لفظ جو کسی اور سے بنا نہ ہو اور اس کے معنی اُسی لفظ سے ظاہر ہوں ۔ جیسے دتر پھلا وغیرہ ۔

رَوُرْ ۔ رَولا ۔ آواز ۔ شور ۔ غُل ۔ غوغا ۔ شہرت ۔ ناموری ۔

رَوُرَو ۔ ہیبت ناک ۔ مخوف ۔ ایک دوزخ کا نام ۔

رُوری ۔ حسین ۔ خوبصورت ۔

رُوڈھ ۔ چڑھا ہوا ۔ پیدا شدہ ۔ مشہور ۔

رُوش ۔ غُصّہ ۔ غضب ۔ خشم ۔ عتاب ۔

رُوشٹ ۔ غُصّہ ور ۔ ناراض ۔

رُوشی ۔ غُصّہ ور ۔ غضب ناک ۔

رُوک ۔ } نقد رقم ۔ خزانہ ۔
رُوکڈ ۔

رُوکڈیا ۔ خزانچی ۔

رُوکَن ۔ روک ۔

رُوکھہ ۔ (دُورکش) درخت ۔ شجر ۔

رُوگ ۔ بیماری ۔ مرض ۔ درد ۔ علت ۔

رُوگ گرسٹ ۔ بیمار ۔ مریض ۔

رُوگی ۔ } بیمار ۔ مریض ۔
رُوگیا ۔

رَولا ۔ دھوم دھام ۔ ہُلّڑ ۔ بکھیڑا ۔ غل ۔ شور ۔

رُولمب ۔ بھونرا ۔ زنبور الاسود ۔

رُوم ۔ } جسم کے باریک بال ۔ رواں ۔ اون ۔
رُومہ ۔

رُومانچ ۔ خوشی کی وجہ رونگٹے کھڑے ہو جانا ۔ پھُریری ۔ قشعریرہ

رُومانچت ۔ جس کے رونگٹے خوشی یا ڈر کی وجہ کھڑے ہو گئے ہوں ۔

رُوماوَلی ۔ بالوں کی قطار ۔ جو ناف سے اوپر کی جانب ہوتی ہے ۔

رُوم پاٹ ۔ کمل ۔ دوشالہ ۔ پشمینہ ۔

رُوم رُوم ۔ بال بال ۔

رُومش ۔ } بالدار ۔ اونی ۔ پشمی
رُومونت ۔

رَنْدھر ۔ چھید ۔ سوراخ ۔ رخنہ ۔ روزن ۔ شگاف ۔ عیب ۔ نقص ۔ غلطی ۔
رَنْدھیر ۔ مرد میدان جنگ ۔ بہادر ۔ شجاع ۔ دلیر ۔
رَنْڈا ۔ وہ عورت جسکا شوہر مرگیا ہو ۔
رَنْڈ ۔ چالاک ۔ بیچین ۔
رُنْڈ ۔ درخت کا پیڑ ۔ تنہ درخت ۔ بغیر ہاتھ پیر کا جسم ۔ دھڑ ۔
رَنْڈا ۔ رانڈ ۔ بیوہ ۔
رَنْڈاپا ۔ بیوہ پن ۔ بیوگی ۔
رَن رَنگ ۔ میدان جنگ ۔ بزدگاہ ۔
رَنْک ۔ غریب ۔ کنگال ۔ مفلس ۔ کمینہ ۔ ذلیل ۔ بخیل ۔
رن کھن ۔ پھسلنا ۔ لڑکھڑانا ۔ ہلنا ۔ ڈُلنا ۔
رَنْگ ۔ رنگ ۔ لون ۔ فرقہ ۔ قوم ۔ کھیل ۔ رقص و سرود ۔
نشہ عشق ۔ خوشی ۔ آنند ۔ ڈول ۔ طریقہ ۔ طور ۔ ڈھب ۔
رانگا ۔ ارزیز ۔
رَنْگ بھنگ ۔ وہ رنج جو عین خوشی کے وقت واقع ہو ۔
رَنْگ بھوم ۔ } رقص و سرود کا مقام ۔ ناچ گھر ۔ تماشا گاہ ۔
رَنْگ بھومی ۔ } اکھاڑا ۔ میدان جنگ ۔
رَنْگ رَس ۔ آنند ۔ خوشی ۔ بشاشت ۔ آرام ۔ چین ۔
رَنْگ رُوپ ۔ رنگ ڈھنگ ۔
رَنْگ کَشیتر ۔ مقام رقص ۔ کسی تقریب خوشی کے لئے
سجایا ہوا مقام ۔
رَنَن ۔ بجنا ۔ آواز کرنا ۔
رَنْواس ۔ } رانیوں کے رہنے کا محل ۔ زنانہ خانہ ۔
رَنی واس ۔ }
رُنی ۔ } قرضدار ۔ دیندار ۔ مقروض ۔ مدیون ۔ احسانمند ۔ شکرگزار ۔
رُنیا ۔ }

رَو ۔ آہٹ ۔ آواز ۔ شہرت ۔ شور ۔
رُوپ ۔ شکل ۔ چہرہ ۔ منہ ۔ رو ۔ سوانگ ۔ صورت ۔ شبیہہ ۔
زینت ۔ شباہت ۔ وضع ۔ ڈول ۔ ڈھنگ ۔ ڈھب ۔
رونق ۔ تصویر ۔ طرز ۔ طریقہ ۔ انداز ۔ طور ۔ طرح ۔ چال
خصلت ۔ علامت ۔ چاندی ۔ فرع ۔
رُوپ ۔ ٹھیراؤ ۔ عقل کو پلٹانا ۔
رُوپا ۔ چاندی ۔ سیم ۔ نقرہ ۔ واضح ہو کہ اسی سے (روپیہ) بنا ہے ۔
رُوپتا ۔ خوبصورتی ۔
رُوپ دھاری ۔ بھیس بدلا ہوا ۔
رُوپ راسی ۔ مخزن جمال یعنی نہایت خوبصورت ۔
رُوپ رَس ۔ چاندی کا کشتہ ۔
رُوپ ساگر ۔ دریائے حسن یعنی نہایت خوبصورت ۔
رُوپک ۔ مورت ۔ صورت ۔ ناٹک ۔ ایک صنعت شعری کا
رُوپن ۔ درخت لگانا ۔
رُوپن ۔ عیب لگانا ۔ یقین کرنا ۔ امتحان کرنا ۔
رُوپنا ۔ بونا ۔ جمانا ۔ اُگانا ۔
رُوپ نِدھان ۔ معدن حسن یعنی بہت خوبصورت ۔
رُوپوان ۔ خوبصورت ۔ (مرد)
رُوپوتی ۔ خوبصورت (عورت)
رُوپونت ۔ خوبصورت ۔ حسین ۔ جمیل ۔
رُوپی ۔ خوبصورت ۔ شکیل ۔ موافق ۔ مماثل ۔ برابر ۔ طرح ۔
رُوپیہ ۔ چاندی ۔ سیم ۔ نقرہ ۔
رُوتائی ۔ بہادری ۔ جوانمردی ۔
رُوچس ۔ چمک ۔ رونق ۔ روشنی ۔
رُوچک ۔ خواہش پیدا کرنے والا ۔ ذائقہ دار ۔ دلکش ۔ عجیب ۔

رُگ بید - (ڈ وید) ہنود کی آسمانی چار کتابوں میں سے پہلی کتاب۔

رگھوپتی -
رگھوراج - } سری رامچندر جی کا لقب -
رگھور -

رگھو کل تلک -
رگھو ونش تلک - } راجہ دشرتھ اور سری رامچندر جی کا لقب

رگھوناتھ -
رگھونند - } سری رامچندر جی کا لقب -
رگھونندن -

رگھو ونش - راجہ رگھو کا خاندان - کالی داس کی مصنفہ ایک منظوم تاریخ۔

رنکُ - کمبل - گلیم - کملی۔

رَم - محب - شوہر - خوبصورت - خوش کرنے والا - پھرنا سیر کرنا

رَما - لقب لکشمی جی کا جو وشنو کی زوجہ ہیں عورت - زن - جورو زوجہ۔

رُما - سگریو کی زوجہ کا نام۔

رماپت -
رماپتی - } وشنو - خداوند تعالیٰ۔

رمبھا - زن نیک رو و خوش خو - ایک اپسرا کا نام - حور - طوائف - موز کا درخت - موز - پاربتی۔

رمت - دل خوش کن۔

رمتا - ایک جگہ جم کر نہ رہنے والا - مسافر - سیاح۔

رمتی - گھومنے والا - مالک - شوہر

رمٹھ - ہینگ - انگوزہ۔

رمٹر - آغاز - ابتدا - پہلا حصہ - تڑکا - رونق۔

رمش - خواہش - تیزی - آرزو۔

رمک - تھوڑا - کم - غیر عورت کیساتھ تعلق پیدا کرنیوالا - زن فاحشہ کا شوہر۔

رمن - خوش کرنیوالا - پیارا - خاوند - شوہر - عیاش - کھیل - تماشا - مجامعت کرنا

رمنا - پھرنا - گھومنا - کھیلنا - خوشی منانا - لطف اٹھانا - جماع کرنا - عیاشی کرنا - تسکا کا

رمنی - خوشگوار - دلفریب - معشوقہ خوبرو - قابل جماع - جورو - زوجہ۔

رمنیک -
رمنیہ - } خوبصورت - دلکش - دلربا - مرغوب - دلچسپ حسین۔

رمہس - تیزی - جلدی -

رمہہ - تیزی - تیز رفتاری۔

رمیہ - دلکش - خوبصورت عورت - رات۔

رن - لڑائی - جنگ - حرب - آواز - پھرنا - گشت کرنا۔

رُن - اُدھار - قرض - وام

رن باس - (واس) حرم سرا - زنانہ محل۔

رن بھوم -
رن بھومی - } میدان جنگ - نبرد گاہ۔

رن پتر - تمسک - دستاویز۔

رنت - مارا گیا - آواز کیا گیا - بجایا گیا - بجتا ہوا - بجتی ہوئی۔

رنتی - خوشی کھیل - کود - محبت۔

رنجت - رنگا ہوا - پیار کیا ہوا - مسرور - شاد۔

رنج - رنگ - محبت - رنگنا - خوش کرنا - رنگ سازی۔

رنجک - پیار کرنیوالا - محبت کرنیوالا - خوش کرنیوالا - رنگ - رنگریز - نقاش۔

رنجن - خوشی - پیار - رنگاوٹ - نقاشی - رنگنا - خوش کرنا - لال رنگ کرنا۔
سرخ صندل - محبت کرنیوالا - خوش کرنیوالا۔

رنجنیہ - جو رنگنے کے قابل ہو - جو طبیعت کو خوش کرے۔

رن چھیتر - (رن کشیتر) میدان جنگ - رزم گاہ۔

رن دایک - قرض دینے والا۔

رشی پنچمی۔ ایک تیوہار جس روز رشیوں کے نام پر روزہ رکھتے ہیں۔

رشیہ مُوک۔ ایک پہاڑ کا نام جو کشکندھا پُری کے پاس ہے۔

رشیش۔ رشیوں میں اعلیٰ۔

رُک۔ مخیر۔ فیاض۔ روگ۔ بیماری۔ نور۔ رونق۔

رکت۔ لہو۔ خون۔ سرخ رنگ۔ تانبا۔ رنگا ہوا۔ خواہشمند۔

رِکت۔ / رِکتک۔ } خالی۔ خلو۔ ہیچ۔ عدم۔ غریب۔ مفلس۔

رکت بیج۔ سرخ بیج والا یعنی انار۔ ایک راچھس کا نام۔

رکتپ۔ خون آشام یعنی راچھس۔ کھٹمل۔ مچھر۔

رکتپا۔ خون پینے والا یعنی جونک۔ زلو۔

رکت پات۔ خون گرنا یعنی خون کرنا۔ کسی کو مار ڈالنا۔

رکت چندن۔ سرخ صندل۔ دیبی چندن۔

رکت چورن۔ سیندور۔ شنجرف۔

رکت دھات۔ سرخ دھات یعنی تانبا۔ مس۔

رکت کند۔ پیاز۔ بصل۔ گاجر۔ مونگا۔

رکتوپل۔ گیرو۔

رکتی۔ محبت۔ پیار۔

رکش۔ حفاظت۔ رکھوالی۔ راچھس۔

رکش۔ ریچھ۔ خرس۔ مجموعہ ستارگان۔

رُکش۔ / رُوکش۔ } سخت۔ روکھا۔

رکشا۔ بچاؤ۔ حفاظت۔ پرورش۔

رکشت۔ حفاظت کیا ہوا۔ بچایا ہوا۔ رکھا ہوا۔

رکشس۔ راچھس۔ بھوت۔

رکشا۔ ایک قسم کی چھوٹی گاڑی جسے آدمی کھینچتے ہیں۔

رکشن۔ حفاظت۔ پرورش۔ بچاؤ۔

رکشک۔ حفاظت کرنے والا۔ پالنے والا۔ مالک۔

رُکمنی۔ راجہ بھیم کی دختر۔ سری کرشن جی کی زوجہ کا نام۔ لکشمی اوتار۔

رُکمہ۔ سونا۔ طلا۔

رکھ۔ (رشی) ولی۔ عابد۔ زاہد۔ مرتاض۔ غصہ۔ منہ۔ شطرنج کا پیادہ۔ اشارہ۔ نظر عنایت۔

رکھی۔ (رشی) منی۔ ولی۔ واضح ہو کہ (رشی) وہ ہے جو خود عمل کرتے ہوئے دوسروں کو تلقین کرے (منی) وہ ہے جو خود عبادت پروردگار کرتا ہے مگر دوسروں سے کوئی غرض نہ رکھے۔

رکھیش۔ (رشیش) رشی یا منیوں کا سردار۔

رکھیشور۔ (رشیشور) رشی اور منیوں کا سردار۔

رُگنہ۔ بیمار۔ مریض۔

رُگھر۔ بیمار۔ مریض۔ ٹوٹا ہوا۔ بگڑا ہوا۔

رگھو۔ سورج بنسی راجہ دلیپ کے بیٹے کا نام۔ جو سری رامچندر جی کے پردادا تھے۔ جن کے نام پر اُن کی اولاد (راگھو) کہلائی۔

رگھو بنش۔ (ونش) راجہ رگھو کا خاندان جس میں سری رامچندر پیدا ہوئے۔ ایک کتاب کا نام۔

رُر ۔ ایک قسم کا ہرن ۔ راکھشس ۔ سانپ ۔ نہایت ظالم ۔

رَس ۔ بہنے والی چیز ۔ عرق ۔ شیرہ ۔ عصارہ ۔ جوہر ۔ ست ۔
آواز کی لوچ ۔ چاٹ ۔ ذائقہ ۔ لذت ۔ ذوق ۔
پیار ۔ میل ملاپ ۔ نظم کا ایک طریقہ ۔ واضح ہو کہ
رَس چھ طرح کے ہوتے ہیں ۔ میٹھا ۔ کھٹا ۔ کھارا ۔
کڑوا ۔ چرپرا ۔ کسیلا ۔

رِس ۔ غصہ ۔ غضب ۔ خشم ۔ عتاب ۔ ہمت ۔

رَسا ۔ زمین ۔ ارض ۔ جیبھ ۔ زبان ۔

رَساتَل ۔ دنیا کے نیچے کے سات طبقوں میں سے چھٹا
طبقہ ۔ پاتال ۔

رَسال ۔ آم کا درخت یا اس کا پھل ۔ نیشکر ۔ ایکھ ۔

رِسانا ۔ } غصہ کرنا ۔ ناراض ہونا ۔
رِسیانا ۔

رَسائن ۔ کیمیا ۔ اکسیر ۔ وہ دوا جو کشتہ سیماب اور دیگر دھات
سے مرکب کی گئی ہو ۔

رَسائن تنتر ۔ اصول اکاسیر ۔

رَسائن وِدیا ۔ علم کیمیا ۔ کمسٹری ۔

رَسائنی ۔ کیمیاگر ۔

رَسِت ۔ گرج ۔ رعد ۔

رَس دھات
رَسراج } پارا ۔ سیماب ۔ زیبق ۔

رَس رَس ۔ دھیرے دھیرے ۔ آہستہ آہستہ ۔

رَسری ۔ رسی ۔ ڈوری ۔

رَسِک ۔ رسیا ۔ ظریف ۔ مزاقیہ ۔ زندہ دل ۔ رسیلا ۔ لذیذ ۔ دانا ۔ رازدار ۔ عاشق مزاج ۔

رَسکا ۔ گنے کا رس ۔ رب ۔ زبان ۔

رَسکائی ۔ چالاکی ۔ ہوشیاری ۔ زیرکی ۔ مکاری ۔

رَسگیہ ۔ رس کا جاننے والا ۔ شاعر ۔ حکیم ۔ کیمیاگر ۔ شوہر ۔

رَسَن ۔ ذائقہ لینا ۔ چکھنا ۔ ذائقہ ۔ لذت ۔

رَسُن ۔ لہسن ۔ سیر ۔

رَسنا ۔ جیبھ ۔ زبان ۔ لسان ۔ ذائقہ ۔

رَسوپَل ۔ موتی ۔ پارس پتھر ۔

رَسوَتی ۔ مزیدار ۔ ذائقہ دار ۔ میٹھا ۔

رَسوئی ۔ کھانا بنانے کی جگہ ۔ کھانا ۔ بھوجن ۔

رَسوئیا ۔ کھانا پکانے والا ۔ طباخ ۔

رَسہ گیا
رَسہ نا ۔ } جیبھ ۔ زبان ۔ لسان ۔

رَسی ۔ لذیذ ۔ رنگیلا ۔ خوش دل ۔

رَسیا ۔ لچا ۔ عیاش ۔

رُش
رُشا ۔ } غصہ ۔ غضب ۔ ناراضی ۔

رُشت ۔ غصہ ور ۔ غضبناک ۔

رُشٹ ۔ روٹھا ہوا ۔ غصہ ور ۔ غضبناک ۔

رِشٹ ۔ نیک ۔ مبارک ۔ خوشی ۔ خوش قسمتی ۔
قوی ۔ مضبوط ۔ سخت ۔

رِشٹ پُشٹ ۔ موٹا تازہ ۔ تومند ۔ ہٹا کٹا ۔

رِشٹاک ۔ ریٹھے کا درخت اور اس کا پھل ۔

رَشمی ۔ روشنی ۔ شعاع ۔ کرن ۔ رونق ۔ باگ ۔
عنان ۔ برنی ۔

رَشنا ۔ جیبھ ۔ زبان ۔ رسی ۔ کمر پٹا ۔ کردھنی

رِشی ۔ منی ۔ خدا پرست ۔ عابد ۔ مرتاض ۔ زاہد ۔

رَچن ۔ بنانا ۔ صنعت کرنا۔

رَچانا ۔ کرنا ۔ بنانا ۔ شادی وغیرہ نیک کام شروع کرنا۔

رَچنا ۔ بنانا ۔ ترتیب دینا ۔ نئی بات نکالنا ۔ پیدا کرنا ۔ ایجاد کرنا ۔ تصنیف کرنا ۔ آراستہ کرنا ۔ ترتیب ۔ انتظام ۔ بناوٹ ۔ سجاوٹ ۔ عمارت ۔ تیاری ۔ کاریگری ۔ تصنیف ۔ صناعی ۔

رَچنا ۔ ترتیب ۔ انتظام ۔ کاریگری ۔ بناوٹ ۔ تصنیف ۔ بنائی ہوئی چیز۔

رُچنا ۔ اچھا لگنا ۔ پسند آنا ۔ بھانا۔

رَچھ ۔ (رَکش)
رَچھن ۔ (رَکشن) } رکھوالا ۔ حفاظت کرنے والا ۔ حفاظت ۔ رکھوالی ۔ لاکھ جو مشہور چیز ہے۔

رَچھا ۔ (رَکشا) حفاظت ۔ حمایت ۔ تائید ۔ نگہبانی ۔ سہارا ۔ دستگیری ۔ تعویذ ۔ راکھی۔

رَچھا بندھن ۔ (رَکشا) ہندوؤں کا ایک تیوہار جو شراون شکل (۱۵) کو ہوتا ہے ۔ اِس دن اپنی برادری کے لوگوں کے دہنے ہاتھ کی کلائی پر طرح طرح کے گنڈے جن کو راکھی کہتے ہیں باندھتے ہیں۔

رَچھا گرہ ۔ (رَکشا گرہ) زچگی خانہ۔

رَچھت ۔ (رَکشت) حفاظت کیا ہوا ۔ پرورش کیا گیا۔

رَچھک ۔ (رَکشک) حفاظت کرنے والا ۔ پرورش کرنے والا ۔ نجات دینے والا ۔ خالق مطلق۔

رَچھکا ۔ (رَکشکا)
رَچھتا ۔ (رَکشتا) } حفاظت۔

رَچھنیان ۔ (رَکشنیان) جس کی حفاظت کی جاسکے ۔ جس کی حفاظت کی جا رہی ہو۔

رَچھن ۔ (رَکشن) حفاظت ۔ نگہبانی۔

رَچھنا ۔ (رَکشنا) پالنا ۔ پرورش کرنا ۔ بچانا ۔ حفاظت کرنا۔

رَچھی ۔ (رَکشی) بچانے والا ۔ حفاظت کرنے والا ۔ سنتری۔

رُچی ۔ ذائقہ ۔ خواہش ۔ پسند ۔ چاہ ۔ محبت ۔ خوبصورتی ۔ حسن ۔ کرن۔

رَچیتا ۔ بنانے والا ۔ مصنّف ۔ موجد۔

رُچی کر ۔ ذائقہ دار ۔ دلپسند۔

رُچیرہ ۔
رُچشیہ ۔ } ذائقہ دار ۔ بامزہ ۔ میٹھا ۔ خوبصورت ۔ دلربا ۔ پسندیدہ۔

رَد ۔ دانت ۔ دندان۔

رَد پٹ ۔ دَر دندان یعنی ہونٹ ۔ لب۔

رَد چھد ۔
رَدن چھد ۔ } پردۂ دندان یعنی ہونٹ ۔ لب۔

رُدر ۔ غصہ ور ۔ فانی ۔ شیوجی کا لقب۔

رُدر اکش ۔ ایک درخت کا نام جس کے دانوں سے تسبیح بناتے ہیں۔

رُدرانی ۔ پاربتی ۔ دُرگا۔

رُدر بھو ۔ مُردوں کو جلانے کا مقام ۔ مرگھٹ۔

رُدر کالی ۔ دُرگا کا لقب۔

رُدن ۔ رونا ۔ گریہ وزاری کرنا۔

رَدن ۔ دانت ۔ دندان۔

رَدی ۔ مجازاً ہاتھی ۔ فیل۔

رُدھ ۔ گھیرا ہوا ۔ رُکا ہوا ۔ اٹکا ہوا ۔ بندھا ہوا۔

رُدھر ۔ لہو ۔ خون ۔ دم ۔ سرخ رنگ ۔ تیسرا گرہ۔

رُدھی ۔ ترقی ۔ سرسبزی ۔ روئیدگی ۔ اقبالمندی ۔ دولت ۔ پاربتی کا لقب۔

رَتی کَرِیا۔ } مجامعت۔مباشرت۔
رَتی کیلی۔

رَتی وَنْتْ۔مجازاً خوش قسمت۔خوش نصیب۔

رَٹْ۔ } کسی لفظ کو بار بار کہنا۔دُھرانا۔یاد کرنا۔
رَٹَنْ۔

رَٹِتْ۔رٹا ہوا۔یاد کیا ہوا۔

رَٹْنا۔بولنا۔کہنا۔دہرانا۔بار بار بولنا۔

رُٹھْ۔غصّہ۔عتاب۔

رَج۔ } دھول۔گرد۔غبار۔بالو۔ریت۔خاک۔
رَجَسْ۔ } پھولوں کے اندر کا خوشبودار سفوف یعنی زیرہ۔
بے نمازی۔خون حیض۔

رَجّ۔ریسمان۔گانٹھ۔گرہ۔

رُج۔ } روگ۔مرض۔بیماری۔تکلیف۔
رُجا۔

رَجْپُوتْ۔(رَاج پُتْر) راجپوت۔بہادر۔سپاہی۔

رَجَتْ۔چاندی۔نقرہ۔سفید رنگ۔ایک ستارہ۔
ہاتھی دانت۔عاج۔ہار۔

رَجَسْ۔گرد۔خاک۔پھول کے اندر کا سفوف۔مادہ تولید زن۔

رَجَسْلا۔ } وہ عورت جو ناپاک ہو حیض والی عورت۔
رَجَسْوَلا۔

رَجَکْ۔دھوبی۔گازر۔قصّار۔

رَجَکی۔دھوبن۔

رَجَنْ۔عشق آفریں۔رنگنا۔رنگ سازی۔

رَجَنی۔رات۔شب۔لیل۔ہلدی۔زرد چوب۔

رَجَنی جَلْ۔رات کا پانی یعنی اوس۔کُہار۔

رَجَنی چَرْ۔شب گرد۔چور۔ڈاکو۔سنتری۔کوتوال۔راچھس۔
بھوت۔شیطان۔خبیث۔

رَجَنی کَرْ۔چاند۔ماہ۔قمر۔

رَجَنی مُکھْ۔تیر مغرب۔

رَجّو۔رسی۔ریسمان۔ڈوری۔تاگا۔رشتہ۔

رِجُو۔سیدھا۔راست۔ایماندار۔

رَجْواڑہ۔وہ ملک جہاں دیسی رؤسا کی حکومت ہو۔

رَجوگراہی۔ہوا۔باد۔

رَجوگُنْ۔منجملہ خصائل ثلاثہ یعنی ستوہ[1]۔رج[2]۔تم[3] دوسری خصلت
جس سے موہ۔کرودھ۔پیار۔اہنکار وغیرہ پیدا
ہوتے ہیں۔

رَجونْتی۔ } زن حائضہ۔
رَجوتی۔

رُچ۔ } خواہش۔رغبت۔تمنّا۔آرزو۔چاہ۔منشا۔شوق۔
رُچِ۔ } ذائقہ۔اشتہا۔لذّت۔چاشنی۔مزہ۔کھانے کی
خواہش۔چمک۔زینت۔پیار۔عشق۔

رِچا۔رگ وید کی ایک خاص بعید الفہم عبادت۔وید کے
منتر یا دعائیں۔

رُچا۔خواہش۔چمک۔تیزی۔

رَچِتْ۔بنایا ہوا۔سجایا ہوا۔پیدا کیا ہوا۔تصنیف کیا ہوا۔

رُچِرْ۔خوبصورت۔دلکش۔اچھا۔بھلا۔میٹھا۔ذائقہ دار۔

رَچَکْ۔بنانیوالا۔تصنیف کرنیوالا۔مصنف۔

رُچَکْ۔خوش۔بشاش۔مالا۔سجّی کھار۔ہینگ۔
کالا نمک۔کبوتر۔

رُچِکارِی۔ذائقہ دار۔ملذّذ۔

رَتْ۔ } مشغول ہونا۔ مصروف رہنا۔ کام میں لگا رہنا۔ صحبت
رَتی۔ } مباشرت۔

رَتْ۔ (مخفف رات) شب لیل۔

رِتْ۔ طور۔ طرز۔ طریقہ۔

رُتْ۔ پرندوں کی آواز۔

رُتُ۔ } موسم۔ فصل۔ ہنگام۔ روشنی۔ عورتوں کا ناپاک ہونا۔
رُتو۔ } واضح ہو کہ موسم چھ ہیں۔ یعنی (بسنت) چیت اور بیساکھ۔ (گریشم) جیٹھ اور آشاڑھ۔ (ورشا) ساون اور بھادوں۔ (شرد) کنوار اور کارتک (ہیم) اگہن اور پوس۔ (سشر) ماگھ اور پھاگن۔

رُتُ تالی۔ کٹنی۔ دلالہ۔

رُتُ راج۔ تمام موسموں کا بادشاہ یعنی موسم بسنت (بہار)

رُتُ متی۔ حیض والی عورت۔

رَتْن۔ بہت قیمتی پتھر یعنے جواہر۔ مجازاً آنکھ کی پتلی۔ واضح ہو کہ یہ تعداد میں نو ہیں۔ (۱) الماس۔ (۲) زمرد۔ (۳) نیلم۔ (۴) یاقوت۔ (۵) لہسنیہ۔ (۶) پکھراج۔ (۷) گومیدک۔ (۸) موتی۔ (۹) مونگا۔

رَتْنا کار۔ }
رَتْنا کر۔ } معدن جواہر یعنے سمندر۔ دریا۔ بحر۔

رَتْن سو۔ زمین۔ دھرتی۔

رَتْنا ولی۔ جواہرات کا مالا (ہار)۔ ایک ناٹک کا نام۔

رَتْن جٹت۔ رتنوں سے جڑا ہوا۔ جواہر نگار۔ مرصع کار۔

رَتْن کندل۔ مونگا۔ مرجان۔

رَتْن گربھ۔ زمین۔ سمندر۔ خداوند تعالیٰ۔

رَتْن گربھا۔ دنیا۔ عالم۔

رَتْن مالا۔ جواہرات کا مالا۔

رُتْوِج۔ یگیہ کرنے والا۔ پروہت۔

رُتْوِک۔ یگ کرانیوالا پروہت۔

رُتو کال۔ حمل ٹھہرنے کا وقت۔

رَتھ۔ ایک قسم کی چار پہیوں کی گاڑی۔ گردون۔ ارابہ۔

رَتھانگ۔ گاڑی کا پہیا۔ چاک۔ چکوا پرندہ۔

رَتھ سپتمی۔ ماگھ شکل سپتمی۔

رَتھ کار۔ رتھ ساز۔ بڑھئی۔ سنجار۔ واضح ہو کہ چھتری مرد اور ویشیہ عورت سے جو اولاد ہو اُسے (ماہشیہ) کہتے ہیں۔ اور ویشیہ مرد اور شودر عورت سے جو اولاد ہو اُسے (کرن) کہتے ہیں۔ اس طرح کے (ماہشیہ) مرد اور (کرن) عورت سے جو اولاد ہو اُسے (رتھ کار) کہتے ہیں۔

رَتھ وان۔ }
رَتھ واہک۔ } رتھ بان۔

رَتھی۔ } رتھ کا مالک۔ رتھ پر چڑھنے والا۔ رتھ پر چڑھ کر
رَتھک۔ } لڑنیوالا۔ جنازہ۔

رَتھیا۔ گلی۔ کوچہ۔

رَتی۔ پیار۔ محبت۔ خوشی۔ عیش۔ عشق۔ مجامعت۔ مباشرت۔ وصل۔ کام دیو کی بیوی کا نام۔

رُتے۔ بنا۔ بغیر۔ بدون۔ واسطے۔ چھوڑ کے۔

راٗمبھنا۔ گائے کی آواز۔ ڈونکارنا۔

رامٹھی۔ ہینگ۔ انگوزہ۔

رام جنی۔ ہندو کسبی۔ طوائف۔

رامچندر۔ وشنو کا ساتواں اوتار جو ترتایگ کے اواخر میں لنکا کے راجہ راون کو مارنے کے لئے ہوا۔ اجودھیا کے راجہ دشرتھ کے بڑے فرزند تھے۔ جن کا پورا حال رامائن میں درج ہے۔

رام دوت۔ سری رامچندر جی کے سفیر یعنی ہنومان۔

رام رام۔ ہندوؤں کا سلام۔

رام کلی۔ / رام کیلی۔ } ایک راگنی کا نام۔

رام کہانی۔ مجازاً بڑی لمبی بات۔ طویل قصہ۔ رامائن کی کتاب۔

رام لیلا۔ دسہرہ کا میلہ۔

رام نومی۔ چیت سدی نومی جس روز سری رام چندر کی ولادت ہوئی تھی۔

رامنیک۔ خوبصورتی۔ دلکشی۔

رانا۔ راجہ۔ بادشاہ۔ واضح ہو کہ اودے پور کے راجہ کو خاص طور پر کہتے ہیں۔

راندھنیا۔ باورچی۔ طباخ۔

رانی۔ راجہ کی بیوی۔ ملکہ۔

راؤ۔ راجہ۔ بادشاہ۔ سردار۔ امیر۔ واضح ہو کہ عموماً جملہ ہنود میں اور خصوصاً کایستھوں میں یہ ایک لقب ہے۔ جیسے رگھوراؤ وغیرہ۔

راوت۔ / راوُت۔ } مالک۔ سردار۔ بہادر۔ دلیر۔

راول۔ راجہ۔ بادشاہ۔ سردار۔ سپاہی۔ جوگی۔ راجپوتوں کا ایک لقب۔

راولا۔ شور و غل۔ فساد۔

راون۔ دوسروں کو رلانے والا۔ لنکا کے مشہور راجہ کا نام جسے سری رامچندر جی نے مارا تھا۔ دیکھو (رامائن)۔

راوی۔ پنجاب کے ایک دریا کا نام۔

راہو۔ آٹھواں ستارہ جس کا گرہن کے وقت سورج یا چاند کو لگنا قیاس کیا جاتا ہے۔

راہو کیتو۔ راس ذنب۔

راہو گرسِت۔ / راہو گراس۔ } چاند یا سورج کا گرہن۔ کسوف یا خسوف۔

راہو گرہ۔ گرہن گہن۔

رائی۔ / رائے۔ } راجہ۔ بادشاہ۔ سردار۔ رئیس۔ ایک خطاب۔ جیسے (رائے بہادر)

رائے رایاں۔ راجاؤں کا راجہ۔ واضح ہو کہ مغلیہ بادشاہوں کے زمانے میں یہ ایک خطاب تھا جو اکثر ہنود رئیسوں اور زمینداروں وغیرہ کو دیا جاتا تھا۔

ربھس۔ تیز۔ تند۔ خوشی۔ خواہش۔ پچھتاوا۔ رنج۔

ربی۔ (روی) سورج۔ آفتاب۔

ربی بار۔ (روی وار) اتوار۔ یکشنبہ۔

رپو۔ دشمن۔ عدو۔

رپوتا۔ دشمنی۔ عداوت۔

رپوسودن۔ عدو کش۔ سری رام چندر جی کے تیسرے بھائی کا لقب۔

روپیہ۔ (از روپ یعنی سیم) روپیہ۔

رَاسبھ ۔ گدھا ۔ خر ۔ حمار ۔

رَاسِ چکر ۔ دائرہ منطقۃ البروج یعنی وہ دائرہ جس پر آسمان کے بارہ برج ہیں ۔ لگن کنڈل ۔

رَاس دھاری ۔ وہ ناچنے والے لڑکے جو سری کرشن جی اور گوپیاں بنکر نقل کرتے ہیں ۔

رَاس لیلا ۔ / رَاس کریڈا ۔ } وہ کھیل یا ناچ جو سری کرشن جی نے گوپیوں کو ساتھ لیکر شرت پورنما کے روز آدھی رات کیوقت کیا تھا

رَاس منڈل ۔ سری کرشن جی کے راس کریڈا کرنے کا مقام ۔

رَاسَن ۔ قوت ذائقہ ۔

رَاسی ۔ ڈھیر ۔ انبار ۔ جھنڈ ۔ میزان ۔ گروہ ۔ جماعت ۔ نسب نما ۔ علم نجوم میں دلو وغیرہ بارہ بروج فلکی کے نام ۔ علم حساب میں ایک طرح کی تعداد ۔

رَاسی چکر ۔ دیکھو (راس چکر)

رَاشٹر ۔ / رَاشٹرک ۔ } راج ۔ دیش ۔ ملک ۔ اقلیم ۔

رَاشی ۔ دیکھو (راسی)

رَاکا ۔ پونم ۔ پورنما ۔ پورا چاند ۔ بدر ۔ ندی ۔

رَاکاپتی ۔ / رَاکیش ۔ } پورن ماسی کا چاند ۔

رَاکس ۔ دیکھو (راکشس)

رَاکشس ۔ بھوت ۔ جن ۔ شیطان ۔

رَاشٹر کوٹ ۔ ایک مشہور چھتری راج بنس جو آج کل راٹھور کے نام سے مشہور ہے ۔

رَاکھی ۔ (راکشی) محافظ ۔ ضامن ۔ رنگین سوت کا وہ ڈورا جسے ہنود شراون پنچمی کے دن سری کرشن جی کے نام پر ایک دوسرے کے داہنے ہاتھ کی کلائی پر باندھتے ہیں ۔

رَاگ ۔ پیار ۔ خواہش ۔ رغبت ۔ حرص ۔ شوق ۔ محبت ۔ گیت ۔ گانا ۔ سُر ۔ نغمہ ۔ سرود ۔ غصہ ۔ عشق ۔ جوش ۔ دوستی ۔ اخلاص ۔ واضح ہو کہ راگ چھ قسم کے ہیں ۔ یعنی بھیرو ۔ ملار ۔ سارنگ ۔ ہنڈول ۔ بسنت ۔ دیپک ۔

رَاگ رنگ ۔ گانا بجانا ۔

رَاگ مالا ۔ قانون سرود ۔ موسیقی کا آلہ ۔

رَاگنی ۔ تان ۔ سُر ۔ آہنگ ۔ نوا ۔ گیت ۔ راجہ کی زوجہ یعنی رانی ۔ واضح ہو چھ راگ اور چھتیس راگنیاں ہیں ۔

رَاگھو ۔ رگھو بنس راجہ کی اولاد یعنے سری رام چندر جی کا لقب ۔

رَاگی ۔ قوال ۔ مطرب ۔ محبت والی عورت ۔ عاشق ۔ شہوتی ۔

رَام ۔ محیط کل ۔ سری رامچندر ۔ پرشرام ۔ بلرام ۔ دیکھو (رامچندر)

رَاما ۔ خوبصورت عورت ۔

رَامانج ۔ ایک آچارج (پیشوائے دین) کا نام ۔

رَامانندی ۔ ہندو فقرا کا ایک فرقہ جو رامانند کے مت کا معتقد ہے ۔ ویشنو ۔

رَاماوت ۔ ایک قسم کے ویشنو سادھو ۔

رَام اوتار ۔ وشنو کا ساتواں اوتار ۔

رَامائن ۔ سرے رامچندر کی سوانح عمری کی کتاب کا نام ۔

رَام پھل ۔ ایک قسم کا شریفہ ۔

رَاجْ کنیاَ۔ راجہ کی بیٹی۔ شاہزادی۔

رَاجْ کوش۔ راجہ کا خزانہ۔ خزانۂ شاہی۔

رَاجْ کوی۔ ملک الشعرا۔

رَاجْ کیہ۔ راجہ یا راج سے تعلق رکھنے والا۔ سرکاری۔ شاہی۔

رَاجکیہ مہا سبھا۔ دربار شاہی۔ پارلیمنٹ۔

رَاجْ گادی۔ } مسند یا تخت شاہی۔
رَاجْ گدی۔

رَاجْ چہن۔ (لکشن) علامات و نشانات شاہی۔

رَاجْ مارگ۔ شاہراہ۔

رَاجْ مندر۔ محل شاہی۔ قصر بادشاہی۔

رَاجنا۔ زینت دینا۔ چمکنا۔

رَاجْ نیت۔ } فرائض بادشاہی۔ قوانین حکمرانی۔ علم سیاست۔
رَاجْ نیتی۔

رَاجنیہ۔ قوم چھتری۔ راجپوت۔

راجواڑا۔ قلمرو راجگان۔

رَاجْ ودیا۔ علم لدنی۔

رَاجہ سویہ۔ ایک جگیہ کا نام۔ یہ جگیہ اُس وقت کرتے ہیں۔ جبکہ جملہ ممالک کے راجاؤں پر فتح حاصل ہوتی ہے۔

رَاجْ ہنس۔ (ہنس) ایک قسم کی بط جس کے پیر اور چونچ سُرخ ہوتے ہیں۔

رَاجی۔ سلسلہ۔ قطار۔ لکیر۔

رَاجیا بھشیک۔ رسم تاجپوشی یا تخت نشینی۔ واضح ہو کہ رسم تخت نشینی یا راجسوے جگیہ کے وقت راجہ کو بید منتروں اور مقدس تیرتھوں کے پانی وغیرہ سے غسل کرایا جاتا ہے۔

رَاجیا ویوہار۔ حکومت یا انتظام سلطنت۔

رَاجیانگ۔ حکومت کے سات انگ (عضو) یعنی۔ راجہ[۱]۔ وزیر[۲]۔ ملک[۳]۔ قلعہ[۴]۔ خزانہ[۵]۔ فوج[۶]۔ دوست[۷]۔

رَاجیشور۔ راجاؤں کا راجہ یعنی مہاراجہ۔ شہنشاہ۔ خداوند تعالیٰ۔

رَاجْ یکشما۔ تپ دق۔

رَاجیندر۔ راجاؤں کا راجہ یعنی مہاراجہ۔ شہنشاہ۔

رَاجیو۔ کنول۔ نیلوفر۔

رَاجیہ۔ راج۔ ملک۔ حکومت۔ سلطنت۔ بادشاہت۔

رَاجیہ بھرشٹ۔ تخت سلطنت سے اُتارا ہوا۔

رَاچھ۔ بڑھئی (نجار) وغیرہ کاریگروں کے اوزار۔

رَاچھس۔ دیکھو (راکشس)

رَاچھس بیاہ۔ (راکشس ویواہ) وہ بیاہ جو لڑکی کو جبر سے لیجا کر کیا جائے۔

رَاچھسی۔ دیکھو (راکشسی) شیطانی۔ عفریتی۔ خبیثی۔

راد۔ پیپ۔ ریم۔ مواد۔

رادھ۔ بیشاکھ کا مہینہ۔ دولت۔ پیپ۔ مواد۔

رادھا۔ بیشاکھ کی پورنما۔ محبت۔ اُدھی رتھ کی زوجہ کا نام۔ سری کرشن جی کی زوجہ کا نام۔

رادھا کانت۔ } سری کرشن جی کا لقب۔
رادھا ولبھ۔

رادھکا۔ ایک گوپی کا نام جو سری کرشن جی کی زوجہ تھیں۔

رادھن۔ سادھن۔

راڑ۔ }
راڑی۔ } لڑائی۔ جھگڑا۔ دنگا۔ فساد۔
راڈ۔ }

راش۔ کولاہل۔ شور۔ غل۔ ہلہ۔

راج ۔ بادشاہت سلطنت ۔ بادشاہی ۔ اختیارات شاہی ۔
معمار ۔ سنگتراش ۔ کاریگر ۔

راجا ۔ (مرادف راجہ) حاکم ۔ سردار ۔ بادشاہ ۔

راجا دھراج ۔ راجاؤں کا راجہ ۔ مہاراجہ ۔ شہنشاہ ۔

راجا دھکار ۔ اختیارات شاہی ۔

راج ستھان ۔ راجاؤں کے رہنے کا مقام ۔ دارالخلافت ۔

راجا گیا ۔ حکم شاہی ۔ فرمان بادشاہی ۔

راج بنشی ۔ (وںشی) شاہی نسل کا ۔ راجہ کے خاندان کا ۔ راجپوتوں کا
ایک فرقہ ۔

راج بھون ۔ شاہی محل ۔

راج پتر ۔ } راجہ کا بیٹا ۔ راجپوت ۔ چھتری ۔
راج کمار ۔

راج پتنی ۔ رانی ۔ بادشاہ بیگم ۔

راج پنتھ ۔ شاہراہ ۔

راج پدوی ۔ مرتبہ شاہی ۔

راج پرش ۔ افسر ۔ حاکم ۔

راج پوت ۔ راجا کا فرزند ۔ شاہی خاندان کا ۔ ایک چھتری قوم کا نام

راجت ۔ زینت دیا ہوا ۔ مزین ۔

راج تلک ۔ قشقۂ شاہی یعنی تاجپوشی ۔ رسم تخت نشینی ۔

راجتوہ ۔ فن حکمرانی ۔

راج چنہہ ۔ علامات ونشانات شاہی ۔

راج دروہ ۔ بغاوت ۔

راج دروہی ۔ راجہ کا دشمن ۔ باغی ۔

راج دلار ۔ شاہزادہ ۔

راج دلاری ۔ شاہزادی ۔

راج دنڈ ۔ وہ سزا جو بادشاہ یا حکومت کی جانب سے ملی ہو ۔
عصا رسلطنت ۔ ٹیکس

راج دوار ۔ راجہ کے محل کا دروازہ ۔ بارگاہ سلطانی

راجدھانی ۔ دارالسلطنت ۔ دارالخلافہ ۔ دارالحکومت ۔

راج دھرم ۔ فرائض شاہی ۔

راج دھن ۔ خزانہ شاہی ۔

راج روگ ۔ بیماریوں کا راجہ یعنی مرض دق ۔ سل ۔ کوڑھ ۔

راجس ۔ جو رجوگن سے پیدا ہو ۔ رجوگن والا ۔ ہوا و ہوس ۔ غرور ۔
غصہ ۔ موہ ۔ شہوت ۔ عیاشی

راج سبھا ۔ دربار شاہی ۔ دیوان عام

راجستھان ۔ راجپوتانہ ۔

راج سنگھاسن ۔ (راج سنگھاسن) تخت شاہی ۔

راجسویہ جگ ۔ (یگ) دیکھو (راجسویہ)

راجسی ۔ راجگی ۔ بادشاہی ۔

راج شاسن ۔ حکم شاہی ۔ فرمان سلطانی ۔

راجک ۔ چمکنے والا ۔ راجہ ۔

راجکا ۔ } قطار ۔ سلسلہ ۔ نالی ۔ نہر ۔ کیاری ۔ جنگل ۔ اوسر زمین ۔
راجی ۔

راج کتھا ۔ تواریخ ۔ ہسٹری ۔

راج کٹمب ۔ خاندان شاہی ۔

راج کر ۔ مالگزاری ۔ خراج ۔ ٹیکس ۔ لگان ۔ چنگی ۔ محصول ۔

راج کرتیہ ۔ راجہ کے متعلق کاروبار ۔ کاروبار سلطنت ۔

راج کمار ۔ }
راج کنور ۔ } راجہ کا بیٹا ۔ شاہزادہ ۔ ولی عہد ۔
راج کندر ۔ }

ڈِمْ ۔ ناٹک کا تماشا ۔ لڑائی ۔ جنگ ۔ قیامت ۔

ڈِمْبَ ۔ انڈا ۔ مثانہ ۔ تِلّی ۔ طحال ۔ رحم ۔ ہر چھوٹا جانور ۔ لُوٹ ۔ بے ہتھیار کی لڑائی ۔

ڈَمْبَرْ ۔ ڈھکوسلا ۔ دھوم دھام ۔ کشادہ ۔

ڈَمْبکا ۔ شہوت پرست عورت ۔

ڈِمْبھ ۔ گھمنڈ ۔ غرور ۔ کبر ۔ بچہ ۔ طفل ۔ ناوان ۔ جاہل ۔

ڈِنْڈِمِ ۔ ایک ساز کا نام ۔

ڈَمَرْ ۔ خوف سے بھاگ جانا ۔ ہل چل ۔

ڈَمَرُو ۔ ایک قسم کی ڈگڈگی ۔

ڈِمبھ ۔ } چھوٹا بچہ ۔ گھمنڈ ۔ نادان ۔
ڈِمبھک ۔

ڈِمبھا ۔ شیر خوار بچہ ۔ طفل ۔

ڈَنْڈْ ۔ کہنی کے اوپر کا حصہ ۔ بھجا ۔ ایک ورزش ۔ سزا ۔

ڈَنْڈا ۔ چوب ۔ عصا ۔ ترازو کا شاہین ۔

ڈِنْڈِرْ ۔ پانی کا جھاگ ۔ کف آب ۔

ڈِنْڈِمْ ۔ ڈھول ۔ ڈگڈگی ۔ ڈفلی ۔ ڈھنڈھورا ۔ منادی ۔ ایک درخت کا نام ۔

ڈَنْڈوتْ ۔ دیکھو (دَنْڈوتْ)

ڈَنْڈِی ۔ ڈنڈا ۔ ترازو کا ڈنڈا ۔ لکیر ۔ وہ سنیاسی جو اپنے ہاتھ میں ڈنڈا رکھے ۔

ڈَنْڈیا ۔ عورتوں کی اوڑھنی ۔

ڈَنکا ۔ طبل ۔ نقارہ ۔

ڈَنکِنی ۔ ڈاین ۔ ڈاکن ۔ چڑیل ۔ ساحرہ ۔

ڈِنگَرْ ۔ موٹا آدمی ۔ نوکر ۔ بدمعاش ۔ دھوکہ باز ۔

ڈِنگَرْ ۔ بھوسا ۔ کھیرا ۔ ککڑی ۔ شریر ۔ غلام ۔

ڈُولاینتْر ۔ وہ آلہ جس سے طبیب عرق اتارتے ہیں ۔

ڈُولنا ۔ ہلنا ۔ جھولنا ۔ آوارہ پھرنا ۔ کانپنا ۔ جگہ سے ہٹ جانا ۔

ڈُھنْڈی ۔ چھوٹا ڈھول ۔ ڈھنڈورا ۔ منادی ۔

ڈھابَرْ ۔ مٹی اور کیچڑ ملا ہوا پانی ۔ گندلا ۔

ڈھاہا ۔ ندی کا اونچا کنارہ ۔ کرارہ ۔

ڈھبرا ۔ میلا ۔ گندلا ۔ کیچڑ ۔

ڈَھپْ ۔ ایک قسم کا بڑا ڈھول ۔

ڈِھگْ ۔ طرف ۔ جانب ۔ سمت ۔ پاس ۔ نزدیک ۔ قریب ۔

ڈِھمْ ڈِھمی ۔ خنجری ۔ ڈفلی ۔

ڈھوٹا ۔ لڑکا ۔ طفل ۔

ڈھورْ ۔ گائے وغیرہ چوپایہ جانور ۔

ڈھولا ۔ لڑکا ۔ طفل ۔

ڈِیٹھ ۔ نگاہ ۔ نظر ۔

ڈِینْ ۔ اُڑنا ۔ پرواز کرنا ۔ آسمان میں پھرنا ۔

ڈِینْ ۔ اُڑان ۔ پرندوں کا پرواز کرنا ۔

ڈھینڈی ۔ کرن پھول جو عورتیں کان میں پہنتی ہیں ۔

## ر

رَ ۔ آگ ۔ تیز ۔ غصہ ۔ گرمی ۔ جلن ۔

رُ ۔ آواز ۔ چال ۔ قتل ۔

راب ۔ آواز ۔

راتْرْ ۔ رات ۔ شب ۔ لیل ۔

راتْرِی ۔ رات ۔ شب ۔ لیل ۔

راتْرِی چَرْ ۔ شب گرد ۔ چور ۔ راکھشس ۔ بھوت ۔ جن ۔ محافظ ۔

کانوں کا دیوتا۔
بھُومی پَال۔ مجازاً راجہ۔ بادشاہ۔
بھُومی ڈُول۔ بھونچال۔ زلزلہ۔
بھُومی کمپ۔ } بھونچال۔ زلزلہ۔
بھُوکمپ۔
بھُوَن۔ دنیا۔ جہاں۔ عالم۔ پانی بہشت۔ آفرینش۔
کرۂ ارض۔ زمین۔ آدمی۔ ذی روح مخلوقات۔
بھَوَن۔ گھر۔ خانہ۔ مکان۔ مقام۔ جگہ۔ محل۔ مندر۔ دیول۔
بھَوَنت۔ آپکا۔ تمہارا۔ وقت۔ موسم۔ اعلیٰ۔
بھَوَنتی۔ وقت۔ زمانۂ موجودہ۔ پرستش کا وقت۔ قابل عبادت۔
بھُوَن چال۔ } حرکت زمین یعنی زلزلہ۔
بھُوَن ڈول۔
بھُوَنگ۔ سانپ۔ مار۔
بہُو وادی۔ بہت بولنے والا۔ باتونی۔ بکّی۔
بہُو وچن۔ بہت سی باتیں۔ صیغۂ جمع۔
بہُو ودھ۔ طرح طرح۔ گوناگون۔
بہُو ودھا۔ بہت طور سے۔ اقسام سے۔ اکثر۔
بھُو وِدیا۔ علم الارض۔
بھُوہ۔ نفس۔
بھُویا۔ ناچنے والا۔ داستان گو۔ قصہ خوان۔
بھَویتا۔ تہذیب۔ شائستگی۔ خوش اخلاقی۔ مروت۔
بھُویو بھُویہہ۔ بار بار۔ مکرر سہ کرر۔
بھُویہ۔ آگے۔ اور۔ پھر۔ بعد ازاں۔ بار بار۔
بھَویہ۔ واقع ہونے والا۔ ہونہار۔ سچ۔ نیک۔ مناسب۔
لائق۔ موزوں۔ ظاہر۔ تربیت یافتہ۔ خوبصورت۔ نتیجہ۔

پھل۔ ثمر۔ خداوند تعالیٰ۔
بھُویہہ۔ پھر۔ بار بار۔ بار دیگر۔
بھی۔
بھئے۔ } ڈر۔ خوف۔ بیم۔ ترس۔ اندیشہ۔
بھیتی۔
بھیا۔ } ہُوا یعنی شد۔
بھیو۔
بھیّا۔ بھائی۔ برادر۔
بھیاپہہ۔ ڈر دور کرنے والا۔
بھیاتر۔ ڈر سے گھبرایا ہوا خوف زدہ۔ خائف۔
بھیانک۔ ڈراونا۔ خوفناک۔ مخوف۔
بھیاوَن۔ ہیبت ناک۔ ڈراونی صورت۔
بھیاوَنی۔ (بھیانک) خوفناک۔
بھیاوَہ۔ بھیانک۔ ڈر پیدا کرنے والا۔ خوفناک۔
بھئے بھنجن۔ خوف کو مٹانے والا۔
بھئے بھیت۔ دیکھو (بھیاتر)
بھیت۔ دیوار۔ مینڈ۔ پُشتہ۔ ڈرا ہوا۔ خوفناک۔
بھیتر۔ اندر۔ بیچ۔ درمیان میں۔
بھیتی۔ خوف۔ ڈر۔ وحشت۔ ہول۔ ہراس۔
بھینٹ۔ روبرو۔ سامنا۔ مقابلہ۔ ملاقات۔ ملاپ۔ نذر۔ چڑھاوا۔
بھیچک۔ خوف زدہ۔ وحشت زدہ۔
بھید۔ جدائی۔ الگ۔ پوشیدہ بات۔ راز۔ پھوٹ۔ انمیل۔
فرق۔ خلاف۔ جدائی۔ دوئی۔ تفرقہ۔ تفاوت۔
اختلاف۔ سازش۔ علیحدگی۔ توڑنا۔ جدا ہونا۔
بھیدت۔ جدا کیا ہوا۔ الگ کیا گیا۔ پھاڑا ہوا۔ چیرا ہوا۔

بھُورُوپ ۔ بہت شکلیں بدلنے والا ۔ نقال ۔

بھُورُھ ۔ درخت ۔ شجر ۔

بھُوری ۔ بہت ۔ کثرت ۔ زیادہ ۔ ڈھیر ۔

بھُوساگر ۔ / بھُوسمُدر ۔ } بحرِ عالم یعنی دنیا ۔

بھُوسُر ۔ برہمنوں کا لقب ۔

بھُوسوامی ۔ مالک ارض یعنی راجہ ۔ بادشاہ ۔

بھُوشت ۔ سجایا ہوا ۔ زیب وزینت دیا ہوا ۔ سنوارا گیا ۔ آراستہ وپیراستہ ۔

بھُوشک ۔ زیب وزینت دینے والا ۔ آراستہ کرنیوالا ۔

بھُوشن ۔ سجاوٹ ۔ آرائش ۔ زیبائش ۔ گہنا ۔ زیور ۔

بھَوِشیت ۔ زمانۂ آیندہ ۔ زمانۂ مستقبل ۔

بھَوِشیت وکتا ۔ زمانۂ مستقبل کے حالات ظاہر کرنیوالا ۔

بھَوِشیہ ۔ عرصۂ قلیل میں آنے والا ۔ مستقبل ۔ آیندہ ۔ شدنی ۔ ہونہار ۔

بھُوکتا ۔ فائدہ اُٹھانیوالا ۔ پانیوالا ۔ یابندہ ۔

بھُوکمپ ۔ / بھُوم کمپ ۔ } بھونچال ۔ زلزلہ ۔

بھُوکھن ۔ دیکھو (بھُوشن)

بھُوگ ۔ نیک وبد یا غم وراحت کا بھگتنا ۔ سہنا ۔ پانا ۔ کامرانی ۔ خوشی ۔ خوراک ۔ اشیائے خوردنی ۔ مجامعت ۔ عیش وعشرت ۔ نفس پروری ۔ لذت ۔ پرورش ۔ آرام ۔ سُکھ ۔ راحت ۔ وہ کھانا جو دیوتاؤں کو چڑھایا جائے ۔ پرشاد ۔

بھُوگ بلاس ۔ (بھُوگ ولاس) عیش وعشرت ۔ رنگ رلیاں ۔

بھُوگتا ۔ بھگتنے والا ۔ لذت گیرندہ ۔ کھانیوالا ۔

بھُوگتویہ ۔ کھانے کے قابل (چیز)

بھُوگنا ۔ بھگتنا ۔ سہنا ۔ پانا ۔ لذت حاصل کرنا ۔ دُکھ پا سکنا

بھُوگول ۔ کرۂ ارض ۔ دنیا ۔

بھُوگول بدیا ۔ (بھُوگول ودیا) علم جغرافیہ ۔

بھُوگی ۔ بھوگنے والا ۔ بھوجن کرنیوالا ۔ آرام طلب ۔ پانیوالا ۔ عیاش ۔ زناکار ۔ وہ شخص جو کسی چیز کا لطف اٹھاتا ہو ۔ سانپ ۔

بھُوگیہ ۔ بھوگنے کے قابل چیز ۔ وہ چیز جس سے لطف حاصل کیا جاسکے ۔ یا جس پر قبضہ رکھا جاسکے ۔

بھُولاناتھ ۔ مہادیوجی کا لقب ۔

بھُولت ۔ زمین ۔ دھرتی ۔

بھُولوک ۔ عالم فانی ۔ دنیا ۔

بھُوم ۔ ستارۂ مریخ ۔ بہرام فلک ۔ ایک راجپس ۔

بھُوم ۔ زمین ۔ مٹی ۔ دُنیا ۔ دیار ۔ مُلک ۔ وطن ۔

بھُوما ۔ کرامت ۔ بھرا ہوا ۔ خداوند تعالیٰ ۔

بہُومان ۔ بڑی عزت ۔ بڑی توقیر ۔ بڑی عظمت ۔

بھُوپک ۔ مالک زمین یعنی ۔ راجہ ۔ بادشاہ ۔

بھُومکا ۔ تمہید ۔ دیباچہ ۔ عنوان ۔ مقدمۂ کتاب ۔

بھُومنڈل ۔ کرۂ ارض ۔ عالم ۔ دنیا ۔

بھُوم وار ۔ / بھُوم وائر ۔ } منگل ۔ سہ شنبہ ۔ یوم الثلاث ۔

بہُومولیہ ۔ بہت قیمتی ۔ بیش بہا ۔

بھُومی ۔ زمین ۔ ارض ۔ خاک ۔ جگہ ۔ مقام ۔

بھُومیا ۔ وہ شخص جو زمانۂ دراز سے کسی ایک جگہ رہتا ہو ۔ زمیندار

بھُوپتی | مالک زمین ۔ راجہ ۔ بادشاہ

بھُوت۔ فعل ماضی۔ زمانۂ گذشتہ ۔گزرا ہوا وقت ۔ وجود میں آیا ہوا۔ آسمان ۔ ہیولیٰ جو محیط عناصر ہے۔ عنصر خبیث۔ شیطان ۔ روح ۔ جاندار۔ حیوان ۔ دنیا۔

بھوتا ۔ زمانۂ آیندہ ۔ ہونے والا ۔ قسمت ۔ تقدیر ۔ ہونہار ۔ اعلیٰ

بھوتاتما ۔ جسم ۔ روح حیوانی سبب زندگی ۔ برہما ۔ شیو ۔ وشنو۔

بھُوتاری ۔ ہینگ ۔ انگوزہ۔

بھُوت آکاش ۔ آسمان اور ہیولا جو محیط عناصر ہے۔ خلا

بھُوت پریت ۔ ارواح نجس۔

بھُوت سنچار ۔ شیطان کا سفر ۔ شیطان کا قبضہ۔

بھوتک ۔ متعلق بہ (بھُوت)

بھُوت کال ۔ گزرا ہوا زمانہ ۔ زمانۂ ماضی۔

بھُوت گرام ۔ کائنات ۔

بھُوت گرست ۔ آسیب زدہ۔

بھُوتگھن ۔ لہن ۔ ہینگ ۔ بائے بڑنگ ۔ اونٹ ۔

بھُوتل ۔ سرزمین ۔ سطح زمین ۔ دُنیا۔

بھُوتنی ۔ دیونی ۔ ڈائن ۔

بھوتویتا ۔ ہونہار ۔ زمانۂ آیندہ ۔

بھوتویہ ۔ جو کچھ کہ ہونا ہے یا ہوا ہے ۔ نوشتۂ قسمت ۔ ہونہار۔

بھُوتی ۔ دولتمندی ۔ بھسم ۔ خاک ۔ راکھ ۔

بھوتیش ۔ مہادیوجی کا لقب ۔

بھُوج ۔ کھانا ۔ طعام ۔ غذا ۔ خوراک ۔ ضیافت ۔ اُجین کے ایک راجہ کا نام ۔ ایک ملک کا نام ۔

بھوجائی ۔ }
بھوجی ۔ } بھائی کی بیوی یعنی بھاوج ۔ بھابی ۔

بھُوج پتر ۔ ایک درخت کی چھال جس سے حقہ کی نے وغیرہ بناتے ہیں ۔

بھُوجن ۔ کھانا ۔ طعام ۔ غذا ۔ خوراک ۔ خورش ۔ کھانا کھانا ۔

بھوجیہ ۔ }
بھوجنیہ ۔ } کھانے کے قابل چیز ۔ خوردنی ۔

بھُوچال ۔ بھونچال ۔ زلزلہ ۔

بھُوچر ۔ حیوانات برّی یعنی زمین پر چرنے والے جانور۔

بھوچک ۔ متعجب ۔ متحیر ۔ مخوف ۔

بھُوچکر ۔ دائرۂ ارض ۔ رفتار روزگار ۔ خط معدل النہار ۔

بھُوداڑ ۔ سور ۔ خوک ۔ خنزیر ۔

بھُودان ۔ زمین کی بخشش یا خیرات ۔

بہُودرشی ۔ بڑا تجربہ کار ۔

بہُودھا ۔ کئی طرح ۔ کئی طریقوں سے ۔ کئی دفعہ ۔ اکثر ۔ بار بار ۔ ہمیشہ ۔ عموماً ۔ اکثر اوقات ۔ تقریباً ۔

بھُودھر ۔ حامل ارض مجازاً پہاڑ ۔ کوہ ۔

بھُودیو ۔ مجازاً برہمن ۔

بھودیہ ۔ تمہارا ۔ تمہارے متعلقین ۔

بھُوڈول ۔ بھونچال ۔ زلزلہ ۔

بھُور ۔ آسمان ۔ فلک ۔ دوسری دنیا ۔

بھُور ۔ تڑکا ۔ صبح صادق ۔ بامداد ۔

بھُور ۔ }
بھُورسی ۔ } خیرات ۔ دان ۔ بخشش ۔ بھیک ۔

بھُورشہہ ۔ کثرت ۔ بار بار ۔ متواتر ۔

بھُورلوک ۔ عالم سفلی ۔ عالم ناسوت ۔

بھُورنگی ۔ رنگا رنگ ۔ گوناگوں ۔ متبدل ۔

بھَلّک ۔ } بھالو ۔ ریچھ ۔ خرس ۔
بھلوک ۔ }
بُہمَان ۔ نہایت احترام ۔ ازبس تعظیم و تکریم ۔
بہ مُول ۔ بیش قیمت ۔ بیش بہا ۔ مہنگا ۔ گراں ۔
بُہمُولیہ ۔ انمول ۔ بے بہا ۔
بھمی ۔ کسی چیز کا اپنے محور پر گھومنا ۔ اطراف پھرنا ۔ آوارہ پھرنا ۔ طواف ۔
بُھمیان ۔ زمیندار ۔
بھِن ۔ ٹوٹا ہوا ۔ الگ ۔ جُدا ۔ نیارا ۔ ٹکڑا ۔ حصہ ۔ خلاف علیحدہ ۔
بھِن بھِن ۔ الگ الگ ۔ جدا جُدا ۔ ایک ایک ۔ مختلف النوع ۔
بھنت ۔ کہا ہوا ۔ بولا ہوا ۔
بھِنتا ۔ علیحدگی ۔ جُدائی ۔ تفاوت ۔ فرق ۔
بھنیتی ۔ کہاوت ۔ بول ۔
بھنجت ۔ توڑنا ۔ شکستہ کرنا ۔ برباد کرنا ۔
بھنجک ۔ توڑنے والا ۔ برباد کرنے والا ۔
بھنجن ۔ توڑنا ۔ پھاڑنا ۔ توڑنے والا ۔ برباد کرنے والا ۔
بُھنجن ۔ بھوجن ۔ کھانا ۔
بھنجنا ۔ رقم تڑوانا ۔ بھنانا ۔
بھنڈی پال ۔ گوپھن ۔ فلاخن ۔
بھنڈار ۔ کوٹھا ۔ مخزن ۔ گودام ۔ گنجینہ ۔ ذخیرہ ۔ مودیخانہ ۔ حوض ۔
بھنڈارا ۔ فقرا اور جوگیوں کی عام ضیافت ۔
بھنڈاری ۔ رسد رسان ۔ خانساماں ۔ باورچی ۔ خزانچی ۔ روکڑیا ۔
بھنڈسار ۔ } غلہ کا گودام ۔ مودیخانہ ۔
بھنڈسال ۔ }
بھنگ ۔ شک ۔ شبہہ ۔ خطا ۔ شکست ۔ تباہ ۔ برباد ۔ خراب ۔ بیکار ۔ سوراخ ۔ ٹوٹا ہوا ۔ شکستہ ۔ لہر ۔ موج ۔ توڑنا ۔ ڈر ۔ سبزی ۔ ایک نشہ آور پتّا ۔
بھنگر ۔ ٹیڑھا ۔ بانکا ۔ تباہ ہونیوالا ۔ ندی کی خمیدگی ۔
بھنگراج ۔ ایک خوش آواز سیاہ پرندہ ۔
بھنگیرا ۔ بہت بھنگ پینے والا ۔
بھنور ۔ سوتیلا بھائی ۔ علاتی بھائی ۔
بھنور ۔ گرداب ۔ گردش ۔ تکمیل شادی کی ایک رسم ۔
بھنور جال ۔ کنایہ ہے دنیائے دنی اور اُس کی غداری سے ۔
بھِنّہ ۔ الگ ۔ جُدا ۔
بھِنّہ گوتر ۔ وہ جو ایک گوتر یعنی ایک خاندان کا نہو ۔
بھو ۔ بمعنی پیدا شدہ یعنی دنیا ۔ وجود ہستی ۔ زندگی ۔ زلیست ۔ سنسار ۔ وقت ۔ مہادیوجی کا لقب ۔
بہو ۔ بہت ۔ زیادہ ۔ کثرت ۔ بڑا ۔ بزرگ ۔ کلاں ۔ کشادہ ۔
بھو ۔ زمین ۔ ارض ۔ دنیا ۔ جگہ ۔ مقام ۔ جگیہ کی آگ ۔
بھو ۔ کرہ باد ۔ آسمان ۔ جنت ۔
بھوادرش ۔ آپ کے جیسا ۔ آپ کی طرح ۔
بھوارنو ۔ دریائے دنیا داری ۔
بھوانی ۔ لقب پاربتی کا ۔ دُرگا ۔
بھوبھرت ۔ پہاڑ ۔ کوہ ۔ راجہ ۔ بادشاہ سیش ناگ ۔
بھوبھوتی ۔ ناٹک ۔ نیولا ۔ دولت دنیا ۔
بہو بیج ۔ بہت تخم والا ۔ مجازاً سیتاپھل ۔ شریف ۔
بھوپ ۔ } محافظ زمین ۔ راجہ ۔ بادشاہ ۔
بھوپال ۔ }
بھوپالی ۔ نام ایک راگنی کا ۔
بھوپت }

بھکت کار - رسویا۔ طباخ - باورچی۔
بھکت وتسل - بھکتوں پر عنایت رکھنے والا یعنی خداوند تعالیٰ۔
بھکتہ - کھایا ہوا - خوردہ۔
بھکتی - عقیدہ - اعتقاد - ایمان - خلوص دل - زہد - پرستش۔
عشق حقیقی - محبت الٰہی - خدا پرستی۔
بھکتی - بھوجن - کھانا - خورش۔
بھکتی مان۔ } دیندار - پرہیزگار - پارسا - عابد معتقد۔
بھکتی ونت۔
بھکش - کھانا - خورش - کھانے کے قابل۔
بھکشا - بھیک مانگنا - بھیک کی چیز۔
بھکشت - کھایا ہوا - خوردہ۔
بھکشک - بھکاری - سنیاسی۔
بھکشک - کھانے والا - پیٹو۔
بھکشن - بھوجن - کھانا - غذا۔
بھکشنیہ - کھانیکے قابل چیز - کھانے کی چیز۔
بھکشیہ - کھانے کے قابل - کھانا - طعام - خورش - غذا۔
بھکشو - بھکاری - سنیاسی۔
بھکشاٹن - بھیک مانگنے کے لئے گشت کرنا۔
بھگ - خواہش - چاہ - عقل - تصوف - ناموس - کرامت - دولت
زینت - خوبصورتی - کوشش - دہرم - ایمان - نجات عقبیٰ۔
آفتاب - چاند - ف - ر - ج۔
بھگت - (بھکت) اعتقاد رکھنے والا - معتقد - زاہد - عابد۔
متقی - گانے والا - ناچنے والا۔
بھگتائی - (بھکتائی) پارسائی - عابدی۔
بھگتنا - سہنا - لطف اٹھانا - نیکی یا بدی کا بدلا پانا۔

بھگ دت - ایک راجہ کا نام جس کا ذکر مہابھارت میں
آیا ہے۔
بھگن - پریشان - مکار - ٹیڑھا - کبڑا۔
بھگن - پھٹا ہوا - ٹوٹا ہوا - پھوٹا ہوا - ہرا ہوا - نقصان ذلیل۔
بھگنا - بھائی - برادر۔
بھگنہ - مفتوح - ٹوٹا ہوا - شکستہ - برباد - ناامید۔
بھگنی - بہن - خواہر۔
بھگوت۔ } لائق تعظیم و پرستش یعنی قادر مطلق - مجازاً دولتمند۔
بھگوان۔
بھگونت۔
بھگوت بھکت - عاشق خدا۔
بھگوت گیتا - ہندوؤں کی ایک مشہور آسمانی کتاب کا نام۔
بھگوتی - دولتمند عورت - درگا دیبی - گنگا۔
سرسوتی - مجازاً توپ۔
بھگونت - ایزد تعالیٰ۔
بھگیرتھ - ایک سورج بنسی راجہ کا نام جو اپنی قوت عبادت
سے گنگا کو بہشت سے دنیا میں لایا - دلیپ کا بیٹا۔
بہل - بہت - زیادہ - کثرت - ظاہر - مشہور - سیاہ رنگ۔
آسمان - آگ۔
بھل - بھلا - اچھا - خوب - نیک - عمدہ - اعلےٰ۔
طرف - جانب۔
بھل - ریچھ - خرس - بھالا - برچھا - نیزہ۔
بھلات۔ } بھلاوان - بلادر۔
بھلاکا۔
بہلتوہ - کثرت - فراوانی۔

بھرم۔ } شک۔ شبہہ۔ اندیشہ۔ گمان۔ سہو۔ بھول۔ چوک۔
بھرم۔ } فراموش۔ خوف۔ وہم۔ قیاس۔ خیال۔ بھروسہ۔
مغالطہ۔ خطا۔ انحراف۔ حیرانی۔ پندار۔ ناموری
چکر کھانے والا۔ آوارہ گرد۔

بھرمتا۔ چکر۔ دور۔ غلطی۔ شبہہ۔ آوارہ گردی۔

بھرمر۔
بھرمرہ۔ } بھونرا۔ شہد کی بڑی مکھی۔ دوران سر۔ گھمیری۔ مرگی۔

بھرمش۔ تباہ۔ برباد۔ بگاڑ۔ نیچے گرنا۔

بھرمکھ۔ تارک الدنیا۔

بھرمن۔ گھومنا۔ پھرنا۔ چکر لگانا۔ گردش کرنا۔ چکر۔ دور۔
طواف۔ آوارہ گردی۔ مغالطہ۔ ڈانواں ڈول۔

بھرمہ۔ دیکھو (بھرم)

بھرمی۔ اندیش ناک۔ مخوف۔ شکّی۔ وہمی۔ گھومنا۔ پھرنا۔

بھرمیلا۔ گول۔ مدوّر۔

بھرن۔ برداشت۔ سہارا۔ پرورش۔ بچاؤ۔ ادائی مزدوری۔
تنخواہ۔

بہرنا۔ دیکھو (وہرنا) سیر کرنا۔ گھومنا۔ ٹہلنا۔ خوشی کرنا۔
عیش و عشرت کرنا۔

بھرنش۔ گرنا۔ زوال پر ہونا۔

بھرنگ۔ بھڑ۔ بھونرا۔ زنبور۔

بھرنگ راج۔ ایک پرندہ۔ ایک نبات۔

بھرنگی۔ (بھرنگ) بھونری۔ پاربتی۔

بھرنی۔ دوسری منزل کا نام منجملہ منازل قمر کے بطین۔

بھرنیہ۔ پرورش کے قابل۔

بھرو۔ بھون۔ ابرو۔ حاجب۔

بھرو بھنگ۔ چونری۔ مگسران۔

بہروپ۔ مختلف شکلوں والا۔ کثیر الوضع۔ سوانگ۔
بھیس۔ نقالی۔ بوقلموں۔

بہروپا۔ گرگٹ۔ حربا۔

بہروپیا۔ اقسام کے بھیس بدلنے والا۔ سوانگی۔ نقال۔
دغاباز۔ شعبدہ باز۔ مکار۔

بھرون۔ حمل۔ پیٹ کے اندر کا بچہ۔

بھرون ہتیا۔ پیٹ گرانا۔ جنین کشی۔ اسقاط حمل۔

بہریا۔ بہو۔ کیلن۔

بھش۔ راکھ۔ کویلا۔ انگارا۔

بھشرہ۔ لوہاروں کی دھونکنی۔ بھتہ۔ دم کش۔

بھشم۔ راکھ۔ خاک۔ خاکستر۔ بھبھوت۔ کشتہ۔

بھشمہ۔ راکھ۔ خاک۔ کشتہ۔

بہسنا۔ (وہسنا) مسکرانا۔ ہنسنا۔

بھشنڈ۔ بہت موٹا آدمی۔

بشٹا۔ غلاظت۔ فضلہ۔ گوبر۔ براز۔

بھشج۔
بھشک۔ } (بھشک) حکیم۔ طبیب۔ وید۔ ڈاکٹر۔

بھشنڈی۔ بندوق۔ تفنگ۔

بھشی۔ کتا۔ سگ۔ کلب۔

بھگت۔ عاشق الٰہی۔ طالب صادق۔ معتقد۔ زاہد۔ کھانا۔

بھگت۔ کھایا ہوا۔ استعمال کیا ہوا۔

بھگتائی۔ اعتقاد۔ عقیدہ۔ پرستش۔ عبادت۔ تقدس۔

بھگت بتسل۔ دیکھو (بھگت وتسل)

بھگت بھاون۔ بھگتوں کو آنند دینے والا یعنی خداوند تعالے۔

بھدک - بجر - اُستر شتر۔
بھُدھا - کئی بار - کئی مرتبہ - اکثر - عام طور سے مختلف طریقوں سے بدستور۔
بھدھا - درد - تکلیف - رکاوٹ - ممانعت - اضطراب۔
بھر - پورا سب - سارا - تمام۔
بھراتا۔ ﴿
بھراتر۔ ﴾ بھائی - برادر - اَخ۔
بھراترک ﴿
بھراتریہ۔ ﴾ برادرانہ۔
بھرامر - چکر - دَور - شہد - گانوں - صرع کی بیماری۔
بھرامری - مرگی کی بیماری والا - مصروع۔
بھرامک - گھمانیوالا - بھول میں ڈالنے والا - دغاباز - سورج مکھی
بھرامیہ مان - گھومنے والا - پھرنیوالا۔
بھرانت - گھمایا ہوا - چکرایا ہوا - بھٹکا یا ہوا - غلطی میں پڑا ہوا - بھولا ہوا۔
بھرانتا - وہ جو گمراہ ہوگیا ہو - آوارہ گرد۔
بھرانتی - بھول چوک - مغالطہ - غلط فہمی - جہالت - گمراہی فراموشی - شک - گھومنا - پھرنا۔
بھرپورن - لبالب - لبریز۔
بھرت - سری رامچندر کے برادر خورد کا نام - ایک مُنی کا نام - ایک راجہ کا نام جو دُشینت کا بیٹا تھا جس کے نام پر یہ مُلک بھرت کھنڈ یا بھارت ورش کہلاتا ہے۔
بھرت - پلا ہوا - بھرا ہوا - آگندہ۔
بھرت - نوکر - ملازم - مزدور - حمّال۔
بھرتا - پرورش کرنیوالا - مالک - خاوند - شوہر۔

بھرتار - مالک - شوہر - خاوند۔
بھرتاگرج - شری رامچندر جی کا لقب۔
بھرترہری - بکرماجیت کا بڑا بھائی جس کے نام پر بھرت شک رائج ہے۔
بھرت کھنڈ - (بھارت کھنڈ) لنکا اور ہمالیہ کے درمیانی ملک ہندوستان۔
بھرت ونش - (بھرت ونش) بھرت کی اولاد۔
بھرتی - تنخواہ - اُجرت - مزدوری - کرایہ - کمائی - روزی - قیمت - پرورش۔
بھرتیہ - ملازم - غلام - چیلہ - نوکر - خدمتگار۔
بھرجن - بھوننا - تلنا - پکانا۔
بھردواج - ایک رشی کا نام جو برہسپتی کا بیٹا تھا - چنڈول - کوّا۔
بھردوار - باہر کا دروازہ۔
بھردیش - بدیش - پردیش - غیر ملک۔
بھرشٹ - بد - بُرا - ناپاک - گنہگار - ظالم - کمینہ - پاپی - خراب - نابود - گرا ہو - بگڑا ہوا - افتادہ - راندہ - آلودہ - نجس - ناصاف - غلیظ - ذلیل - گندہ - معزول - نسل کا بگڑا ہوا - خارج الملت - بیدین۔
بھرشٹ - تلا ہوا - بھُنا ہوا۔
بھرکٹی - بھَون - اَبرو - غُصّے کی نظر - تیوری - گھُرکی۔
بھرگ - پہاڑ کی ہموار چوٹی - ڈھال - ایک رشی کا نام۔
بھرگت - جو باہر گیا ہو - نکلا ہوا - باہر کا۔
بھرگو - ایک رشی کا نام۔
بھرگوار - روز جمعہ - آدینہ۔

بُھج بَنْدْ۔ بازو بند۔
بُھجَتْ۔ خدمت کرنا۔ موجود رہنا۔ لُطف شہوت اُٹھانا۔
بُھجشْیَا۔ باندی۔ داسی۔ ملازمہ۔
بُھجشْیَہ۔ نوکر۔ ملازم۔ غلام۔
بُھجَگْ۔ سانپ۔ مار۔
بُھجَنْ۔ لفظی معنے خدمت کے ہیں لیکن عرف عام میں خدا کی تعریف کا گیت۔ جَپ۔ عبادت۔ حمد باری۔ خداوند تعالیٰ کا نام رٹنا۔
بَھجْنَا۔ جپنا۔ یاد کرنا۔ پوجا کرنا۔ پرستش کرنا۔ مالا پھیرنا۔ حمد خوانی کرنا
بُھجنگْ۔ / بُھجنگمْ۔ } نہایت کالا ازبس سیاہ۔ سانپ۔ مار۔ افعی۔
بُھجنگاَ۔ ایک سیاہ رنگ پرندہ۔
بَھجنیکْ۔ گانے والا۔ مغنی۔ پوجاری۔ عابد۔
بُھجیِ۔ آگ۔ آتش۔
بَھچھ (بھکش) کھانیکے لائق۔ خوردنی۔ غذا۔
بِھچھ۔ (بھکش) بھیک۔ خیرات۔
بِھچھا۔ (بھکشا) بھیک۔ چاہنا۔ مانگنا۔ خیرات۔ گدائی۔ گداگری۔
بِھچھاپاتْر۔ (بھکشا پاتر) بھیک مانگنے کا ظرف۔ کچکول
بِھچھاٹَنْ۔ (بھکشاٹن) بھیک مانگنے کے لئے گشت کرنا۔
بِھچھاجیوِی۔ (بھکشا جیوی) بھیک مانگ کر گزران کرنیوالا۔ بھکاری۔
بَھچھتْ۔ (بھکشت) کھایا ہوا۔ خوردہ۔
بِھچھکْ۔ (بھکشک) بھیک مانگنے والا۔ بھکاری۔ سنیاسی
بَھچھکْ۔ (بھکشک) بے انتہا کھانیوالا۔ پیٹو۔
بَھچھَنْ۔ (بھکشن) غذا۔ کھانا۔ طعام۔ تناول کرنا۔

بَھچھنا۔ (بھکشنا) کھانا۔ تناول کرنا۔
بِھچھو۔ (بھکشو) بھک منگا۔ بھکاری۔ سنیاسی۔
بَھچھی۔ (بھکشی) کھانیوالا۔ کھانا۔
بَھچھیہ۔ (بھکشیہ) / بَھچھنیہ۔ (بھکشنیہ) } کھانیکے قابل۔ خوردنی۔ کھانیکی چیز۔
بَھدْرْ۔ خوشی۔ اقبالمندی۔ خوش قسمت۔ عمدہ۔ اعلیٰ۔ صاف۔ نیک۔ دوست۔ متقی۔ قابل قدر۔ مبارک۔ اچھا۔ سازگار۔ مولا۔ موسیچہ۔ ایک خوشبودار گھاس۔
بَھدْراَ۔ نامبارک۔ ساعتِ بد۔ قمری مہینے کی دوسری۔ ساتویں اور بارھویں تواریخ جو منحوس خیال کئے جاتے ہیں۔ سری کرشن جی کی ایک بیوی کا نام۔ چارابرو کا صفایا۔ ایک ندی کا نام۔
بَھدْراسَنْ۔ تخت۔ مراقبہ کی ایک قسم کی نشست۔
بَھدْراکرَنْ۔ مونڈنا۔
بَھدْراکشْ۔ ایک درخت کے بیج جس کی تسبیح بنائی جاتی ہے۔
بَھدْرپداَ۔ تیسرے اور چوتھے نچھتر کا نام۔
بَھدْرکْ۔ خوبصورت۔ لائق عزت۔ خوش قسمت۔ نیکی۔ حسن۔ عمدگی۔ فائدہ۔ پیداوار۔ طبیعت۔ مزاج۔ فہم۔ عقل۔ خوبی۔ خوشی۔ درستی۔ سلیقہ۔ مصمم ارادہ۔ سچائی۔
بَھدْرکاَلیِ۔ کالی دیوی۔ دُرگا۔
بَھدْرہ۔ مبارک۔ میمون۔ لائق۔ عمدہ۔ اعلیٰ۔ نیک طبع۔ نیکی۔ دوست۔ صاحب قسمت۔
بَھدْرِیِ۔ فال گو۔ منجم۔
بِھدُکْ۔ تفرقہ ڈالنے والا۔ توڑپھوڑ کرنے والا۔

بھانُو وار۔ اتوار۔ یکشنبہ۔ یوم الاحد۔

بھانْوَر۔ } چکر۔ گردش۔ دور۔ طواف۔ شادی کی
بھانْوَرِی۔ } ایک رسم جس میں مقدس آگ کے گرد سات بار
پھرتے ہیں جس سے شادی مکمل ہو جاتی ہے۔

بھانُومَتی۔ خوبصورت اور حسین عورت۔

بھاو۔ حالت۔ نیت۔ مطلب۔ معنی۔ منشائے دلی۔ نتیجہ۔
دل۔ خیال۔ سمجھ۔ مزاج۔ وجود۔ دنیا۔ پیار۔ طرح۔
طور۔ طریقہ۔ ڈھنگ۔ انداز۔ ہستی۔ خوش دلی۔ ناز و انداز۔
بھروسا۔ شفقت۔ آن۔ نخرہ۔ قدرت۔ بچار۔ چیز۔
دولت۔ خصلت۔ اچھی طرح دیکھنا۔ اشارے سے
مطلب ظاہر کرنا۔ رہنا۔ بسر کرنا۔ ہونا۔

بھاوابھاو۔ ہونا نہ ہونا۔ عدم و وجود۔

بھاوِت۔ بچارا ہوا۔ غور کیا ہوا۔ سوچا ہوا۔ ڈرتا ہوا۔ متفکر۔

بھاوِتا۔ پیارا۔ محبوب۔

بھاوِک۔ چالاک۔ پرکھنے والا۔ جوہری۔

بھاوُک۔ تھوڑا سا۔ ذرا سا۔ کچھ ایک۔ خیال کرنے والا۔
عاشق۔ دوست۔ عابد۔ پیدا کرنے والا۔

بھاوِگیہ۔ منشائے دلی کا جاننے والا۔

بھاوَن۔ دیکھو (بھاونا)

بھاونا۔ اندیشہ۔ خیال۔ فکر۔ دھیان۔ سوچ۔ خوف۔ تجربہ۔
یقین۔ احساس۔ کیفیت نفس۔ گذشتہ حالت کو
یاد کرنا۔

بھاوِنی۔ خوبصورت عورت۔ شریف زادی۔ معشوقہ۔ محبوبہ۔

بھاوِی۔ ہونے والا۔ ہونہار۔ آنے والا۔ شدنی۔ تقدیر۔

بھاوِی کال۔ زمانۂ مستقبل۔

بھاوِیہ۔ ہونے والا۔ شدنی۔ آنے والا۔ آیندہ۔ مستقبل۔ ممکن

بھبھُوت۔ دیکھو (بھبھوت)

بھَبَل۔ مضطرب۔ گھبرایا ہوا۔ از خود رفتہ۔

بھبھُوت۔ } (دبھوت) گوبر کی راکھ یعنی بھسم جسے
بھبھُوتی۔ } سنیاسی یا جوگی جسم پر ملتے ہیں۔ خاکستر۔

بھبھڑ۔ خوف۔ ڈر۔ ہُلڑ۔ فکر۔ اندیشہ۔ شور و غل۔

بھت۔ شکستگی۔ حصہ۔ ٹکڑا۔ آدھا۔

بُھتات۔ زیادتی۔ کثرت۔ افزونی۔ فراوانی۔

بَھتار۔ (بھرتا) خاوند۔ شوہر۔ مالک۔

بُھتنا۔ (تصغیر بھوت) چھوٹا بھوت۔ پشاچ۔

بُھتنی۔ بھوت کی جورو۔

بہتوہ۔ کثرت۔ زیادتی۔ مجمع۔

بھتی۔ دیوار۔ بیگار۔ تنخواہ۔

بھٹ۔ دلیر۔ بہادر۔ جنگجو۔ لڑاکا۔ وحشی۔ فوج۔ وہ جو
کسی خاص فرقہ سے خارج کر دیا گیا ہو۔

بھٹ۔ عالم۔ فاضل۔ ایک لقب۔

بھٹاچارج۔ (بھٹاچاریہ) بہت بڑا عالم۔ افضل العلماء۔

بھٹار۔ سورج۔ آفتاب۔ قابل احترام۔

بھٹتر۔ پکا ہوا گوشت۔ کباب۔

بھٹناگر۔ ایک قوم کا نام۔

بھٹو۔ بید جاننے والا۔ ایک برہمن فرقہ

بھٹہ۔ مرہٹے برہمنوں کا ایک لقب۔ عالم۔ فاضل۔ بھاٹ۔

بُھج }
بُھجا } کندھا۔ شانہ۔ بازو۔ دوش۔ ہاتھ۔ دست۔

بُھج بل۔ قوت بازو۔ طاقت بازو۔

**بھاگ** ۔ حصہ ۔ بانٹ ۔ ٹکڑا ۔ قسمت ۔ تقسیم ۔ تقدیر ۔ باب ۔ فصل ۔ کسر ۔ جز ۔ طرف ۔ سمت ۔ حصہ دار

**بھاگ دھیہ** ۔ قسمت ۔ کارنیک ۔ راجہ ۔ محصول ۔ خراج ۔

**بھاگمان** ۔ (بھاگیہ وان) صاحب قسمت ۔ خوش نصیب دولتمند

**بھاگمانی** ۔ خوش قسمتی ۔ خوش نصیبی ۔ اقبالمندی ۔ تمول ۔

**بھاگ متی** ۔ (بھاگمان) کی تانیث ۔

**بھاگنی** ۔ وہ عورت جو شریک ارث ہو ۔ بہن ۔

**بھاگنیہ** ۔ بہن کا بیٹا ۔ بھانجا ۔

**بھاگوان** ۔ دیکھو (بھاگمان) صاحب قسمت ۔ نصیبہ ور ۔

**بھاگوت** ۔ وہ جو بھگوت (خداوند تعالیٰ) سے تعلق رکھتا ہو ۔ خداپرست ۔ اٹھارہ پرانوں میں سے چوتھا پران جسے وید ویاس نے تصنیف کیا جس میں اٹھارہ ہزار شلوک ہیں ۔

**بھاگ ہار** ۔ بھاگ یعنی حصہ کرنے والا ۔ مقسوم علیہ ۔

**بھاگی** ۔ ساجھی ۔ حصہ دار ۔ حقدار ۔ سہیم ۔ نیک بخت ۔ خوش قسمت ۔

**بھاگیرتھ** ۔ ایک خداپرست راجہ کا نام جس کی دعا سے بہشت سے گنگا (ندی) دنیا میں آئی ۔

**بھاگیرتھی** ۔ دریائے گنگا کا نام ۔ کہتے ہیں کہ گنگا کو راجہ بھگیرتھ نے اپنی قوت عبادت سے بہشت سے دنیا میں لایا اس لئے اس کا یہ نام ہوا ۔

**بھاگیہ** ۔ قسمت ۔ تقدیر ۔ نصیب ۔ اتفاق ۔

**بھاگیہ شالی** ۔ صاحب قسمت ۔

**بھاگیہ وان** ۔ / **بھاگیہ ونت** ۔ } صاحب قسمت ۔ اقبالمند ۔ دولت مند ۔

**بھاگیہ ہین** ۔ بدبخت ۔ کمبخت ۔ غریب ۔ مفلس ۔

**بھاگیہ ہینتا** ۔ بدقسمتی ۔ بے نصیبی ۔

**بھال** ۔ ماتھا ۔ پیشانی ۔ جبین ۔ قسمت ۔ نصیب ۔ پیکان تیر ۔ نشان

**بھال** ۔ / **بھالک** ۔ / **بھالو** ۔ } ریچھ ۔ خرس ۔ دب ۔

**بھام** ۔ روشنی ۔ چمک ۔ سورج ۔ آفتاب ۔ غصہ ۔ بہنوی ۔

**بھاما** ۔ زن ترشرو ۔ خصوصاً زوجہ ۔ عورت ۔

**بھامی** ۔ غصہ ور ۔

**بھامنی** ۔ (بھامی) کی تانیث ۔ غصہ ور عورت ۔ لڑاکا عورت ۔ عورت ۔ زن ۔

**بھان** ۔ سورج ۔ آفتاب ۔ نور ۔ تڑکا ۔ صبح ۔ ظہور ۔ شیوع ۔ احساس ۔ معلوم ہونا ۔ محسوس ہونا ۔ ایک اعزازی لقب ۔

**بھانت** / **بھانتی** ۔ } طرح ۔ نوع ۔ قسم ۔ ڈول ۔ ڈھب ۔ انداز ۔ طور ۔ طرز ۔ طریقہ ۔ وضع ۔ جنس ۔

**بھانت بھانت** ۔ طرح طرح ۔ گوناگون ۔ اقسام ۔

**بھانج** ۔ شنیچر ۔ جم راج ۔ راجہ کرن ۔ اشونی کمار ۔

**بھانڈ** ۔ مسخرہ ۔ نقال ۔ باسن ۔ برتن ۔ سرمایہ ۔ پونجی ۔

**بھانڈا** ۔ مٹی کا بڑا برتن ۔ ملکیت ۔ جائداد ۔ ساز و سامان ۔ راز ۔ بھید ۔

**بھانڈار** ۔ کوٹھی ۔ گودام ۔

**بھانڈاری** ۔ مودی ۔ خوان سامان ۔

**بھان متی** ۔ شعبدہ باز عورت ۔ بازیگرنی ۔

**بھانو** ۔ سورج ۔ آفتاب ۔ روشنی ۔ شعاع آفتاب ۔ کرن ۔ جسم نورانی ۔ آقا ۔ بادشاہ ۔ خداوند تعالیٰ ۔

بھَار۔ }
بھَارا۔ } بوجھ۔ بار۔ وزن۔ گرانی۔ ذمہ داری۔

بھَارَت۔ بھرت راجہ کا خاندان یا ملک یعنی ہندوستان
بھرت کھنڈ نظم کی ایک مشہور کتاب کا نام جس میں
بھارت بنسی راجہ یعنی کورو اور پانڈوں کے رزمیہ
واقعات درج ہیں مصنفہ بیاس جی۔

بھَارَت بَاشی۔ (بھارت وَاشی) باشندہ بھارت یعنی
ملک ہندوستان کا رہنے والا۔

بھَارَت کھَنڈ۔ }
بھَارَت وَرش۔ } آریاؤں کا ملک یعنی ہندوستان۔

بھَارَت وَرشِیہ۔ }
بھَارتیہ۔ } بھارت کا رہنے والا۔

بھَارتی۔ بولی۔ کلام۔ سرسوتی کا لقب۔

بھَارجا۔ (بھاریا) جورو۔ زوجہ۔

بھَاردواج۔ چکاوک۔ قنبر۔ ایک منی۔ وردناچارج۔
اگستیہ منی۔ برہسپتی کا بیٹا۔

بھَارِک۔ کہار۔ حمّال۔

بھَارگرست۔ بوجھ لدا ہوا۔ مظلوم۔

بھَارگو۔ ایک نچھتر کا نام یعنی شکر۔ پرشرام۔ ہاتھی۔ پاربتی۔
درگا۔ دوب۔ کماندار۔

بُہارنی۔ }
بُہاری۔ } جھاڑو۔ جاروب۔

بُہارنا۔ جھاڑنا۔ جاروب کشی کرنا۔

بھَاروَاہ۔ }
بھَاروَاہک۔ } وزن ڈھونیوالا۔ حمّال۔ کہار۔

بِہاری۔ (وِہاری) شائق تماشا۔ خوش طبع۔ بازیگر۔ کھلاڑی۔
سری کرشن جی کا لقب۔

بھَاریا۔ (بھارجا) بیاہی ہوئی عورت۔ بیوی۔ زوجہ۔

بھَاسُر۔ چمکتا ہوا۔ شاندار۔ رونقدار۔ دلیر۔ بہادر۔ بلور کا پتھر۔
شوہر کا بڑا بھائی۔

بھَاسکار۔ رونق۔ زینت۔ دولت۔ شعاع آفتاب۔
مرغا۔ ایک پرند کا نام۔

بھَاسکر۔ سورج۔ آفتاب۔ روشن۔ منور۔ آگ۔ سونا۔ طلا۔
چمکتا ہوا۔ منور۔

بھَاسنا۔ ظاہر ہونا۔ معلوم ہونا۔

بھَاسو۔ سورج۔ آفتاب۔ شمس۔

بھَاسور۔ چمکنے والا۔ سورج۔ آفتاب۔ روشن۔ تاباں۔ دِن۔

بھَاسوان۔ سورج۔ آفتاب۔ شمس۔

بھَاش۔ }
بھَاشا۔ } بولی۔ زبان۔

بھَاشانتر۔ دوسری زبان۔ ترجمہ۔

بھَاشِت۔ کہا ہوا۔ بولا ہوا۔ گفتہ۔

بھَاشَن۔ بولی۔ زبان۔ کلام۔ گفتگو۔ قول۔ کہنا۔ بولنا۔

بھَاشنیہ۔ کہنے کے قابل۔

بھَاشی۔ کہنے والا۔ بولنے والا۔ گوئندہ۔

بھَاشیہ۔ قول۔ شرح۔ تفسیر۔

بھَاشیہ کار۔ شرح لکھنے والا۔ شارح۔ مفسر۔

بھَاکسی۔ بھٹی۔ تنور۔

بھَاکھا۔ (بھاشا) بولی۔ زبان۔ وہ ہندی بولی جو سنسکرت
سے نکلی ہے۔ برج کی زبان۔

بِنَئے ۔ (وِنَئے) عاجزی ۔ انکساری ۔ تواضع ۔ خوش اخلاقی ۔
بَنی ۔ (یائے تصغیری) چھوٹا جنگل ۔
بِنِیت ۔ (وِنِیت) تعلیم یافتہ ۔ مُنکسر ۔ حلیم ۔
بَنَیلا ۔ (وَنَیلا) جنگلی ۔ بیابانی ۔ صحرائی ۔
بُوا ۔ بہن ۔
بِواہ ۔ } (وِواہ) بیاہ ۔ شادی ۔
بِیاہ ۔ }
بِواہِک ۔ (وِواہِک) رشتہ کتخدائی ۔
بُوتا ۔ بَل ۔ طاقت ۔ قوت ۔ زور ۔ قدرت ۔ بس ۔
بُوجھ ۔ (بواو معروف) سمجھ ۔ عقل ۔ فہم ۔ خیال ۔ دانش ۔ فراست
بُوجھن ہار ۔ ذی عقل ۔ دانشمند ۔ ہوشیار ۔
بُودھ ۔ } عقل ۔ سمجھ ۔ تمیز ۔ دانش ۔ علم ۔ فہم ۔
بُودھن ۔ }
بُودھ ۔ بُدھ مذہب کا پیرو ۔ جینی ۔ وشنو کا ایک اوتار ۔ جگناتھ جی ۔
بُودھا ۔ عقلمند ۔ سمجھدار ۔ ہوشیار ۔
بُودھ اوتار ۔ ایک اوتار کا نام ۔
بُودھت ۔ تعلیم یافتہ ۔ فہمیدہ ۔
بُودھک ۔ سمجھانے والا ۔ ہدایت کرنے والا ۔ تعلیم دینے والا ۔ جتانیوالا ۔ اوستاد ۔ معلم ۔ ناصح ۔ جاسوس ۔
بُودھ مت ۔ گوتم ساکھی منی کا مذہب ۔
بُودھن ۔ جتلانا ۔ تعلیم دینا ۔ تلقین کرنا ۔ آگاہ کرنا ۔ نصیحت کرنا ۔
بُور ۔ بھوسا ۔ چھلکا ۔
بُوک ۔ } بکرا ۔ بُز ۔
بُوکرا ۔ }

بُوکری ۔ بکری ۔ بُز مادہ ۔
بُول ۔ بات ۔ گیت کا لفظ ۔
بَونا ۔ ٹھنگنا ۔ وشنو کا پانچواں اوتار ۔
بَونی ۔ ٹھنگنی عورت ۔
بُوہت ۔ جہاز ۔ کشتی ۔ ناو ۔
بَوہنی ۔ دن کی پہلی بکری ۔ وہ رقم جو صبح میں پہلے پہل ملے ۔
بِوِیک ۔ (وِوِیک) قوت تمیز ۔
بَہُو ۔ } بہت ۔ بسیار ۔ کثرت ۔ زیادہ ۔ بڑا ۔ بزرگ ۔ متعدد ۔
بَہُو ۔ }
بھا ۔ چمک ۔ تیزی ۔ روشنی ۔ خوبصورتی ۔ سورج ۔ آفتاب ۔
بھابھی ۔ زن برادر یعنی بھاوج ۔
بھات ۔ اُبلے ہوئے چاول ۔ خشکہ ۔ صبح ۔ فجر ۔ تڑکا ۔ روشن ۔
بھاٹ ۔ ایک قوم کا نام جو اکثر نسب نامے یاد رکھتی ہے ۔ شاعر ۔
بھاٹا ۔ سمندر کے پانی کا اُتار ۔
بھاٹک ۔ بھاڑا ۔ کرایہ ۔ کرایہ دینے والا ۔
بھاجک ۔ بانٹنے والا ۔ تقسیم کرنے والا ۔ مقسوم علیہ ۔
بھاجن ۔ بھانڈا ۔ باسن ۔ برتن ۔ ظرف ۔ لائق ۔
بھاجیہ ۔ قابل تقسیم ۔ حصہ ۔ بخرا ۔ ترکہ ۔ عدد مقسوم ۔
بھاوارتھ ۔ مرادی معنی ۔ خلاصہ مضمون ۔ مفہوم ۔
بھاوانتر ۔ منشائے دیگر ۔
بھادوں ۔ (بھادرپد) چاند کا چھٹا مہینہ جو تقریباً نصف اگست سے نصف ستمبر تک مطابق ہوتا ہے ۔
بُہار ۔ (دُہار) سیر و تفریح ۔ عیش و عشرت ۔ کھیل ۔ تماشا ۔ موج ۔

بندھہ ۔ باندھنا ۔ بند ۔ بندش ۔ روک ۔ گانٹھ ۔ گرہ ۔ پشتہ ۔ بٹی ۔ حد ۔ قید ۔ مجبوری ۔ وابستگی ۔

بندھان ۔ معاش ۔ روزی ۔ وظیفہ ۔ پنشن ۔

بندھت ۔ باندھا گیا ۔ مقید ۔

بندھرا ۔ (وندھرا) کسبی ۔ روسپی ۔ قحبہ ۔

بندھک ۔ باندھنا ۔ ضمانت ۔ کفالت ۔ رہن ۔ گرو ۔ قید ۔

بندھک داتا ۔ راہن ۔

بندھک دھاری ۔ مرتہن ۔

بندھن ۔ بندش ۔ روک ۔ رکاوٹ ۔ لگاؤ ۔ ممانعت ۔ مزاحمت ۔ بٹی ۔ گانٹھ ۔ قید ۔ مجبوری ۔ گرفتاری ۔ پابندی ۔ عہد ۔

بندھنالیہ ۔ قیدخانہ ۔ محبس ۔ زندان ۔

بندھن پتر ۔ رہن نامہ ۔

بندھو ۔ بھائی ۔ ناتہ دار ۔ رشتہ دار ۔ قرابت دار ۔ اقرب ۔

بندھوجن ۔ رشتہ دار لوگ ۔ اقربا ۔

بندھی ۔ (وندھی) کسبی ۔ روسپی ۔ قحبہ ۔

بندھیا ۔ / بندھیہ ۔ } (وندھیا) وہ عورت یا گائے جس کو حمل نہ رہے ۔ بانجھ ۔ عقیمہ ۔ درخت بے ثمر ۔ اوسر زمین ۔

بندھیاچل ۔ (وندھیاچل) ایک پہاڑ کا نام ۔

بندھیج ۔ مضبوطی ۔ محکمی ۔ کنجوسی ۔ بخل ۔ روزینہ ۔ وظیفہ ۔

بندی ۔ ٹیکا ۔ قشقہ ۔ نقطہ ۔ صفر ۔ نشان ۔ علامت ۔ پیشانی پر پہننے کا عورتوں کا ایک زیور ۔

بندی ۔ (وندی) تعریف کرنے والا ۔ ایک قسم کا زیور ۔ قیدی ۔ بھاٹ ۔

بندی جن ۔ (وندی جن) بھاٹ ۔

بندی گرہ ۔ (وندی گرہ) قیدخانہ ۔ جیل خانہ ۔ محبس ۔

بندیلا ۔ بندیل کھنڈ کا راجپوت ۔

بندی وان ۔ (وان صاحب کا) قیدی ۔

بنش ۔ (ونش) بھو ۔ نے ۔ مزمار ۔ بانسری ۔

بنسپت ۔ / بنسپتی ۔ } (ونسپت) (ونسپتی) جڑی بوٹی ۔ نباتات ۔

بنسری ۔ بانسری ۔ نے ۔ مزمار ۔

بنس لوچن ۔ (ونس لوچن) تباشیر ۔

بنسواڑی ۔ بانس کا جنگل ۔

بنسی ۔ بانسری ۔ بانسلی ۔ مرلی ۔ مزمار ۔ نے ۔ مچھلی پکڑنے کا کانٹا ۔ نیز منسوب بہ (بنس)

بنسی دھر ۔ لقب سری کرشن جی کا ۔

بنش ۔ (ونش) خاندان ۔ نسل ۔ دودمان ۔ اولاد ۔ گھرانا ۔

بنشاولی ۔ (ونشاولی) نسب نامہ ۔ نسلنامہ ۔ شجرۂ خاندان ۔

بنک ۔ (ونک) سوداگر ۔ بیوپاری ۔ تاجر ۔ مہاجن ۔ بنیا ۔

بنگ ۔ (ونگ) سیسا ۔ کتھیل ۔

بنمال ۔ / بنمالہ ۔ } (ونمال) (ونمالہ) گوناگون جنگلی پھولوں کی مالا ۔ یعنی ہار جو پیروں تک لمبی ہو جس میں تلسی بھی شامل ہو ۔

بنمالی ۔ (ونمالی) یائے نسبتی ۔ بنمال پہننے والا ۔ لقب سری کرشن جی کا ۔

بنانش ۔ (ونانش) مردم صحرائی ۔ نناس ۔

بنواری ۔ لقب سری کرشن جی کا ۔

بنواس ۔ (ونواس) صحرانشینی ۔

بنواسی ۔ صحرانشین ۔ بادیہ نشین ۔

بنود ۔ (ونود) خوشی ۔ مسرت ۔ دلچسپی ۔ ترک ۔ برطرف ۔ انحراف ۔

بنونا ۔ پرستش کرنا ۔ تعظیم کرنا ۔ عزت کرنا ۔ تعریف کرنا ۔

بَلیّ ۔ بیل ۔ انگور ۔ تاک ۔
بَلی دَان ۔ بھینٹ ۔ قربانی ۔ نذر ۔ چڑھاوا ۔ دیوتاؤں کے لئے قربانی کرنا ۔
بَلی مُکھ ۔ (وَلی مُکھ) بندر ۔ میمون ۔ بوزینہ ۔
بَلی ہَارِی ۔ حصّہ لینے والا ۔
بَلیَہ ۔ / بَلوَان ۔ } طاقتور ۔ قوی ۔
بَم ۔ شور ۔ غل ۔ وہ آواز جو شیوجی کی پوجا کے وقت گالوں کو پھلا کر نکالتے ہیں ۔
بِمَان ۔ (وِمَان) تخت رواں ۔ ہوائی جہاز ۔ مجازاً تابوت ۔
بِمب ۔ / بِمبَا ۔ } تصویر ۔ عکس ۔ قرص آفتاب و مہتاب ۔ ایک قسم کا لال پھل ۔ کندرو ۔
بِمرِی ۔ ایک سیاہ کرم ۔
بِمُکھ ۔ (وِمُکھ) مخالف ۔ برخلاف ۔ محروم ۔ اُلٹا ۔ برعکس ۔ برگشتہ پھرا ہوا ۔ روگرداں ۔ گنہگار ۔
بِمَل ۔ (وِمَل) پاک ۔ صاف ۔ بے داغ ۔ پاکیزہ ۔
بَمَن ۔ (وَمَن) قئے ۔ استفراغ ۔
بَن ۔ (وَن) جنگل ۔ بیابان ۔
بِن ۔ / بِنَا ۔ } (وِن) (وِنَا) بغیر ۔ بدون ۔ سوا ۔ سوائے ۔ بلا ۔ الگ ۔ جدا
بِنَاش ۔ (وِنَاش) بربادی ۔ تباہی ۔ زوال ۔ نیستی ۔ نابودی ۔ فنا ۔ موت ۔
بِنَا کَارَن ۔ (وِنَا کَارَن) بے سبب ۔ بلا وجہ ۔
بِنَایَک ۔ (وِنَایَک) گنیش جی کا لقب ۔
بَنبَاس ۔ (وَنوَاس) جنگل میں رہنا ۔ جلاوطنی ۔

بَنبَاسی ۔ (ونواسی) صحرانشیں ۔ بیراگی ۔ جنگی ۔
بَنبَک ۔ سرخ رنگ ۔ آتشی رنگ ۔
بَن بِلاؤ ۔ (وَن بلاؤ) جنگلی بلی ۔
بَن بِہَار ۔ (وَن وِہَار) جنگلوں میں تفریح کرنے والا ۔
بَنِتَا ۔ (وَنِتَا) عورت ۔ زن ۔ جورو ۔ زوجہ ۔
بِنتی ۔ (وِنتی) عرض ۔ التجا ۔ التماس ۔ منّت ۔ عاجزی ۔ معذرت ۔ خوشامد ۔ لجاجت ۔ درخواست ۔ انقیاد ۔
بَنج ۔ / بَنَج ۔ } (وَنج) بیوپار ۔ تجارت ۔ سوداگری ۔ لین دین ۔
بَنجَارَہ ۔ (وَنجَارَہ) ایک فرقہ کا نام جو اکثر اناج بیلوں پر لاد کر ایک مقام سے دوسرے مقام پر لیجایا کرتا ہے ۔
بَنجَر ۔ افتادہ زمین جس پر کھیتی نہ ہوتی ہو ۔ اوسر ۔
بَنجَن ۔ (وِینجن) حرف صحیح ۔
بَنجَن ۔ (ونجن) پکوان ۔ کھانا ۔
بَنچَر ۔ (وَنچَر) صحراگرد ۔ جنگلی ۔ وحشی ۔ جنگلی جانور جیسے بندر وغیرہ ۔
بِند ۔ / بِندی ۔ / بُندا ۔ } (وِند) بوند ۔ قطرہ ۔ نقطہ ۔ نشان ۔ دھبّہ ۔ صفر ۔ نابود ۔
بِندا ۔ ٹیکا ۔ قشقہ جو پیشانی پر لگاتے ہیں ۔
بَندَن ۔ / بَندنَا ۔ } (وَندَن) تعظیم وتسلیمات کیلئے دست بستہ کھڑے ہوکر
بَندنوَار ۔ / بَندھنوار ۔ / بَندھن ہار ۔ } پھول اور پتوں وغیرہ کے وہ ہار جو شادی اور تیوہار وغیرہ کے دن دروازوں پر باندھتے ہیں
بِندُو ۔ بوند ۔ قطرہ ۔ نقطہ ۔

بلبھدر ۔ طاقتور۔ زورآور۔ تنومند۔ توانا۔ قوی۔ بلرام برادر کلاں سری کرشن جی کا لقب۔

بل بھوگ ۔ استحصال بالجبر۔

بلبیر ۔ (بلویر) زورآور۔ قوی۔ دلیر۔ شجیع۔ سری کرشن جی کا لقب

بلتکار ۔ زبردستی۔ زیادتی۔ ظلم۔ جبر۔

بلدھاری ۔ زورآور۔ قوی۔

بلدیو ۔ گوالا۔ بگولا۔ بادتُند۔ بلرام برادر کلاں سری کرشن جی کا

بلرام ۔ بلدیو شیش جی کا اوتار اور سری کرشن جی کے بڑے بھائی

بلرانڈ ۔ وہ بیوہ جس کا شوہر خردسالی میں مرگیا ہو۔

بلسنا ۔ (ولسنا) خوش ہونا۔ سیر ہونا۔ سُکھ پانا۔

بلشالی ۔ صاحب قوت۔ طاقتور۔

بلشِشٹھ ۔ بڑا طاقتور۔ شہ زور۔ نہایت مضبوط۔

بلکل ۔ دیکھو (ولکل) چھال۔ پوست درخت۔

بلکھنا ۔ (ولکھنا) دیکھنا۔ پہچاننا۔ بیقرار ہونا۔

بلگ ۔ (ولگ) الگ۔ علیحدگی۔ جدائی۔ پھوٹ۔ افتراق

بلگاؤ ۔ علیحدگی۔ جدائی۔

بلم ۔ / بلما ۔ } (ولم) عاشق۔ محب۔ پیتم۔ شوہر۔

بلم ۔ سوراخ۔ رخنہ۔

بلمب ۔ / بلمبھ ۔ } (ولمب) (ولمبھ) دیر۔ دیری۔ تاخیر۔ درنگ۔ تعویق۔ ڈھیل۔ سستی۔

بلمبنا ۔ / بلمبھنا ۔ } (ولمبنا) دیر کرنا۔ تعویق کرنا۔ ٹھہرنا۔

بلن ۔ (ولن) سمٹا ہوا۔ پچکا ہوا۔ سکڑا ہوا۔

بلِن ۔ / بل ندھی ۔ } بڑا طاقتور۔ زورآور۔

بلنگھن ۔ (ولنگھن) چڑھنا۔ کودنا۔

بلوا ۔ ریتیلا۔ ریت کا۔ ریگی۔

بلوان ۔ صاحب قوت۔ طاقتور۔ زورآور۔ پہلوان۔

بلوت ۔ بلوان۔ طاقتور۔ قوی۔

بلوتا ۔ طاقت۔ قوت۔ زور۔

بلوتی ۔ طاقتور عورت۔

بلوچن ۔ (ولوچن) دیکھنا۔ دیدار۔

بل وردھن ۔ قوت بڑھانے والا۔ مقوّی۔

بلوکن ۔ (ولوکن) نمائش۔ نظر۔ منظر۔

بلوکنا ۔ (ولوکنا) مطالعہ کرنا۔ دیکھنا۔

بلولا ۔ (ولولا) بُلبلا۔ حباب۔

بلونا ۔ / بلوونا ۔ } (بلوون) متھنا۔

بلونت ۔ (ونت صاحب کا) صاحب قوت۔ زورآور۔ طاقتور۔ توانا۔ قوی۔ پہلوان۔

بلوہ ۔ بیل کا درخت۔

بلہار ۔ صدقہ۔ قربانی۔

بلہاری ۔ نچھاور۔ تصدق۔ قربان جانا۔

بلہن ۔ بلغم۔

بل ہین ۔ کمزور۔ ناتوان۔ ضعیف۔ بیمار۔

بل ہینتا ۔ بے قوتی۔ کمزوری۔ ناتوانی۔

بلی ۔ صاحب قوت۔ زورآور۔ چڑھاوا۔ قربانی جو دیوتا کے سامنے چانول وغیرہ رکھکر دیجاتی ہے۔ ایک راجہس راجہ کا نام جسے وشنو بھگوان نے بامن اوتار لیکر پاتال میں داخل کیا تھا۔

بکوادی۔ بکنے والا۔ بکّی۔
بکہ ۔ بگلا۔ بوتیمار۔
بکھ ۔ } (وش) زہر۔ سم۔
بش ۔ }
بکھات۔ (وکھات) مشہور و معروف۔
بکھاد ۔ (وشاد) دُکھ۔ درد۔ رنج۔
بکھان۔ (وشان) ظاہر۔ مشہور۔ تعریف۔ بیان۔ تشریح۔ تفصیل۔ تصریح۔
بکھدھر۔ (وشدھر) زہرناک۔ زہرآلود۔ مجازاً سانپ۔
بکھم ۔ (وشم) زہر۔ سم۔ سخت۔ مشکل۔ دشوار۔
بکھے۔ دیکھو (وشے)
بکھیات۔ (وکھیات) تعریف۔ بیان۔ تفسیر۔ شہرت۔
بکھے بھوگ۔ (وشے بھوگ) لذائذ دنیوی۔ شہوات نفسانی۔
بگ۔ بگلا۔ کلنگ۔ بوتیمار۔
بگت۔ (وگت) بُرائی۔ خرابی۔ بدی۔ زبونی۔ بدرفتاری۔
بگرہ۔ (وگرہ) جسم۔ تصویر۔ دشمنی۔ جھگڑا۔ لڑائی۔
بگندھ۔ (وگندھ) بدبو۔ تعفن۔
بگھن ۔ } (وگھن) بگاڑ۔ خلل۔ رکاوٹ۔ روک ٹوک۔
بگھنہ۔ } اڑچن۔ مزاحمت۔ ممانعت۔ مخالفت۔
بگیان۔ (وگیان) عقل۔ دانش۔ علم۔
بگیان مے کوش۔ (وگیان مے کوش) آتما کا چوتھا غلاف جو بدھی کا ہے۔
بگیان واد۔ (وگیان واد) وہ فلسفہ مذہبی جس میں اشیائے کائنات کو بیرونی نہیں بلکہ اندرونی مانا جاتا ہے۔ آئیڈیلزم۔

بگیانی۔ (وگیانی) عاقل۔ دانا۔
بل ۔ زور۔ طاقت۔ قوت۔ توانائی۔ قدرت۔ لقب بلدیو جی کا۔ فوج۔ مضبوطی۔ بیج۔ کاکل۔ چڑھاوا۔
بل ۔ نثار۔ تصدق۔ قربانی۔ نذر۔
بل ۔ (بلم) عموماً ہر سوراخ۔ خصوصاً سوراخ مار۔
بلاپ۔ (ولاپ) گریہ۔ زاری۔ اندوہ۔ ماتم۔ نوحہ۔ رنج و غم۔
بلاپنا۔ } (ولاپنا) غم کرنا۔ رنج کرنا۔ رونا۔ ماتم کرنا۔
بلپنا۔ } دُکھ کرنا۔
بلات۔ زبردستی سے۔ جبر سے۔
بلاتکار ۔ } زبردستی۔ ظلم۔ جبر۔ زیادتی۔ دست درازی۔
بلتکار ۔ }
بلاڑ ۔ } (بڈال) بلی۔ گربہ۔
بلاو ۔ }
بلاس۔ (ولاس) خوشی۔ شادمانی۔ مسرت۔ عیش و عشرت۔ تفریح۔ بوس و کنار۔
بلاسی۔ (ولاسی) عیّاش۔ شہوت پرست۔
بُلاک۔ ناک میں پہننے کا ایک زیور۔
بلاکا ۔ بگلا۔ بوتیمار۔
بلارج۔ لقب سری کرشن جی کا۔
بلانڈ۔ (ولانڈ) بالشت۔ وجب۔
بلانوت۔ زورآور۔ طاقتور۔ قوی۔ مضبوط۔
بلاہک۔ بادل۔ ابر۔ راجہس۔
بلائی۔ (بڈائی) بلی یعنی کواڑ بند کرنے کی لکڑی۔
بلب۔ دیکھو (ولب) بیل دار درخت۔
بلبھ ۔ (ولبھ) پیارا۔ عزیز۔ دوست۔ مالک۔ نگرانکار۔

بِشَم جوَر ۔ (وِشَم جوَر) زہریلا بخار۔ تپ غب۔

بِشن ۔ } (وِشنو) پرورش کنندۂ عالم یعنی وشنو دیوتا۔
بِشنو ۔ } دسواں پُران۔

بِشن پَد ۔ (وِشن پَد) جس شعر و شاعری میں وشنو بھگوان کا
بیان ہو۔ حمد باری۔

بِشنوی ۔ (وِشنوی) وشنو دیوتا کا پیرو۔

بِشوا ۔ (وِشوا) دُنیا۔ سنسار۔

بِشواس ۔ (وِشواس) اعتبار۔ یقین۔

بِشو بیاپک ۔ (وِشو ویاپک) محیط کُل۔

بِشو چِکا ۔ (وِشو چِکا) مرض ہیضہ۔ تخمہ۔

بِشو رُوپ ۔ (وِشو رُوپ) خداوند تعالیٰ۔

بِشو بھر ۔ (وِشو بھر) پرورش کنندۂ عالم یعنی خداوند تعالیٰ۔

بِشو ایشور ۔ (وِشو ایشور) مالک جہاں یعنی خداوند تعالیٰ۔

بِشے ۔ (وِشے) حواس خمسہ یعنی باصرہ۔ سامعہ۔ شامہ۔ ذائقہ
لامسہ۔ شہوات ولذائذ دنیوی۔

بِشی ۔ (وِشی) نفس پرست۔ عیاش۔

بِشے بھوگ ۔ (وشے بھوگ) لذائذ دنیوی۔ شہوات نفسانی

بِشیش ۔ (وِشیش) زیادہ۔ کثرت۔ برتر۔ افضل فضیلت
صفت۔

بِشیشتا ۔ (وشیشتا) کثرت۔ افزونی۔ فراوانی۔ افراط۔
بہتات۔ برتری۔

بِشیکھ ۔ دیکھو (وِشیش)

بَک ۔ (وَک) بکنا۔ بوتیار۔ فضول گفتگو۔

بُکا ۔ مُٹھی بھر چٹکی۔

بِکار ۔ (وِکار) حالت اصلی سے کسی چیز کا متغیر ہونا۔ بگڑنا

ابتر ہونا۔ بدنما۔ بدشکل خلل۔ خراب۔ زحمت۔

بِکاسِت ۔ (وِکاسِت) کھِلا ہوا۔ شگفتہ۔

بکاسُر ۔ ایک راچھس کا نام جو بگلا بنکر سری کرشن جی ک
مارنے کے لئے گیا تھا۔ جسے سری کرشن نے مارڈا

بِکاش ۔ (وِکاش) چمک۔ تیزی۔ خوش۔ بشاش
چمکتا ہوا۔

بِکال ۔ (وِکال) دوپہر کے بعد کا وقت۔ بعد نصف النہ

بکتا ۔ (وَکتا) بولنے والا۔ بات کرنے والا۔ مقرر۔ لکچرا
باتونی۔ بکّی۔ یاوہ گو۔

بِکٹ ۔ (وِکٹ) مشکل۔ دشوار۔ مہیب۔ خوفناک
سخت۔ ڈراونا۔ ہولناک۔ خراب۔

بِکرار ۔ } (وِکرال) ڈراونا۔ خوفناک۔ مہیب۔ بدشکل۔
بِکرال ۔ }

بِکرت ۔ (وِکرت) تبدیل۔

بِکرم ۔ (وِکرم) قوت۔ شجاعت۔ دلیری۔ بہادری۔ غلبہ

بِکرے ۔ (وِکرے) بیچنا۔ فروخت کرنا۔ بیع۔

بِکسِت ۔ (وِکسِت) کھِلا ہوا۔ شگفتہ۔ پھیلا ہوا۔ کشاد

بِکسنا ۔ (وِکسنا) کھلنا۔ شگفتہ ہونا۔ پھولنا۔ خوش ہو
مُسکرانا۔

بِکل ۔ (وِکل) بےکل۔ بیاکل۔ بیتاب۔ بےچین۔ بیق
پریشان۔ دُکھی۔ گھبرایا ہوا۔

بَکل ۔ (وَکل) مولسری کا درخت۔

بَکل ۔ } (وَکل) چھلکا۔ چھال۔ پوست۔ چمڑا۔
بَکلا ۔ }

بِکلپ ۔ (وِکلپ) خواب و خیال۔ وہم تخیل۔ ترک عزم

بِشرانت ۔ (وِشرانت) آرام لیا ہوا۔

بِسَرجَل ۔ (وِسَرجَل) اخراج ۔ برخاستگی ۔ ارسال۔

بِسَرجَن ۔ (وِسَرجَن) کسی مذہبی رسم کا خاتمہ ۔

بِسَرگ ۔ (وِسَرگ) اخراج ۔ ترک ۔ جُدائی ۔ علیحدگی۔

بِسَرنا ۔ (وِسَرنا) بھول جانا۔

بِشِشتاد ویت ۔ (وِشِشتاد ویت) وحدت فی الکثرت

بِسمِت ۔ (وِسمِت) متحیر

بِسمَرَن ۔ (وِسمَرَن) بھول ۔ فراموش۔

بِسمئے ۔ (وِسمئے) تعجب ۔ حیرت ۔ پریشانی ۔ شک ۔ شبہہ ۔

بِسَن ۔ (وِسَن) خواہش ۔ آرزو ۔ محبت ۔ چاہ ۔ شوق ۔ شہوت
رغبت ۔ قصور ۔ بدی ۔ بُرائی ۔ عیب ۔ بُرا کام۔

بَسَن ۔ (وَسَن) جوڑا ۔ لباس ۔ پوشاک ۔ پوشش ۔ کپڑا ۔ پارچہ۔

بَسَنت ۔ (وَسَنت) موسم بہار جو چیت سے بیساکھ
تک رہتا ہے ۔ وہ گیت جو بسنت کے زمانہ میں
گائے جاتے ہیں ۔ گُل عصفر۔

بَسَنت پنچمی ۔ (وَسَنت پنچمی) ایک تہوار جو ماگھ سدی
پنچمی کو ہوتا ہے ۔

بَسَنت رِتو ۔ (وَسَنت رِتو) موسم بہاران ۔

بَسَنتی ۔ (وَسَنتی) زرد ۔ پیلا۔

بَسَندَر ۔ (وَسَندَر) اگنی دیوتا ۔ آگ کی پرستش ۔

بِشنی ۔ (وِشنی) اوباش ۔ عیاش ۔ زناکار ۔

بِشو ۔
بِشوا ۔ } (وِشوا) دنیا ۔ زمین ۔ زمین کی پیمائش کی ایک مقدار
بِشوہ ۔ } جو بیگے کا بیسواں حصّہ ہے ۔

بَسواری ۔ بانس کا جنگل۔

بِشواس ۔ (وِشواس) دوستی ۔ محبت ۔ اعتبار ۔ بھروسا ۔
اعتماد ۔ یقین ۔ اعتقاد ۔

بِشواس گھات ۔ (وِشواس گھات) دوستی میں دغا دینا ۔
محسن کُشی ۔

بِشواسی ۔ (وِشواسی) دوستی کرنے والا ۔ اعتبار
کرنے والا ۔ یقین کرنے والا ۔

بِشوکرما ۔ (وِشوکرما) دیوتاؤں کے معمار کا نام ۔

بَسیا ۔ بانسری ۔ بنسی ۔ نَے ۔

بَسیٹ ۔
بَسیٹھ ۔ } ایلچی ۔ قاصد ۔ پیام بر ۔ نامہ بر ۔ نائب ۔ گماشتہ ۔ ثالث

بَسیرا ۔ رات کے وقت ٹھہرنے کی جگہ ۔ پرندوں کا گھونسلہ یا اڈہ ۔

بِشیتا ۔ (وِشیتا) کثرت ۔ افزونی ۔ فراوانی ۔

بِشیکھ ۔ (وِشیش) خاص ۔ مخصوص ۔ خاصکر ۔ سرگزشت ۔
کثرت ۔ امتیاز ۔ فرق ۔ غیر مشابہت ۔ خاصیت ۔
عادت ۔ وہ سانپ جو حامل ارض ہے ۔

بِشیلا ۔ زہریلا ۔

بَش ۔ (وَش) طاقت ۔ قدرت ۔ اختیار ۔ قابو ۔ موقع ۔

بِش ۔ (وِش) زہر ۔ سم ۔

بِشاکھا ۔ (وِشاکھا) چاند کی سولھویں منزل ۔

بِشال ۔ (وِشال) کشادہ ۔ وسیع ۔ بڑا ۔ بزرگ ۔ بلند ۔ عظیم ۔

بِشٹا ۔ (وِشٹا) گوبر ۔ سرگیں ۔ کھاد ۔ غلاظت ۔ گندگی

بِش دَھر ۔ (وِش دَھر) زہریلا ۔ زہر آلود ۔ مجازاً سانپ ۔

بِشرام ۔ (وِشرام) چین ۔ آرام ۔ ٹھیراؤ ۔

بِشرام دھام ۔ (وِشرام دھام) آرامگاہ ۔ خوابگاہ ۔

بِشم ۔ (وِشم) بد ۔ بُرا ۔ تکلیف دہ ۔ زہر ۔

بَرْہمگیہ ۔ برہم (خداوند تعالیٰ) کو جاننے والا ۔ رُشی ۔ مُنی ۔
بَرْہمن ۔ وہ شخص جو برہما یعنی خالق مطلق اور بید کو جانتا ہو ۔
ہنود کے چار فرقوں میں سے پہلا فرقہ ۔
بَرْہمنیہ ۔ برہمن کے قابل ۔ برہما کا ۔ احکام بید
بَرْہمہ ۔ دیکھو (برہم)
بَرْہمہ بدیا ۔ (وِدْیا) علم تصوف ۔
بَرْہمہ رُشی ۔ رشیوں کا ایک درجہ ۔
بَرْہمہ سوتر ۔ جنیو ۔ زنار ۔ بیدانت ۔
بَرْہمہ وادی ۔ برہم گیانی ۔ بیدانتی ۔
بَرْہمہ نِرْوان ۔ فنا فی اللہ ۔
بَرْہمہ یوگ ۔ خداوند تعالیٰ کی عبادت ۔
بِرْہن ۔ (وِرْہن) زن مہجور یعنی وہ عورت جو فراق یار سے
رنجور ہو ۔
بُرْہنل ۔ }
بُرْہنلا ۔ } نامرد ۔ عنّین ۔
بِرْہنی ۔ (وِرْہنی) وہ عورت جو اپنے شوہر (یا عاشق)
سے جدائی میں ہو ۔
بَرْہا ۔ مور کے پر ۔ چراگاہ ۔
بَرْہی ۔ مور ۔ طاؤس ۔
بِرْہی ۔ (وِرْہی) مریض عشق ۔ عاشق صادق ۔
بِرْہیا ۔ (وِرْہیا) عاشق مہجور ۔
بِرْیا ۔ موقع ۔ وقت ۔
بَریائی ۔ شیخی ۔ خوشی ۔
بَریش ۔ (وَریش) سال ۔ سنہ ۔
بُرْبھاگی ۔ بدنصیب ۔ نیز خوش نصیب ۔

بَرْوَاگنی ۔ }
بَرْوانل ۔ } سمندر کی تہ کی آگ ۔ دوزخی حصہ ۔
بَڑھیا ۔ قیمتی ۔ مہنگا ۔ گراں ۔
بَس ۔ (وَش) قابو ۔ اختیار ۔
بِس ۔ دیکھو (وِش) زہر ۔ سم ۔
بِسارنا ۔ بھلا دینا ۔
بِساہنا ۔ خریدنا ۔ مول لینا ۔
بَسْت ۔ } (وَسْت ۔ وَسْتو) سامان ۔ اسباب ۔ چیز ۔ شئے ۔
بَسْتو ۔ } اثاثہ ۔ جائداد ۔ برگ ونوا ۔
بِسْتار ۔ (وِسْتار) بہت ۔ کثرت ۔ زیادہ ۔ نہایت پھیلاؤ
وسعت ۔ فراخی ۔ تفصیل ۔ تشریح ۔
بِسْتار پُورْبک ۔ (وِسْتار پُورْوَک) بالتفصیل ۔
بِسْتارنا ۔ (وِسْتارنا) پھیلانا ۔ کشادہ کرنا ۔
بِسْتالتا ۔ (وِسْتالتا) بڑپن ۔ کشادگی ۔
بَسْتر ۔ (وَسْتر) کپڑا ۔ پارچہ ۔ لباس ۔ پوشاک ۔
بِسْترت ۔ (وِسْترت) پھیلاؤ ۔ مفصل ۔
بَسْتو ۔ (وَسْتو) دیکھو (بَسْت)
بِسَد ۔ (وِشَد) سفید ۔ صاف ۔ شفاف ۔ خالص ۔
بَسُدھا ۔ (وَسُدھا) جہاں ۔ دنیا ۔ زمین ۔
بَسُدیو ۔ (وَسُودیو) سری کرشن جی کے والد اور شورسین
کے بیٹے کا نام ۔
بِسَر ۔ (وِسَر) بغیر ۔ بدون ۔
بِسْرا ۔ بھولنے والا ۔ غافل ۔ فراموش ۔
بِسْرام ۔ (وِشْرام) آرام ۔ راحت ۔ آسودگی ۔ قیام ۔
توقف ۔ سکون ۔ چین ۔ سکھ ۔

بُرَہسپت بَار۔ (وار) جمعرات پنجشنبہ۔یوم الخمیس۔
بُرَہسپتی۔علم کے دیوتا جو دیوتاؤں کے مرشد ہیں۔
بَرَہم ۔ واجب الوجود جس میں یہ بے بود ونمود کائنات جلوہ گر ہے
روح اعظم۔ہستی اعلیٰ۔ساتواں پران۔
بَرَہما۔قادر مطلق۔بید۔ریاضت۔برہمن۔
بَرَہماکشر۔تینوں دیوتاؤں کا منتر۔دیکھو (اُوم)
بَرَہمانڈ۔عالم کبیر۔
بَرَہمہ بَادی۔ (وادی) ہمہ اوست کا معتقد۔بید انتی۔
بَرَہمہ بِدیا۔ (وِدیا) علم الٰہی۔مراد ہے تصوف سے۔
بَرَہمہ بھوت۔ فنا فی اللہ۔
بَرَہمہ بھوج۔ } برہمنوں کی ضیافت
بَرَہمہ بھوجن۔ }
بَرَہمہ پتر۔ایک دریا کا نام جو ملک تبت میں ہمالیہ کے مشرق سے
نکل کر خلیج بنگال میں گرتا ہے۔دریائے سرسوتی کا نام۔
بَرَہمہ تتو۔علم الٰہی۔خداشناسی۔
بَرَہمتوہ۔ برہما کو جاننے کی حالت۔الوہیت۔
بَرَہمہ چاری۔پہلا آشرمی۔بید خواں۔طالب علم۔زاہد۔مجاہد۔
انسان کی زندگی کے چار مدارج ہیں۔ان میں سے ابتدائی
پچیس سال تک کی عمر کو (برہمہ چریہ) کہتے ہیں۔اس عمر
میں وہ صرف بید شاستر پڑھتا ہے اور بیاہ نہیں کرتا۔
بَرَہمہ چریہ۔(چرج) پہلا آشرم منجملہ چار آشرموں کے۔زمانہ
طالب علمی۔زمانہ مجردی۔
بَرَہمہ ڈنڈ۔ برہمہ چاری کا ڈنڈا (عصا)۔دعائے بد۔
لعنت۔نفرین۔
بَرَہمہ راتری۔ برہما کی رات۔چھ مہینے کی وہ رات جس میں

سری کرشن نے راس کیا تھا۔
بَرَہمہ راکشش۔ (راچھس) عفریت۔بھوت کی ایک قسم۔
بَرَہمہ رشی۔وہ رشی جو خالق مطلق کو ہمیشہ یاد کیا کرے۔جیسے
بشٹ وغیرہ۔
بَرَہمہ رندھر۔ ژرمہ سر جو حالت شیر خوارگی میں متحرک ہوتا
ہے۔تالو۔تار سر۔
بَرَہمہ سپرش۔قرب ذات باری تعالیٰ۔
بَرَہمہ سوتر۔اُتر میمانسا یا بیدانت شاستر کے سوتروں کا
مجموعہ۔بیاس جی کے مصنفہ سوتر جو علم وحدانیت اور
معرفت میں ہے۔جنیو۔زنار۔
بَرَہمہ گھات۔ برہمن کشی۔
بَرَہمہ گیان۔علم خداشناسی۔علم الحق۔
بَرَہمہ گیانی۔عرفان الٰہی کا عالم۔
بَرَہمہ لوک۔ برہما کا دار الخلافہ۔عالم علوی۔
بَرَہمہ وِت۔ہمہ دان۔
بَرَہمہ ہتیہ۔ برہمن کشی۔
بَرَہمہ ہوتر۔وہ معافی جاگیر جو مذہبی رسوم کی ادائی کیلئے
برہمن کو دی گئی ہو۔
بَرَہما۔خالق مطلق۔
بَرَہماستر۔ایک طرح کا استر (ہتھیار) جو منتر سے چلایا جاتا ہے۔
بَرَہماسن۔مراقبہ کی ایک طرح کی نشست۔
بَرَہمانڈ۔بیضۂ دنیا یعنی کرۂ ارض۔عالم۔کاسۂ سر۔
بَرَہمانند۔ سرور سرمدی۔
بَرَہماورت۔ وہ خطہ ملک جو دریائے سرسوتی اور درشدوتی
کے مابین دہلی کے شمال مغرب میں واقع ہے۔

بِرْشْچِکْ ۔ (وِرْشْچِکْ) بچھو۔ عقرب۔ برج عقرب۔
بِرَکْت ۔ دیکھو (وِرَکْت) وہ جس نے دنیا اور مافیہا کو ترک کر دیا ہو۔ تارک دنیا۔
بِرَکْش ۔ (وِرَکْش) درخت۔ شجر۔
بَرْکھا ۔ (وَرْشا) برسات۔ بارش۔ باران۔
بَرِکھ ۔ برج ثور۔
بَرْگ ۔ (وَرْگ) نوع۔ قسم۔ جنس۔ ذات۔ صنف۔ طبقہ۔ فصل۔ باب۔ درجہ۔ زمرہ۔ حصہ کتاب کا۔ کسی عدد کا مربع۔ وہ حروف جو ایک ہی حرکت سے نمودار ہوں۔
بَرْگَد ۔ ایک مشہور درخت۔
بِرَلْ ۔ (وِرَلْ) کھلا ہوا۔ جُدا۔ نازک۔ تھوڑا۔ شاذ۔
بِرْلا ۔ (وِرْلا) کوئی کوئی۔ خال خال۔ شاذ و نادر۔ انوکھا۔ نادر۔ عجیب۔ لاثانی۔ کمیاب۔
بَرْما ۔ (وَرْما) زرہ۔ بکتر۔ ایک قسم کا ہتیار۔ چھتری قوم کا لقب۔
بَرُنْ ۔ (وَرُنْ) رب المارِ یعنی خداوند باران۔ جانب مغرب۔
بَرَنْ ۔ (وَرَنْ) سوا۔ علاوہ۔ بھی۔ بلکہ۔ مگر۔ بہ نسبت۔ خصوصاً۔ لیکن۔ مزید براں۔ برخلاف۔ کچھ کچھ۔
بَرَنْ ۔ (وَرْنْ) رنگ۔ لون۔ قوم۔ ذات۔ مذہب۔ ملت۔ قسم۔ فرقہ۔ قبیلہ۔ تعریف۔ ستائش۔ درجہ۔ جنس۔ صورت۔ لباس۔ خصلت۔ مزاج۔ ہندوؤں کے چاروں ورن یعنی برہمن۔ چھتری۔ بیش۔ شودر۔
بَرْنا ۔ (وَرْنا) شادی کرنا۔ بیاہ کرنا۔
بَرَنْ آشْرَمْ ۔ دیکھو (وَرَنْ آشْرَمْ)
بَرُنالیے ۔ (وَرُنالیے) سمندر۔ دریا۔
بِرِنْد ۔ دیکھو (وِرِنْد) گروہ۔ ڈھیر۔ مجمع۔ جھنڈ۔ تودہ۔ انبار۔

بِرِنْدا ۔ دیکھو (وِرِنْدا) تلسی کا درخت۔
بِرِنْدا بَنْ ۔ (وِرِنْدا وَنْ) برج کے ایک شہر کا نام۔
بَرَنْ دَھرْم ۔ دیکھو (وَرَنْ دَھرْم) وہ فرض جو جملہ فرقوں پر جُدا جُدا عائد کیا گیا ہے۔
بَرَنْ شَنْکَر ۔ (وَرَنْ شَنْکَر) وہ اولاد جو غیر قوم یا غیر منکوحہ عورت سے ہو۔ حرامزادہ۔ دوغلا۔ دونسلا۔
بَرَنْ مالا ۔ (وَرَنْ مالا) حروف تہجی۔
بَرْنَنْ ۔ (وَرْنَنْ) تعریف۔ ثنا۔ مدح۔ بیان۔ شرح۔ اظہار۔
بَرْنَنا ۔ (وَرْنَنا) تعریف کرنا۔ بیان کرنا۔ شرح کرنا۔
بَرَنْ ہِینْ ۔ (وَرَنْ ہِینْ) ذات کے باہر۔ برادری سے خارج۔
بَرُنی ۔ (وَرُنی) پلک۔ مژگان۔
بِرُوا ۔ درخت۔ شجر۔
بِرُوپ ۔ (وِرُوپ) بدصورت۔ بدشکل۔
بِرُودھ ۔ (وِرُودھ) خلاف۔ فرق۔ ضد۔ مقابل۔ جھگڑا۔ مخالفت۔ اختلاف۔ خصومت۔ دشمنی۔ عداوت۔
بِرُودھی ۔ (وِرُودھی) مخالف۔ دشمن۔ عدو۔
بِرُوگ ۔ (وِرُوگ) جُدائی۔ مفارقت۔ ہجر۔ علیحدگی۔ غیر حاضری۔
بِرُوگَنْ ۔ (وِرُوگَنْ) وہ عورت جو درد مفارقت سے رنجور ہو۔
بِرُوگی ۔ (وِرُوگی) بچھڑا ہوا عاشق۔
بِرَہ ۔ (وِرَہ) فرقت۔ جدائی۔ مفارقت۔ ہجر۔ وہ گانا جس میں عاشق و معشوق کی مفارقت کا بیان ہو۔
بَرْہَر ۔ مور کے پر۔ پر طاؤس۔ پتا۔ برگ۔
بِرْہا ۔ فراق کے مضمون کا گیت۔
بِرْہَسْپَت ۔ برہسپ۔ مشتری۔ دیوتاؤں کے مرشد کا نام۔

بَرْتی ۔ (وُرتی) خاصیت ۔طبیعت ۔چال چلن۔ توجہ دل ۔نفس وجہ معاش ۔جائداد۔

بَرْج ۔(وَرْج) متھرا کا ضلع جس میں متھرا ۔گوکل ۔بندرابن وغیرہ شامل ہیں ۔(یہ مقام سری کرشن جی کے طفلانہ کھیل کود اور اُن کے موزوہونے کی وجہ مشہور ہے) گوشالہ۔

بَرْج باسی ۔(وَرْج وَاسی) برج کا رہنے والا۔

بَرْج بالا ۔برج کی عورت ۔گوپی۔

بَرْج بَنِتا ۔(وَنِتا) برج دیش کی عورت۔

بَرْج بھاشا ۔ } (وَرْج بھاشا) برج کی بولی یعنی متھرا اور
بَرْج بھاکھا ۔ } بندرابن کی زبان۔

بَرْج چَنْدَر ۔مجازاً سری کرشن چندر۔

بَرْج رَاج ۔برج کے مالک یعنی سری کرشن چندر۔

بَرْج کِشُور ۔(وَرْج کِشُور) برج کا نوجوان یعنی سری کرشن۔

بَرْج کِشُوری ۔(وَرْج کِشُوری) رادھکا جی کا لقب۔

بَرْج مَنْڈَل ۔برج کا ضلع۔

بَرْجَن ۔(وَرْجَن) روک ۔ترک ۔اِمتناع۔

بَرْج نَار ۔برج دیش کی عورت۔

بَرْج نَاگَر ۔(وَرْج ناگر) برج کا عقلمند یعنی سری کرشن۔

بَرْج نَاگَری ۔(وَرْج ناگری) رادھکا جیو ۔گوپی۔

بَرْج نَایَک ۔برج کے مالک یعنی سری کرشن چندر۔

بَرْجوری ۔زبردستی۔

بِرچھ ۔(وِرِکش) درخت ۔شجر۔

بِرچھِک ۔(وِرِچھِک) بچھو ۔عقرب ۔بُرج عقرب۔

بَرَد ۔ناموری ۔بانا ۔علامت بزرگی ۔لباس ۔ہتھیار۔

بَرْدَان ۔(وَرْدَان) دعا کی اجابت ۔عہد ۔عروس کی رونمائی ۔وہ تحفہ جو دولہا کی جانب سے دلہن کو شادی کے وقت دیا جائے۔

بِرْدَاوَلی ۔خاندان کی تعریف ۔بڑی ناموری۔

بَرْدَائی ۔(وَرْدَائی) بخشش دینے والا۔

بَرْدَایَک ۔(وَرْدَایَک) برکت دینے والا۔

بَرْدھ ۔بیل ۔سانڈ ۔نرگاؤ۔

بِرُدھ ۔(وِرُدھ) مخالف ۔برعکس ۔برخلاف ۔دشمن۔

بِرِدّھ ۔ } (وِردھ ۔وِرِدّھی) زیادتی ۔افزونی ۔بیشی ۔ترقی۔
بِرِدّھی ۔ } بالیدگی ۔روئیدگی ۔کثرت ۔بہتات۔

بِرُدّھ ۔(وُرِدّھ) بوڑھا ۔ضعیف ۔پیر ۔کہنہ ۔قدیم۔

بِرُدھتا ۔(وِرُدھتا) مخالفت ۔دشمنی ۔حسد۔

بِرَس ۔(وِرَس) خلاف ۔بے لطف۔

بَرَسَن ہار ۔برسنے والا ۔مطیر۔

بَرَش ۔(وَرَش) بارش ۔باراں۔

بَرْش ۔(وَرْش) برس ۔سال ۔سنہ۔

بِرْش ۔(وِرْش) بیل ۔گائے ۔برج ثور۔

بَرْشا ۔(وَرْشا) برکھا ۔برسات ۔بارش ۔باران۔

بَرْشا رُت ۔ } (وَرْشا رُت) موسم باراں ۔(۱۵ اساڑھ
بَرْکھا رُت ۔ } سے ۱۵ بھادوں تک کا زمانہ۔)

بَرْشاسَن ۔(وَرْشاسَن) سالیانہ۔

بَرْشا کال ۔ } (وَرْشا کال ۔بَرْشکال) موسم باراں۔
بَرْشکال ۔ }

بِرْشبھ ۔ } (وِرْشبھ) بیل ۔گائے ۔برج ثور۔
بِرْکھبھ ۔ }

بُرْشٹ ۔ } (وُرْشٹ) بارش ۔باران۔
بُرْکھ ۔ }

بَدّی ۔ (سُدی) بدر سے ہلال تک کا زمانہ۔ اندھیرا پکھ۔ نہینے کا پہلا پاکھ۔ کرشن پکش۔
بِدِیا ۔ (وِدیا) علم۔ دانش۔ ہنر۔
بِدیا دھر ۔ (وِدیا دھر) صاحب علم و ہنر جنت کے خدمتگذاروں میں سے ایک کا نام۔
بِدیارتھی ۔ (وِدیارتھی) تلمیذ۔ شاگرد۔ طالب علم۔
بِدیالیہ ۔ (وِدیالیہ) مدرسہ۔ دبستان۔
بِدیاوان ۔ (وِدیاوان) صاحب علم و دانش۔ عالم۔ پنڈت۔
بِدیش ۔ (وِدیش) پردیس۔ ملک غیر۔ دیار غریب۔
بِدیشی ۔ (وِدیشی) پردیسی۔ غیرملکی۔ اجنبی۔ غریب الدیار۔
بِدیہہ ۔ (وِدیہہ) وہ جو باوجود ہونے جسم کے غرورِ جسم نہ رکھتا ہو۔ ازخود فراموش۔
بِدیہہ مُکت ۔ (وِدیہہ مُکت) بغیر جسم کے موکش یعنی نجات۔
بِدیہہ موکش ۔ (وِدیہہ موکش) بغیر جسم کے موکش یعنی نجات۔
بِڈال ۔ (وِڈال) بلی۔ گربہ۔
بَر ۔ (وَر) دعائے نیک۔ برکت۔ نیکی۔ بخشش۔ دولہا۔ شوہر۔ خاوند۔ داماد۔ جنوائی۔ مالک۔
بِراٹ ۔ (وِراٹ) دنیا۔ عالم۔ شان و شوکت۔ اُس بھگوت سروپ کا نام جس کے ہر موئے بدن میں بیشمار برہمانڈ (عوالم) وابستہ ہیں۔
بِراٹ روپ ۔ (وِراٹ روپ) ہیئت مجموعی جملہ عالم۔
بِراج ۔ (وِراج) شان و شوکت۔ خوبصورتی۔
بِراجمان ۔ (وِراجمان) صاحب زیبائش۔ صدرنشین۔ بیٹھنا۔ قیام کرنا۔ نمایاں۔ عمدہ۔
بِراجنا ۔ (وِراجنا) زیب دینا۔ آرام پانا۔ سکھ سے رہنا۔ بیٹھنا۔ جلوہ فرمانا۔ رونق افروز ہونا۔
بِراگ ۔ (وِراگ) بے خواہشی۔ بے رغبتی۔ نفرت۔
بِراگی ۔ (وِراگی) وہ جس کو کسی چیز کی خواہش نہ ہو۔ بیراگی۔ راہب۔
بِرام ۔ (وِرام) آخر۔ انجام۔ علامت۔ عرصہ۔ وقفہ۔ دیر۔ بے چین۔ پریشان۔ آرام۔ سکون۔
بِرانا ۔ پرایا۔ دوسرے کا۔
بَراہ ۔ (وَراہ) سُور۔ خوک۔ وشنو کا تیسرا اوتار۔
بَراہ اوتار ۔ (وَراہ اوتار) تیسرا اوتار۔
بَراہمن ۔ دیکھو (برہمن)
بِربس ۔ طاقت۔ زور۔ دلیری۔ بہادری۔ قوت۔
بِرت ۔ قابلیت۔ طاقت۔
بَرَت ۔ (وَرَت) وہ فعل یا کام جو ثواب کے لئے کیا جائے۔ روزہ۔ وظیفہ۔ عادت۔ مہارت۔
بِرتِ ۔ (وِرتِ) مقرر کرنا۔ قائم مقام۔ (رسومات مذہبی کی ادائی میں)
بِرتّ ۔ (وِرتّ) ذریعۂ معاش۔ وجہ معاش۔ آمدنی۔ جائداد۔ روزی۔ وہ جائداد جو کسی مذہبی یا خیراتی کام کے لئے وقف ہو۔
بِرتانت ۔ (وِرتانت) کیفیت۔ حال۔ خبر۔ احوال۔ واقعہ۔ تاریخ۔ روایت۔
بَرتمان ۔ (وَرتمان) زمانہ حال۔ زمانۂ موجودہ۔ فعل حال۔ کیفیت۔
بِرتھہ ۔ } (وِرتھہ۔ وِرتھا) بے کار۔ بے فائدہ۔ بے معنی۔ مہمل۔ فضول۔ رائیگاں۔ لاحاصل۔ عبث۔ ناکارہ۔
بِرتھا ۔ }
بَرتی ۔ (وَرتی) روزہ دار۔ متقی۔ زاہد۔ صائم۔ راہب۔

بُدوان ۔ (وِدْوانْ) صاحب علم ۔ عالم ۔ پنڈت ۔

بَدھ ۔ (وَدھ) قتل ۔ ہلاکت ۔ مار ڈالنا قتل کرنا ۔

بَدھ ۔ بندھا ہوا ۔ باندھا گیا ۔ روکا ہوا ۔ جما ہوا ۔ ثابت ۔

بِدھ ۔ (وِدھ) طریقہ ۔ طور ۔ طرح ۔ دستور ۔ قانون ۔ وضع ۔ ڈھب

رواج ۔ نام برہما کا ۔

بِدھُ ۔ (وِدُھ) چاند ۔ ماہ ۔ قمر ۔ کافور ۔ وشنو ۔ ایک راچھس

بُدھ ۔ دانا ۔ عاقل ۔ عالم ۔ ستارہ عطارد ۔ ایک راجہ ۔

روز چہارشنبہ ۔

بُدھ ۔ جانا ہوا ۔ جاگتا ہوا ۔ مشہور ۔ وشنو کا نواں اوتار ۔

بودھ مذہب کا بانی ۔

بُدھِ ۔ عقل ۔ دانش ۔ سمجھ ۔ تمیز ۔

بَدھا ۔ (وَدھا) قتل کُشت وخون ۔

بِدھاتا ۔ (وِدھاتا) خالق مطلق ۔

بِدھان ۔ (وِدھان) طریقہ ۔ دستور ۔ رواج ۔ رسم ۔ ضابطہ ۔

بُدھان ۔ گرو ۔ مرشد ۔ پنڈت ۔ عالم ۔

بَدھاوا ۔ خوشی ۔ مبارک باد ۔ تہنیت ۔ ترانۂ مبارکباد شادیانہ

بَدھائی ۔ بالیدگی ۔ خوشی ۔ مبارکبادی ۔ خوشی کا باجہ ۔

بُدھ بار ۔ (بُدھ وار) روز چہارشنبہ ۔

بُدھِت ۔ جانا ہوا معلوم ۔ محسوس ۔

بُدھ جن ۔ عالم لوگ ۔ علما ۔

بَدھِر ۔ بہرا جو سنتا نہ ہو ۔

بَدھستان ۔ (وَدھستان) دارگاہ ۔ مذبح ۔

بَدھک ۔ قیدی ۔ اسیر ۔

بَدھک ۔ (وَدھِک) جان سے مار ڈالنے والا ۔ جلاد ۔

بِدھک ۔ قاتل ۔ شکاری ۔ صیاد ۔ قصاب ۔

بَدھی ۔

بُدھ لوک ۔ عالم فضا ۔ اعراف ۔

بُدھ مت ۔ صاحب عقل و دانش ۔ سمجھدار ۔

بُدھ متی ۔ سمجھدار عورت ۔ عاقلہ ۔

بَدھن ۔ (وَدھن) قتل کشت وخون ۔

بَدھنا ۔ (وَدھنا) مار ڈالنا ۔ ہلاک کرنا ۔ قتل کرنا ۔ توڑنا ۔

بِدھنا ۔ (وِدھنا) چھچھویا جانا ۔ برہماجی کا لقب ۔

بَدھو ۔ (وَدھو) دُلہن ۔ عروس ۔ بہو ۔ زوجہ ۔ عورت ۔ جیسے

(کُل وَدھو) یعنی اعلیٰ خاندان کی عورت ۔

بِدھوا ۔ (وِدھوا) رانڈ ۔ بیوہ ۔

بُدھوار ۔ بُدھ کا دن ۔ چہارشنبہ ۔ یوم الاربعہ ۔

بُدھوان ۔ (بُدھوان) عقلمند ۔ دانا ۔ زیرک ۔

بِدھوت ۔ (وِدھوت) حسب طریقہ ۔ بموجب رواج ۔

بَدھوٹی ۔ (وَدھوٹی) جوان عورت ۔ جورو ۔

بِدھونش ۔ (وِدھونش) تباہ ۔ برباد ۔ استیصال ۔

بِدھی ۔ (وِدھی) طریقہ ۔ طور ۔ فرض ۔ مقدر ۔

بُدھی ۔ عقل ۔ تمیز ۔ سمجھ ۔ دانش ۔ سوچ ۔ بچار ۔

بُدھی اندریہ ۔ حواس خمسہ باطنی ۔

بُدھی بل ۔ قوت مدرکہ ۔

بُدھی بھرشٹ ۔ بے عقل ۔ ناسمجھ ۔ مخبوط ۔

بُدھی مان ۔ (بُدھی وان) سمجھدار ۔ صاحب خرد ۔ دانا ۔ عاقل ۔

بُدھیندری ۔ قوت متخیلہ یا آلۂ حس وحرکت جیسے دل ۔

کان ۔ ناک ۔ زبان ۔ پوست ۔

بَدھیہ ۔ (وَدھیہ) مار ڈالنے کے قابل ۔ مستوجب قتل ۔

بَدھیہ ستھان ۔ پھانسی دینے کی جگہ ۔ مقتل ۔

بُدھی ہین ۔ بے عقل ۔ ناسمجھ ۔ احمق ۔ مورکھ ۔

بَجْر ۔ (وَجْر) ہیرا۔ الماس بجلی۔ برق۔ دُرشت سخت مضبوط۔
بَجْرا ۔ ایک قسم کی کشتی جس پر بیٹھ کر سیر کرتے ہیں۔
بَجْرنگ ۔ (وَجْرنگ) مضبوط جسم والا۔ مجازاً ہنومان۔
بَجْرنگی ۔ (وَجْرنگی) ایک طرح کا ٹیکا جسے ہنومان کے معتقد لگاتے ہیں۔
بِجْری ۔ بجلی۔
بِجنا ۔ دیکھو (وِجنا) پنکھا۔ بادکش۔
بَجنتر ۔ } باجے والا۔ نےنواز۔
بَجنتری ۔ }
بِجُوکہ ۔ بجوُ۔ کفتار۔
بِجُوگ ۔ (وِیُوگ) جُدائی۔ مفارقت۔ بخت بد۔ قران النحسین
بِجُوگی (وِیُوگی) وہ جو اپنے محبوب سے جدا ہوگیا ہو۔ بدقسمت۔ بدنصیب
بِجَے ۔ (وِجَے) مظفر۔ فیروزمند۔ فاتح۔ ناصر۔
بِجَے ۔ (وِجَے) فتحمندی۔ فیروزی۔ نصرت۔ شادکامی۔
بِجَے دَشمی ۔ (وِجَےدَشمی) سری رامچندرجی کی فتح کی یادگار جو راون پر حاصل ہوئی تھی۔
بِچار ۔ (وِچار) سوچ۔ غور۔ فکر۔ خیال۔ تدبیر۔
بِچارت ۔ (وِچارت) غور کیا ہوا۔ سوچا گیا۔ تحقیق کیا ہوا۔
بِچارک ۔ (وِچارک) غوروفکر کرنے والا۔ تحقیق کرنیوالا۔ محقق۔ منصف۔ جج۔ حاکم۔
بِچارنا ۔ (وِچارنا) سوچنا۔ غور کرنا۔ تحقیقات کرنا۔ اندیشہ کرنا
بِچاری ۔ (وِچاری) سوچنے والا۔ غور کرنے والا۔
بِچاریہ ۔ (وِچاریہ) قابل غور۔ قابل بحث۔
بِچتر ۔ (وِچتر) عجیب۔ نادر۔ دلچسپ۔ بوقلمون۔
بِچترتا ۔ (وِچترتا) عجیب۔ نادر۔

بِچلت ۔ (وِچلت) پریشاں۔ متلون۔
بِچلنا ۔ (وِچلنا) جھکنا۔ پھسلنا۔ توڑنا۔ موڑنا۔ واپس ہونا۔ وعدہ خلافی کرنا۔
بَچن ۔ (وَچن) بات۔ گفتگو۔ کلام۔ سخن۔ عہد۔ وعدہ۔ قول وقرار۔ شرط۔ کہنا۔
بَچن پال ۔ (وَچن پال) بات کا پکا۔ بات کا دھنی۔
بَچن پتر ۔ (وَچن پتر) اقرارنامہ۔ عہدنامہ۔
بِچھڑنا ۔ جدا ہونا۔ الگ ہونا۔
بِچھوہ ۔ } جدائی۔ فراق۔ مفارقت۔
بِچھوہا ۔ }
بُدْ ۔ زوال ماہ کی تین راتیں۔ محاق۔
بِدا ۔ (وِدا) } جدائی۔ وداع۔ رخصت۔ اجازت۔
بِدائی ۔ } چھٹی۔ روانگی۔ جانے کی اجازت۔
بِدا ۔ ہونہار۔
بِدارن ۔ (وِدارن) جدا کرنا۔ توڑنا۔ پھاڑنا۔ چیرنا۔ دور کرنا۔
بُدْبُد ۔ پانی کا بُلبلا۔ ببولا۔
بِدت ۔ (وِدت) مشہور۔ ظاہر۔ معروف۔ معلوم۔ جانا ہوا۔
بَدَر ۔ } بیر کا پھل یا درخت۔ سیب۔
بَدَری ۔ }
بَدرا ۔ ابر۔ بادل۔ سحاب۔
بَدرکا ۔ گنگا کے ایک معاون کا نام۔
بَدری کاشرم ۔ ایک تیرتھ کا مقام یعنی بدری ناتھ۔
بِدرُم ۔ (وِدرُم) مونگا۔ مرجان۔
بَدری ۔ بیر کا پھل۔ سیب۔
بَدن ۔ (وَدَن) مُنہ۔ رو۔ صورت۔ شکل۔ چہرہ۔

اَنگرَکھا۔ انگرکھا۔
اَنگ سَمسکار۔ جسم کو دھونا اور ابٹن لگانا۔
اَنگشٹھ۔ انگوٹھا۔ ابہام۔ انگوٹھے کی چوڑائی۔
اَنگ گرہ۔ اکڑبائی۔
اَنگکا۔ انگیا۔ سینہ بند۔ چولی۔ کرتی۔
اَنگُل۔ انگلی۔ انگشت۔ انگلی کی چوڑائی جو آٹھ جو کے برابر ہوتی ہے۔
اَنگُلی۔ ہاتھ پیر کے انگل۔ انگشت۔
اَنگلیٹ۔ جثہ۔ ڈیل ڈول۔
اَنگلی ترَان۔ چمڑے کا انگشتانہ۔ دستانہ۔
اَنگُلیات۔ انگوٹھی۔ انگشتری۔
اَنگلی مُدرا۔ مہر کی انگوٹھی جس پر نام کندہ ہو۔
اَنگن۔ (آنگن) گھر کے بیچ کا کھلا ہوا حصہ۔ انگنائی۔ صحن۔
اَنگنا۔ خوبصورت عورت۔
اَنگنائی۔ انگن۔ صحن۔
اَن گِنت۔ | اَن گِنَنت۔ | اَن گِنتی۔ } (اَن نفی کا) شمار نہیں کیا گیا۔ بے شمار۔ بےحساب بے حد۔
اَنگنیاس۔ شاستر کے احکام کے مطابق منتروں کو پڑھتے ہوئے ہاتھ۔ پیر۔ آنکھ وغیرہ کو مس کرنا یعنی چھونا۔
اَنگور۔ میوہ۔
اَنگوٹ۔ ڈول۔ آکار۔
اَنگوچھا۔ وہ کپڑا جس سے غسل کے بعد جسم پاک وصاف کریں یعنی تولیہ۔
اَنگ وِدیا۔ (دِیدیا) علم تشریح بدن۔ اناٹمی جسم کے منحوس و مسعود علامات کا علم۔ سامدرک۔
اَنگار شکٹی۔ | اَنگار دھانکا۔ } انگیٹھی۔ آتشدان۔ مجمر۔
اَنگورنا۔ گرم کرنا۔ خبر لینا۔
اَنگورہ۔ مچھر۔ پشہ۔
اَنگھ۔ (اَنفی کا) بے گناہ۔ بے عیب۔ پاک۔ بے جرم۔ بے قصور۔ معصوم۔
اَنگھرپ۔ درخت۔ شجر۔
اَنگھری۔ پانوں۔ پیر۔ جڑ۔ بیخ۔
اَنگی۔ یائے نسبتی یعنے صاحب جسم۔ جسم والا مجسم۔ بزرگ۔ افسر۔
اَنگیا۔ سینہ بند۔ چولی۔ شامانچہ۔
اَنگیا۔ حکم۔ اجازت۔ فرمان۔ تاکید۔
اَنگیا پک۔ اجازت دینے والا۔ حاکم۔
اَنگیٹ۔ ڈول۔ آکار۔
اَنگیٹھا۔ آتشدان۔ مجمر۔
اَنگیرا۔ ستارہ۔ تارا۔ برہما کا بیٹا اور برہسپتی کے باپ کا نام۔
اَنگیرت۔ قبول کیا ہوا۔ منظور کیا گیا۔ لیا ہوا۔
اَنگیرس۔ ایک رشی کا نام۔ برہسپتی کا نام۔ ساٹھ سالوں میں سے چھٹے سال کا نام۔ کتیرا گوند۔
اَنگیکار۔ قبول۔ منظور۔ رضامندی۔ اتفاق۔ اقرار۔ منظور۔ لینا۔ سہنا۔
اَنگیکرت۔ قبول کیا ہوا۔ مانا گیا۔ منظورہ۔
اَنل۔ آگ۔ آتش۔ شعلہ۔ آٹھ وسُوں میں سے ایک کا نام۔
اَنل۔ ہوا۔ باد۔ سانس۔ (۴۹) کی تعداد۔

اَنَّ کُوٹ۔ دیوالی کے دوسرے دن کا تیوہار جس میں ہندو لوگ بہت سا کھانا اور ترکاریاں بنا کر اپنے دیوتاؤں کو بھوگ چڑھاتے ہیں۔
اَنکوٹ۔ اخروٹ۔ گردگان۔
اَنکٹ وِدیا۔ (بدیا) علم حساب۔
اَنکوڑ۔ رشوت۔ گھوس۔
اَنکوڑ۔ دیکھو (اَنکڑ)
اَنکوڑنا۔ گرم کرنا۔ معلوم کرنا۔ خبر لینا۔
اَنکھ۔ غصہ۔ غضب۔ حسد۔ ڈاہ۔ رشک۔
اَنکھانا۔ غصہ ہونا۔ خفا ہونا۔ چڑھنا۔
اَنکھڑیا۔ اَنکھیا۔ } (آنکھ کی تصغیر) چشم۔ جھلک۔ محبت کی نظر۔
اَنکھوا۔ وہ شئے جو پہلے پہل بیج میں قوت نمو سے پیدا ہوتی ہے
اَنگ۔ جسم۔ بدن۔ تن۔ اندام۔ کالبد۔ عضو۔ جز و بدن ٹکڑا فرق۔ ترکیب۔ مددگار۔ ساعت تولد۔ وید کے چھ انگ فوج کے چار حصے یعنی (۱) ہاتھی۔ (۲) گھوڑا۔ (۳) رتھ۔ (۴) پیدل۔ بادشاہت کے سات انگ یعنی راجہ۔ وزیر۔ دوست۔ خزانہ۔ ملک۔ قلعہ۔ فوج۔ ایک ملک کا نام۔
اَنگ۔ پیچھے چلنے والا۔ پیرو۔ خادم۔ ملازم۔
اَنگا۔ جامہ۔ انگرکھا۔ قبا۔
اَنگار۔ اَنگارا۔ } جلتا ہوا کوئلا۔ آگ۔ آتش۔
اَنگار دھانِکا۔ انگیٹھی۔ آتشدان۔
اَنگارک۔ آگ کا جلتا ہوا ٹکڑا۔ بھنگرا۔ ستارۂ مریخ۔

اَنگارِک۔ انگیٹھی۔ آتشدان۔
اَنگار مَنی۔ مونگا۔ مرجان۔
اَنگا نگی بھاؤ۔ باہمی مدد۔
اَنگ بَل۔ طاقت جسمانی۔ قوت بازو۔
اَنگ پالِکا۔ دائی۔ قابلہ۔
اَنگ پَلِش۔ مددگار۔ معاون۔
اَنگِت۔ اشارہ۔ ایما۔ رائے۔ علامت۔ حرکت۔ تلاش۔ تحقیق۔ رفتار۔ چال چلن۔
اَنگ تِران۔ محافظ جسم۔ انگرکھا وغیرہ۔
اَنگج۔ جو جسم سے پیدا ہو۔ مجازاً بیٹا۔ پسر۔
اَنگجا۔ اَنگجائی۔ } مجازاً بیٹی۔ دختر۔
اَنگد۔ تعویذ۔ بازو بند کنگن۔ بالی نامی بانر کے بیٹے کا نام۔ لچھمن کے ایک بیٹے کا نام۔
اَنگ دَوار۔ جسم کے راستے یعنی ناک۔ کان۔ منہ وغیرہ کے دس سوراخ۔
اَنگ دیش۔ بھاگل پور کے قریب ایک ملک۔
اَنگِرا۔ تارہ۔ ستارہ۔ برہسپت کے والد کا نام۔
اَنگ راگ۔ غسل کے بعد جسم پر خوشبودار اشیا لگانا۔ اُبٹن۔
اَنگرکھا۔ ایک قسم کا جامہ جو مشہور ہے۔
اَنگرہ۔ مہربانی۔ شفقت۔ عنایت۔ لطف۔ مدد۔ سہارا۔
اَنگرہ پاتر۔ مہربان۔ لطف فرما۔ مددگار۔
اَنگرہیت۔ مہربانی کیا ہوا۔ مقبول۔ مرغوب۔ عزیز۔ مشکور
اَنگری۔ لباس۔ جامہ۔ زرہ۔ جلتہ۔
اَنگری۔ انگلی۔ انگشت۔

اَنِشٹ بھاوٗ۔ یعنی کام۔ کرودھ۔ موہ۔ لوبھ۔ وغیرہ۔
اَنِشٹھا۔ (اَنفی کا) بے قراری۔ بے ثباتی۔ ناپائداری۔
اَنُشٹھانٗ۔ عمل کرنا۔ احکام شاستر کے مطابق کوئی کام کرنا۔ کسی خاص اُمید پر عبادت کرنا۔ آغاز۔ ابتدا۔ توجہ۔ عمل۔ علل۔
اَنِشچِت۔ (اَنفی کا) جس کا تعین نہ ہوا ہو۔ جو قرار نہ پایا ہو۔
اَنِشچے۔ (اَنفی کا) غیر یقینی۔ مشتبہ۔
اَنِشِدھ۔ (اَنفی کا) غیر ممنوع۔ جائز۔ جس کی ممانعت نہ ہو۔
اَنِشک۔ (اَمشِک) حصہ دار۔
اَنشَنٗ۔ (اَن نفی کا) غذا سے بچنے والا۔ روزہ دار۔
اَنَشْوَرْ۔ (اَن نفی کا) نہ مٹنے والا۔ غیر فانی۔ قدیم۔
اَنشی۔ (اَمشی) حصہ دار۔ شریک۔ وارث۔
اَنک۔ آنک۔ ہندسہ۔ شمار۔ تعداد۔ نمبر۔ عدد۔ علامت۔ نشان۔ آنکڑا۔ چھاپ۔ تحریر۔ داغ۔ عیب۔ دھبہ۔ نوکی گنتی۔ گود۔ بغل۔ جسم۔ گناہ۔ تکلیف۔ قیمت۔ نرخ۔ بار۔ دفعہ۔ مرتبہ۔ ریکھا۔ ناٹک کا ہر ایک حصہ۔ وہ علامت جسے بچوں کے ماتھے پر نظر بد سے بچنے کے لئے بناتے ہیں۔
اَنک۔ بد۔ خراب۔ کمینہ۔ مکار۔
اَنک۔ لالچی۔ حاسد۔
اَنکانا۔ پرکھانا۔ جچوانا۔ دام کرنا۔
اَنکاوٗ۔ پرکھاوٗ۔ ٹھیراوٗ۔ نرخ۔ مول۔
اَنکِت۔ علامت کیا ہوا۔ گنا ہوا۔ شمار کیا ہوا۔ نشان لگایا ہوا۔ جانچا گیا۔ ہندسہ لگایا ہوا۔ مول ٹھیرایا ہوا۔ پرکھا ہوا۔ مہر کیا ہوا۔ چھپا ہوا۔ نقش کیا ہوا۔ لکھا ہوا۔ شامل کیا ہوا۔ تعریف کیا ہوا۔ ممنون کیا ہوا۔ داغدار۔
اَنکتھت۔ (اَن نفی کا) جو کہنے کے لائق نہ ہو۔ نظیر۔ مثال۔ کنایہ۔ استعارہ۔
اَنک دھارنٗ۔ گرم کئے ہوئے مُدرا (مہر) سے جسم پر سنکھ۔ چکر وغیرہ علامات داغنا۔

اَنکُر | بیج بونے کے بعد پہلے پہل جو اکھوا نکلتا ہے۔
اَنکُرا | کوپل۔ انگور۔ کلی۔ گابھ۔ نوزائیدہ۔

اَنکُرِت۔ اوگا ہوا۔ کوپل نکلا ہوا۔
اَنکُرک۔ گھونسلا۔ آشیانہ۔
اَنکُش۔ ہنکس۔ کجک فیل۔ آنکڑی۔ گج باگ۔

اَنکُش دھاری۔ | مہاوت۔ فیلبان۔
اَنکُش گرہ۔ |

اَنکشٗ۔ ہر دم۔ ہر وقت۔ دوامًا۔
اَنکک۔ گنتی کرنے والا۔ حساب رکھنے والا۔ محاسب۔ علم ہندسہ کا ماہر۔
اَنکِکا۔ گنتی کرنے والی یا حساب رکھنے والی عورت۔
اَنک کارٗ۔ جانچنے والا۔ اندازہ کرنے والا۔ جنگ یا بازی میں ہار جیت کا تعین کرنے والا۔
اَنک گنِت۔ علم حساب۔ علم ہندسہ۔
اَنک مالِکا۔ چھوٹا ہار۔ بغلگیری۔ ملاقات۔
اَنکنٗ۔ نشان کرنا۔ لکھنا۔ گرم دھات سے بازو پر سنکھ چکر وغیرہ علامات چھپوانا۔ گنتی کرنا۔
اَنکنا۔ علامت کرنا۔ نشان بنانا۔ لکھنا۔ چھاپنا۔ قیمت چکنا۔
اَنکنیہ۔ علامت یا نشان بنانے کے قابل۔ چھپانے کے لائق۔
اَنکوارٗ۔ کوکھ۔ گود۔ گودی۔ بغل۔ چھاتی۔ رشوت۔ نذر۔

خلاف دستور۔ بلا سبب۔ بلا وجہ۔

اَنْرُت۔ (اَنْ نفی کا) بے معنی۔ مہمل۔ لغو۔ پوچ۔ جھوٹ۔ دروغ۔

اَنَرْتھ۔ (اَنْ نفی کا) بے معنی۔ لاحاصل۔ بیکار۔ فضول۔ مہمل۔
نقصان۔ بگاڑ۔ بے فائدہ۔ بے مطلب۔

اَنَرْتھک۔ (اَنْ نفی کا) بیکار۔ فضول۔ بے وجہ۔

اَنَرْتھ کاری۔ نقصان دہ۔ مضرت رساں۔

اَنَرْتھی۔ (اَنْ نفی کا) بدکار۔ ظالم۔ مفسد۔ گنہگار۔ آگ لگانیوالا

اَنِرْدِشْٹ۔ (اَ نفی کا) جو بتایا نہ گیا ہو۔ جو کہنے کے قابل نہو بجید

اَنِرُدھ۔ (اَ نفی کا) جو روکا نہ جائے۔ پردمن کا بیٹا۔
سری کرشن جی کا پوتا اور اوشا کا شوہر۔

اَنَرَس۔ (اَنْ نفی کا) بے رس۔ بے مزہ۔ بدذائقہ۔ نفرت۔
ناخوشی۔ کراہیت۔ اَن بناؤ۔ پھوٹ۔ رنجش۔ ناچاقی۔
غصہ۔ مخالفت۔ بگاڑ۔

اَنَرَس۔ (اَنّ بمعنی غذا۔ رَس بمعنی عرق) کیلاوس۔

اَنَرْگَل۔ (اَنْ نفی کا) بے قید۔ بے روک ٹوک بے دھڑک
آزاد۔ بے غور۔ مسلسل۔

اَنَرْگھ۔ (اَنْ نفی کا) بے بہا۔ لاقیمت۔ نہایت اعلیٰ۔
کم قیمت۔ ارزاں۔

اَنِرْمَل۔ (اَ نفی کا) ناپاک۔ ناصاف۔ گندہ۔ میلا۔ غلیظ۔

اَنِرْنِت۔ (اَ نفی کا) جو قرار نہ دیا گیا ہو۔ جو تعین نہ کیا گیا ہو۔

اَنْ رِنی۔ (اَنْ نفی کا) بے قرض۔ جو مقروض نہ ہو۔

اَنِرْنَے۔ (اَ نفی کا) دو طریقے کا۔ شبہہ۔ گمان۔ شک۔

اَنِرْوَاچْیہ۔ (اَ نفی کا) جو کہنے کے لائق نہ ہو۔ ناقابل گفتنی۔

اَنُرُوپ۔ مماثل۔ مثل۔ مانند۔ موافق۔ مطابق۔ موزوں۔ مناسب۔
بجا۔ کافی۔ یکساں۔

اَنِرْوَچَنِیہ۔ / اَنِرْوَاچْیہ۔ (اَ نفی کا) جو کہنے کے قابل نہو۔ ناقابل گفتنی۔

اَنِرُودھ۔ (اَ نفی کا) بے روک ٹوک۔ بے مزاحمت۔ بے ضبط۔
بے قید۔

اَنْرِیت۔ (اَنْ نفی کا) بے طریقہ۔ بے ضابطگی۔ بے اصولی۔
بداخلاقی۔ بداطواری۔ بدچلنی۔

اَنْ رِیتی۔ (اَنْ نفی کا) بدچلن۔ بے ڈھنگ۔ نامناسب کاروبار۔

اَنْش۔ وہ حصہ جو شمار میں نہ آسکے۔ حق۔ ملکیت۔ تصرف۔
جزو۔ شمار۔ تین سو ساٹھواں حصہ۔

اَنْشانْش۔ (اَنْسانْس) حصہ در حصہ۔ تقسیم ثانوی۔

اَنْسْت۔ نہیں۔ نیست۔

اَنْش وَدھاری۔ کامیاب۔ بہرہ ور۔ خداوند تعالیٰ جل شانہ
کا حلول جو لوگوں کی نظر میں آیا ہو۔ اوتار۔

اَنْسِک۔ (اَنْسِک) حصہ دار۔ شریک۔ ساتھی۔ انباز۔

اَنْ سِکھا۔ (اَنْ نفی کا) بے علم۔ جاہل۔

اَنْسُویا۔ (اَنْ نفی کا) وہ عورت جس میں صبر اور شکیبائی
کی خاصیت ہو۔ اتری منی کی زوجہ کا نام۔

اَنْسی۔ (اَنْسی) حصہ دار۔ شریک۔ انباز۔ ساتھی۔

اَنْش۔ (اَنْش) دائرے کا حصہ۔ درجہ۔ کسر۔ ٹکڑا۔ شمہ۔
جان۔ طاقت۔ قوت۔ توانائی۔ شمار۔

اَنِش۔ ہمیشہ۔ دائم۔ لگاتار۔ دن۔ روز۔

اَنْشانْش۔ (اَنْشانْس) حصے کا حصہ۔ تقسیم المقسومات۔

اَنِشْٹ۔ (اَ نفی کا) خواہش کے خلاف۔ خراب۔ برائی۔
بدشگونی۔ بدی۔ نحس۔ نقصان۔

اَنُشْٹھان۔ منتر وغیرہ مسلسل جپ کرنا۔ کسی کام کو لگاتار کئے جانا۔

آنکھ۔ زبان۔ ناک۔ ان پانچوں کو گیان اندری کہتے ہیں۔

ہاتھ۔ گردن۔ مقعد۔ آلۂ تناسل۔ قدم یہ پانچ کرم اندری ہیں

اِندریارتھ۔ محسوسات۔

اِندریہ اگوچر۔ امتیاز حواس سے خارج۔

اِندریہ گراہیہ۔ حواس سے معلوم کرنے کے قابل۔

اِندریہ گن۔ مجموعہ حواس۔

اِندریہ گوچر۔ وہ جو حواس سے محسوس ہو۔

اِندریہ گیان۔ قوت احساس۔ حاسہ۔ ضمیر۔ وجدان۔

اِندریہ نگرہ۔ حواس کا روکنا یا اختیار میں رکھنا۔

اَندو۔ پازیب۔ ہاتھی کا سانکڑا۔

اِندو۔ چاند۔ کافور۔

اِندُور۔ چوہا۔ موش۔

اِندُوکا۔ چاند کی روشنی۔

اَندولنا۔ جھولا جھولنا۔

اِندُوار۔ سوم وار۔ پیر۔ دوشنبہ۔

اَندواہ۔ کنوارپن۔ تجرد۔ ناکتخدائی۔

اَندھ۔ اندھا۔ نابینا۔ متوالا۔ احمق۔ پانی۔ اُلّو۔ اندھیرا۔

اَندھتا۔ اندھیرا۔ تاریکی۔ تیرگی۔ اندھاپن۔ نابینائی۔

اَندھ تمس۔ نہایت اندھیرا۔ ایک دوزخ۔

اَندھرہ۔ بھیلیا۔ بھیل۔ مُلک دکن جسے تلنگانہ کہتے ہیں۔

اَندھس۔ غذا۔ کھانا۔

اَندھک۔ اندھا۔ نابینا۔ کور۔

اَندھکا۔ رات۔ شب۔ جُوا۔ آنکھ کی ایک بیماری یعنی شب کوری

اَندھکار / اَندھاکار } اندھیرا۔ تاریکی۔ تیرگی۔ بےعقلی۔ آندھی۔

اَندھ کوپ۔ اندھا کنواں۔ چاہ تاریک۔

اَندھلا۔ اندھا۔ کور۔ نابینا۔

اَن دھن۔ غلہ اور دولت۔ وہ دولت جو غلہ اور دوسری جائداد پر مشتمل ہو۔

اَندھو۔ کنواں۔ چاہ۔

اَندھیارا۔ اندھیرا۔ تاریکی۔

اَندھلا۔ اندھا۔ نابینا۔ کور۔

اَندھین۔ (اَن نفی کا) غیر مطیع۔ خودمختار۔ مطلق العنان۔

اَندے۔ (اَن نفی کا) بھور۔ صبح۔

اِندیور۔ نیلے رنگ کا کنول۔ نیلوفر۔

اَندیوگی۔ (اَن نفی کا) بےمحنت۔ سست۔ کاہل۔

اَنڈ / اَنڈا } انڈا۔ بیضہ۔ خصیہ۔ فوطہ۔ بیج۔ تخم۔ نطفہ۔ نافۂ مشک۔ کرۂ ارض۔ گولی جس سے بچے کھیلتے ہیں۔

اَنڈاکار / اَنڈاکرتی } انڈے کی شکل کا۔ بیضوی۔

اَنڈج۔ انڈوں سے پیدا ہونے والے جانور جیسے مچھلی۔

اَنڈجا۔ نافۂ مشک۔

اَنڈکوش۔ بیضہ۔ خصیہ۔ فوطہ۔ کرۂ ارض۔ پھل کا چھلکا۔

اَنڈواہ۔ سانڈ۔ بیل۔ سورج۔

اَنڈورودھی۔ فتق۔ بادخایہ۔

اَنُراگا۔ چاند کی سترہویں منزل۔

اَنُراہا۔ چاند کی سترہویں منزل۔

اَنِرُدھ۔ (اَ نفی کا) جو روکا نہ گیا ہو۔ بےروک۔ سری کرشن جی کے پوتے کا نام۔

اَن رُت۔ (اَن نفی کا) بےرُت۔ بےموسم۔ بےہنگام۔

اَنْجَل - } وہ جوف جو دونوں ہاتھ کے ملانے سے پیدا ہو۔
اَنْجَلا - } یعنی چُلّو۔ ایک قسم کا سلام۔ ایک ناپ
اَنّ جَل۔ کھانا پینا۔ دانا پانی۔ آب و دانہ۔ آبخور۔ اکل و شرب
اَنْجَلی دیکھو (اَنْجَل۔ اَنْجَلا)
اَنْجَلی بَدھ۔ دست بستہ۔
اَنْجَن - کاجل۔ سُرمہ۔ کحل۔ دودھ۔ رات۔ سیاہی۔ چھپکلی۔
اَنْجَنا - آنکھوں کا سُرمہ آلود ہونا۔ ہنومان کی والدہ کا نام۔
دو رنگ کی مچھلی۔ زینت دینا۔ ایک اناج کا نام۔
اَنْجَنا نَنْدَن۔ انجنا کا فرزند یعنی ہنومان جی کا لقب۔
اَنْجَن سَار - کاجل۔ سُرمہ۔ کحل۔
اَنْجَن سَلا کا۔ سرمہ لگانے کی سلائی۔
اَنْجَن کیش۔ سُرمہ دانی۔ چراغدان۔ دیا۔
اَنْجَنہاری۔ چھوٹا سا وہ آبلہ جو پلکوں پر پیدا ہوتا ہے۔
اَنْجَنی۔ وہ عورت جو آنکھوں میں سُرمہ لگائی ہو۔ ہنومان جی کی
والدہ کا نام۔ چھپکلی۔ چلپاسہ۔
اَنْجُو - دیکھو (آنجھو) آنسو۔
اَنْجَہ - چھوٹا بھائی۔ برادر خورد۔
اَنْچِت۔ پوجا گیا۔ پرستش کیا گیا۔
اَنْچَل - } آنچل۔ پلّو۔ دامن۔ کنارہ۔ نقاب۔ سمت۔
اَنْچَلا - }
اُنْچھ - دانہ۔ غلّہ۔ اناج۔
اَنِچھا - (اَن نفی کا) بے خواہش۔ نفرت۔ نارضامندی۔
اَنَنْد - آنند۔ خوشی۔ بشاشت۔
اَنّ دَاتا۔ کھانا دینے والا۔ پالنے والا۔ رازق۔ آقا۔
مالک۔ خداوند نعمت۔

اُنْدار - (اَن نفی کا) کنجوس۔ بخیل۔
اِنْدارا - کنواں۔ چاہ۔
اَنّ دَان - خیرات طعام۔
اَنِدْر - (اَن نفی کا) جاگتا ہوا۔ بیدار۔
اِنْدُر - چوہا۔ موش۔ فار۔
اِنْدَر - گرجنے والا۔ بجلی۔ مشرق۔ دیوتاؤں کا راجہ۔
بارش کا دیوتا۔
اِنْدرا - دولت کی دیبی یعنی لچھمی۔
اِنْدرا - پورب۔ مشرق۔
اِنْدارا - بڑا اور سنگ بست کنواں۔
اِنْدر آسَن - راجہ اندر کا تخت۔
اِنْدرانی۔ راجہ اندر کی زوجہ (شچی) کا لقب۔ ایک طرح کی دوا۔
اِنْدر پت۔ } جمنا کے کنارے پانڈوں کا آباد کیا ہوا شہر
اِنْدر پرستھ۔ } جسے اب (دہلی) کہتے ہیں۔
اِنْدر پُری۔ راجہ اندر کا پائے تخت۔
اِنْدر جال۔ علم نیرنجات و طلسمات۔ بازی گری۔ شعبدہ بازی۔
مکاری۔ فریب۔ دھوکا۔
اِنْدر جالک۔ طلسمات کا کام کرنے والا۔ بازی گر۔ مداری۔
اِنْدر جِت۔ راون کا بیٹا میگھناد کا نام۔
اِنْدر دھنش۔ قوس قزح۔
اَنْدر کم۔ لونگ۔ قرنفل۔
اِنْدر لوک۔ راجہ اندر کے رہنے کا ملک یعنی بہشت۔
اِنْدر نیل۔ نیلم جو مشہور جواہر ہے۔
اِنْدر وَدھو۔ راجہ اندر کی زوجہ۔ بیر بہٹی۔
اِنْدری } حواس خمسہ ظاہری و باطنی جو دس ہیں۔ کان۔ پوست
اِنْدریہ }

اَنْت سَمےَ۔ آخر وقت۔ موت کا وقت۔

اَنْت شریر۔ آدمی کا اندرونی یا روحانی جسم۔ ضمیر۔ وجدان سلیم۔

اَنْتش کرن۔ مادہ خیالات یا اندرونی سادھن۔

اَنْت شیّا۔ سان۔ مرگھٹ۔ شمشان۔

اَنْتک۔ فنا کرنے والا۔ ملک الموت۔

اَنْتِک۔ نزدیک۔ قریب۔ دوست۔ بڑی بہن۔

اَنْت کاری۔ آخری۔ انتہائی قطعی۔

اَنْت کال۔ آخر وقت۔ مرنے کا وقت۔ موت کا وقت نزع کا وقت۔

اَنْتکرن۔ سمجھ۔ فہم۔ دل۔

اَنْت کریا۔ وہ کریا کرم جو مرنے کے بعد کئے جائیں۔

اَنْت کنٹھا۔ (اَنْ نفی کا) بے تمنا۔

اَنْتم۔ / اَنْتیہ۔ } پچھلا۔ آخری۔ بقیہ۔ کنارہ۔

اَنْتہ پٹ۔ پردہ۔ اوٹ۔ آڑ۔ ٹٹی۔ قنات۔

اَنْتہ پُر۔ زنانہ محل۔ حرم سرا۔ گھر کے اندر کا وہ حصہ جس میں عورتیں رہتی ہیں۔

اَنْتہہ ستوا۔ حاملہ عورت۔

اَنْتہہ سکھ۔ سرور باطنی۔

اَنْتہہ شیّا۔ زمین پر لیٹنا۔

اَنْتہہ کرن / اَنْتش کرن | جی۔ دل۔ خاطر۔ چت۔ سمجھ۔ فہم۔ ضمیر۔ قلب۔ ارادہ۔ غرض۔ مقصد۔ مافی الضمیر۔ مجازاً محبت۔ عنایت۔ حِس باطنی جس میں چت۔ بدھی۔ اور اہنکار شامل ہیں۔

اَنْتہہ کون۔ اندرونی گوشہ۔ زاویہ داخلہ۔

اُنَّتی۔ کثرت۔ زیادتی۔ ترقی۔ افراط۔ اونچائی۔ بڑھتی۔ ارتفاع۔ بلندی۔ صعود۔ اُبھار۔ چڑھاؤ۔ بیشی۔ افزونی۔ سرسبزی۔ اقبال۔

اَنَتی۔ (اَ نفی کا) نہ جھکا ہوا۔ مجازاً غرور۔

اَنِتیتا۔ (اَ نفی کا) ناپائداری۔ بے ثباتی۔ عارضی وجود۔

اَنْتیج۔ ہندوؤں کے چار فرقوں میں سے چوتھا فرقہ جسے شودر کہتے ہیں۔

اَنتیشٹی۔ مُردے کو جلانے کے بعد سے سپنڈ تک کریا

اَنْتِم۔ آخر۔ آخری۔ ختم۔ تمت۔ جو آخر میں ہو۔ آخرکار۔ سب سے پچھلا۔ حد درجہ کا۔

اَنِتیہ۔ (اَ نفی کا) جو ہمیشہ نہ رہے۔ بے ثبات۔ بے بقا۔ ناپائدار۔ غیرابدی۔ چندروزہ۔ فانی۔

اَنْتیہ۔ بچا ہوا۔ بقیہ۔ آخری۔ پچھلا۔ نہایت اونی نیچ یا پست ذات کے متعلق۔ شودر۔

اَنِتیتا۔ (اَ نفی کا) برقرار نہ رہنا۔ دائم نہ رہنا۔ ناپائداری۔ فنا۔

اَنْتیہ جنما۔ (اَ نفی کا) ہندوؤں کے چار فرقوں میں سے چوتھا فرقہ یعنی شودر

اَنْتیہ کال۔ (اَ نفی کا) آخر وقت۔ وقت نزع۔

اَنْتیہ کرم۔ (اَ نفی کا) مردے کا کریا کرم۔

اَنْتیہ ورن۔ دیکھو (انتیج)

اَنُج۔ چھوٹا بھائی۔ برادر خورد۔

اَنُجا۔ چھوٹی بہن۔

اَن جالی۔ (اَنْ نفی کا) دوغلا جانور۔

اَنُجاور۔ سب سے چھوٹا بھائی۔

اَنجس۔ (اَنْ نفی کا) بے آبروئی۔ بے غیرتی۔ بدنامی۔ رسوائی۔

اَنتر بھوت۔ جو بیچ میں واقع ہو۔ درمیانی۔ الحاقی۔
اَنتر بید۔ (وید) وہ وادی جو گنگا اور جمنا کے بیچ میں واقع ہے۔ دوآبہ۔ جزیرہ۔
اَنتر پٹ۔ اوٹ۔ آڑ۔ ٹٹی۔ وہ پردہ جو دلہا اور دلہن کے مابین بیاہ کے وقت پکڑا جاتا ہے۔
اَنتر پریم۔ محبت درونی۔ لطف دلی۔
اَنترت۔ اندرونی۔ درونی۔ درمیانی۔ داخلی۔ بیچ کا۔ ڈھکا ہوا۔ پوشیدہ۔ غائب۔
اَنتر جیوتی۔ روشن ضمیری۔
اَنتر داہ۔ چھاتی کی سوزش۔ حرارت درونی۔
اَنتر دوار۔ وہ خاص یا پوشیدہ دروازہ جو گھر کے اندر واقع ہو۔ چور دروازہ۔
اَنتر دویپ۔ ملک کا ایک حصّہ۔ صوبہ۔
اَنتر دسا۔ نجوم کی رو سے جو ستاروں کے حال مقرر ہیں اُن کے اندرونی اوقات۔
اَنتر دشا۔ دو سمتوں کا درمیانی حصّہ۔
اَنتر دھان۔ چھپا ہوا۔ پوشیدہ۔ مخفی۔ نظر سے غائب۔ غیبوبت۔ فنا فی اللہ۔
اَنتر دھیان۔ دل ہی دل میں سوچنا۔
اَنترک۔ بھیتری۔ اندرونی۔
اَنتر کتھا۔ بات میں بات۔
اَنترکش۔ وہ فضا جو آسمان اور زمین کے درمیان واقع ہے۔ کرۂ باد۔ مخفی۔ پوشیدہ۔ نظر سے غائب۔ آسمان۔ بہشت۔
اَنترگت۔ اندر آیا ہوا۔ سمایا ہوا۔ چھپا ہوا۔ پوشیدہ۔ مخفی۔ دل کی بات۔ شامل۔ دل۔ خیال۔
اَنتر گیانی۔ ہمہ دان۔
اَنتر مکھ۔ گھونگھٹ۔ نقاب۔
اَنتر منتر۔ جادو۔ افسوں۔
اَنترنگ۔ (ضد بہرنگ) اندر۔ خلوت۔ خانگی۔ بھیتری۔ ولی۔ اپنا۔ دوست۔
اَنتر وتنی۔ زن حاملہ۔
اَنتر ورتی۔ حالت دلی۔ منشائے قلبی۔
اَنتر وید۔ گنگا اور جمنا کا درمیانی ملک۔
اَنترہ۔ آنت۔ انتڑی۔ رودہ۔
اَنترہت۔ چھپا ہوا۔ پوشیدہ۔ مخفی۔ سربستہ۔
اَنتری۔ انتڑی۔ آنت۔ رودہ۔
اَنترایا۔ تپ نوبت۔ غب۔
اَنتر یامی۔ (جامی) اندر زمین کرنے والا یعنی ہمیشہ دل میں رہنے والا۔ عالم الغیب۔ عالم القلوب۔ محیط کل۔ لقب سری کرشن جی کا۔
اَنتریپ۔ ٹاپو۔ جزیرہ۔ راس۔
اَنتریکش۔ آسمان۔ فلک۔ بہشت۔ عرش۔ پوشیدہ۔ مخفی۔
اَنتریہ۔ کپڑا۔ پارچہ۔
اَنتریہ۔ داخلی۔ اندرونی۔ تحتانی۔ درمیانی۔ زیرین۔ کمر میں پہننے کا لباس۔
اَنتریا۔ بیوپار۔ غب۔
اَنتس۔ اندرونی۔ اندر کا۔ داخلی۔ دل۔ قلب۔
اَنتساہ۔ (ان نفی کا) ناخوش۔ مغموم۔
اَنتستھ۔ اندر کا۔ بیچ کا۔ درمیان کا۔ بیچ والا۔

اَنّ پَانیِ ۔ کھانا پانی ۔ آب و دانہ ۔ اکل و شرب ۔
اَن پاوْنَا ۔ (اَن نفی کا) نایاب ۔
اَنپایَن ۔ (اَن نفی کا) نا قابل فنا ۔ غیر فانی ۔ لا یزال ۔
نا قابل برداشت ۔
اَن پَترَپ ۔ (اَن نفی کا) بے حیا ۔ بے شرم ۔
اَنپتیہ ۔ جس کی اولاد نہ ہو ۔ لاولد ۔
اَنپچ ۔ (اَن نفی کا) بدہضمی ۔ سوء ہضمی ۔
اَنّ پراشن ۔ نومولود بچوں کو پہلی دفعہ کھانا کھلانے کی ایک رسم
جو چھٹے مہینے میں ہوتی ہے ۔
اَن پرتیتیِ ۔ (اَن نفی کا) بے وفائی ۔ بے ایمانی ۔
اَن پرچیے ۔ (اَن نفی کا) ناواقفیت ۔
اَنپستھتیِ ۔ (اَن نفی کا) غیر حاضری ۔ غیر موجودگی ۔
اَنپکار ۔ (اَ نفی کا) بُرائی ۔ نقصان ۔
اَنپکاری ۔ (اَ نفی کا) بُرائی کرنے والا ۔ نقصان پہنچانیوالا ۔
اَنپل ۔ پل یعنی منٹ کا ساٹھواں حصہ ۔ سکنڈ ۔
اَنپن ۔ (اَ نفی کا) جو چالاک نہو ۔ سست ۔ کاہل ۔ جاہل ۔ نادان
اَنّ پورنَا ۔ سیری طعام ۔ غلہ اور کھانا دینے والی دیبی ۔
دُرگا دیبی ۔
اَنپیکش ۔ (اَ نفی کا) جو بکار آمد نہ ہو ۔
اَنپیکش ۔ (اَن نفی کا) بے پروا ۔ غافل ۔ بیفکر ۔
اَنپیکشا ۔ (اَن نفی کا) غفلت ۔ بے پروائی ۔
اَنت ۔ } انجام ۔ ختم ۔ انتہا ۔ کنارہ ۔ آخر ۔ حد ۔ سرا ۔ اتمام ۔
اَنتیہ ۔ } انجام ۔ آخرکار ۔ فنا ۔ نتیجہ ۔ تکمیل ۔ خاتمہ ۔
زندگی ۔ موت ۔ ہلاکت ۔ روح ۔ جان علم الیقین ۔
پورا ہونا ۔ برباد ہونا ۔ پچھلا ۔ بقیہ ۔

اُنّت ۔ درجۂ اعلیٰ کو پہنچا ہوا ۔ مرتفع ۔ بلند ۔ بالا ۔ اونچا ۔ لمبا ۔
اَنت ۔ (اَ نفی کا) ہمیشہ نہ رہنے والا ۔ چند روزہ ۔ ناپائدار ۔
فنا پذیر ۔ حادث ۔ زائل ۔ فانی ۔ مجاز ۔ دُنیا ۔
اَنت ۔ (اَ نفی کا) نہ جُھکا ہوا ۔ سیدھا ۔ اور کہیں ۔ دوسری جگہ ہیں
اَنت بھاگ ۔ (ضد آدبھاگ) آخری حصہ ۔ خاتمہ ۔ عہد جدید
اَنتج ۔ شُودر ۔
اَنتر ۔ بھیتر ۔ اندر ۔ بیچ ۔ بیچ میں ۔ بیچ کی جگہ ۔ سوا ۔ جُدا ۔
بھید ۔ فرق ۔ تمیز ۔ تفاوت ۔ فاصلہ ۔ بھید ۔ خلاف ۔
آڑ ۔ دِل ۔ گوشہ ۔ کنارہ ۔ عرصہ ۔ وقفہ ۔ راز ۔ الگ ۔
اور ۔ فاصلہ ۔ دوری ۔ پردہ ۔ حرف ربط ۔ روح اعظم ۔
اَنتر ۔ آنت ۔ انتڑی ۔ رودہ ۔
اُنتّر ۔ (اَ نفی کا) بلا جواب ۔ نا قابل جواب ۔ لاجواب ۔
جو جواب نہ دے سکے ۔ قائل ۔
اَنترا ۔ بیچ کا ۔ درمیانی ۔ مرکزی ۔ سوائے ۔ الگ ۔ بِنا ۔
پاس ۔ نزدیک ۔ دِن ۔ مصرعہ ۔ گیت کا پہلے فقرے
کے بعد کا فقرہ ۔
اَنترابَت ۔ } زن حاملہ
اَنتراپتنیہ ۔ }
اَنتراتپ ۔ وقفہ دیکر آنے والا بخار ۔ غب ۔
اَنترآتما ۔ روح باطنی ۔ مہربانی ۔ لطف ۔
اَنترال ۔ وسطی ۔ مرکزی ۔ درمیانی فضا ۔
اَنتراندری ۔ حواس باطنی ۔
اَنترائے ۔ تکلیف ۔ خلل ۔ رکاوٹ ۔
اَنتربھاو ۔ اندرونی فطرت ۔ اندرونی مطلب ۔ طبعی ۔
ذاتی ۔ جبلی ۔ منشا ۔

اَن اَودھ ۔ (اَن نفی کا) بے حد ۔ بے پایان ۔

اَناوِدھ ۔ (اَن نفی کا) نہ چھیدا ہوا ۔ ناسفتہ ۔ ناشکستہ ۔ غیر مضروب

اَن اَودھان ۔ (اَن نفی کا) متفکر ۔ پریشان ۔

اَن اَودیہ ۔ (اَن نفی کا) بے خطا ۔ عزت دار ۔ معزز ۔ محترم ۔

اَن اَودھی ۔ (اَن نفی کا) بے کنارہ ۔ ہمیشہ ۔ دایم ۔

اَن اَورت ۔ (اَن نفی کا) لگاتار ۔ مسلسل ۔ برابر ۔ مساوی ۔

اَناوُرت ۔ (اَن نفی کا) جو ڈھکا نہ ہو ۔ کھلا ۔

اَناوُرتی ۔ (اَن نفی کا) نجات اُخروی ۔

اَناوُرشٹی ۔ (اَن نفی کا) بارش کا نہ ہونا ۔ قحط ۔

اَن اَوستھا ۔ (اَن نفی کا) بدقسمتی ۔ بدحالی ۔ بے ثباتی ۔ ناپائداری

اَن اَوستھان ۔ (اَن نفی کا) ہوا ۔ باد ۔ متحرک ۔ پریشان ۔

اَن اَوسر ۔ (اَن نفی کا) مصروف ۔ مشغول ۔ بے درنگ ۔ عدیم الفرصت

اَناوشک ۔ (اَن نفی کا) بے ضرورت ۔ بیکار ۔

اَن اَوکاش ۔ (اَن نفی کا) دیر نہ ہونا ۔ فرصت نہ ہونا ۔ بے موقع ۔ بے درنگ ۔ فوراً ۔

اَناوِل ۔ پاک ۔ صاف ۔

اَناہار ۔ (اَن نفی کا) بھوکا رہنا ۔ فاقہ کشی کرنا ۔ گرسنگی ۔ پرہیزگاری ۔

اَن اَہت ۔ (اَن نفی کا) بدکار ۔ بدخواہ ۔

اَناہدبانی ۔ (د ۔ انی) اکاش وانی ۔

اَناہُوت ۔ (اَن نفی کا) جو نہ بلایا گیا ہو ۔ بے طلب ۔ جسے دعوت نہ دی گئی ہو ۔

اَنایاس ۔ (اَن نفی کا) بے محنت ۔ بے مشقت ۔ بے تکلیف ۔ بے تردد ۔ آسان ۔ سہل ۔ سہج ۔ آرام ۔ چین ۔ سُکھ ۔

اَنایت ۔ بد ۔ بُرا ۔ کنگال ۔ جو بھولا نہ گیا ہو ۔

اَنایک ۔ (اَن نفی کا) جس کا کوئی والی اور وارث نہ ہو ۔ بے سہارا

اَنایَن ۔ (اَن نفی کا) تنہائی ۔ قائم ۔ برقرار ۔

اَنب ۔ (دامب) پانی ۔ آب ۔

اَنبا ۔ (دامبا) ماں ۔ مادر ۔

اَنباشی ۔ (اَن نفی کا) لافانی ۔

اَنبت ۔ (دامبت) ترش ۔ حامض ۔

اَنبج ۔ (دامبج) کنول ۔ نیلوفر ۔

اَنبر ۔ (دامبر) آسمان ۔ لباس ۔ پوشاک ۔ پارچہ ۔

اَنبکا ۔ دیکھو (امبکا)

اَن بَندھ ۔ بند ۔ بندش ۔ تعلق ۔ رشتہ ۔ دوست ۔ اولاد ۔ نتیجہ ۔ آغاز ۔ ابتدا ۔ تواتر ۔ تسلسل ۔

اَن بِندھا ۔ (اَن نفی کا) سوراخ نہیں کیا ہوا ۔ ناسفتہ ۔

اَن بَندھن ۔ بند ۔ تعلق ۔ جوڑ ۔ اتصال ۔

اَن بُوجھ ۔ (اَن نفی کا) نہ جاننے والا ۔ نادان ۔

اَنبھاو ۔ مرتبہ ۔ رتبہ ۔ درجہ ۔ حکم ۔ اقتدار ۔ علامت ۔ اعزاز ۔ بیان ۔ اظہار ۔ رائے ۔ الزام ۔ اعتقاد ۔

اَنبھل ۔ کم نصیبی ۔ کم بختی ۔

اَنبھوج ۔ (دامبھوج) کنول ۔ نیلوفر ۔

اَنبھوگ ۔ قبضہ اراضی عطیہ اراضی یا جاگیر بصلہ حسن خدمت ۔ جاگیر بالعوض ۔

اَنبیا ۔ (دامبیا) چھوٹا اور کچا آم ۔

اَن بیدھا ۔ / اَن بِندھا ۔ (اَن نفی کا) سوراخ نہ کیا ہوا ۔ ناسفتہ ۔

اَنبکا ۔ جہازی ۔ ملاح ۔ ناخدا ۔

اَنپ ۔ (اَن نفی کا) لاثانی ۔ بے نظیر ۔

اَنپ ۔ افسر فوج ۔

خداوند تعالیٰ - روح - نیچر۔

اَناوَینَنت - (اَن نفی کا) جس کی ابتدا اور انتہا نہ ہو۔
ہمیشہ - دائم - برقرار - خداوند تعالیٰ۔

اَناوُدیہ - (اَن نفی کا) نہ لینے کے قابل۔

اَناوُشٹیہ - مفلسی - غریبی۔

اَنارَپَن - ناوانی - سفاہت۔

اَنارَت - لگاتار - ہمیشہ - دائم۔

اَنارِتو - (اَن نفی کا) بے موسم - بے ہنگام۔

اَنارُتھ - قصور - خطا - ظلم۔

اَن اَرتھ - (اَن نفی کا) بے معنی - بے فائدہ - بے سود۔
مہمل - فضول - بیجا - رائیگاں - واہیات۔

اَنارَمبھ - (اَن نفی کا) آغاز نہیں کیا ہوا۔

اَناروگیہ - (اَن نفی کا) بیمار - مریض۔

اَنارِیہ - (اَن نفی کا) آریہ ذات کے خلاف ذات والا۔
جو اعلیٰ نہ ہو - جو قابل احترام نہ ہو۔

اَنارُڑ - (اَ نفی کا) جو بآسانی تحقیق نہ ہوسکے - مخفی۔

اَن اَسُویہ - (اَن نفی کا) جو بغض نہ رکھتا ہو - ایک رشی کی
بیٹی کا نام۔

اَن اِشٹ - (اَن نفی کا) بے خواہش - ناسزاوار - بد - برا۔

اَن اَشن - (اَن نفی کا) بھوکا - گرسنہ - روزہ دار۔

اَناشرے - }
اَناشرِت - } (اَن نفی کا) بے سہارا - بے وسیلہ - عاجز۔

اَناشیہ - (اَ نفی کا) غیر فانی - لازوال۔

اَناکار - (اَن نفی کا) بے ڈول - بے جسم۔

اَناکارن - (اَن نفی کا) بلا سبب - بے وجہ - بلا ضرورت
بے کار - خواہ مخواہ۔

اَناکرانتا - (اَن نفی کا) جس پر حملہ نہ کیا جا سکے - جس پر
چڑھائی ناممکن ہو۔

اَن اَکشر - (اَن نفی کا) پڑھنے کے ناقابل - اَن پڑھ - جاہل

اَناگت - (اَن نفی کا) بے تکلیف - مجہول - نامعلوم۔
آیندہ ہونے والا۔

اَن اَگل - (اَن نفی کا) بے روک - آزاد - اوباش - بے لگام

اَن آگم - (اَن نفی کا) نہ آنا۔

اَناگمیہ - (اَن نفی کا) جس تک رسائی نہ ہو - نارسا۔

اَناگھات - (اَن نفی کا) جو گھایل یعنی زخمی نہ ہو۔

اَناگھرات - (اَن نفی کا) بے سونگھا ہوا - کورا - تازہ - نیا۔

اَن اَلس - (اَن نفی کا) دیر نہ کرنے والا مستعد - تیار۔
محنتی - کاروبار کرنے والا۔

اَنالمب - (اَن نفی کا) بے وسیلہ - بے سہارا۔

اَنام - (اَ نفی کا) بے نام - گمنام - غیر معروف۔

اَنامَا - }
اَنامِکا - } سب سے چھوٹی انگلی کے بازو کی انگلی۔

اَنامَا - (اَ نفی کا) بغیر نام کا - غیر مشہور - کنگال۔

اَنامش - (اَن نفی کا) بے گوشت - مجازاً بے فائدہ۔

اَنامے - (اَن نفی کا) بے روگ - بے مرض - صحت - بھگیا۔
توانا - بھلا چنگا۔

اَن اَنتا - (اَن نفی کا) بے انتہائی - بے پایانی - ازل۔

اَن اَنتر - (اَن نفی کا) فوراً - بعد میں۔

اَن اَنتیہ - (اَن نفی کا) بے حد - بے پایان بے حساب۔

اَن اَنیہ - (اَن نفی کا) اور کوئی نہیں - ایک - اکیلا تنہا۔

اَنْ اَبھِلَاش - (اَنْ نفی کا) بے خواہش - بے غرضی - بے پروائی۔
اَنْ اَبھِلَاشی - (اَنْ نفی کا) خواہش نہ رکھنے والا - بے پروا۔
اَنْ اَبھی گَمَن - (اَنْ نفی کا) خوفناک مقام پر جانا۔
اَنْ اَبھی مَت - (اَنْ نفی کا) جس کی خواہش نہ ہو - مذہب کے خلاف
اَنْ اَپَائے - (اَنْ نفی کا) جو نا خوش نہ ہو - لافنا - جو دائم قائم رہے
اَنَاپِت - (اَنْ نفی کا) بے یار و مددگار - بے قدرت - بے محبت - غیر۔
اَنْ اَپَتیہ - (اَنْ نفی کا) بے اولاد - لاولد۔
اَنَاپَد - (اَنْ نفی کا) جس کو کوئی آفت (مصیبت) نہ ہو۔
اَنْ اَپَرَادھ
اَنْ اَپَرَادھی - } (اَنْ نفی کا) بے قصور - بے گناہ - بے جرم - بے الزام
اَنْ اُپَستھت - (اَنْ نفی کا) غیر موجود - غیر حاضر - جو تیار نہ ہو۔
اَنْ اُپکاری - (اَنْ نفی کا) بے فیض - نکما - ناچار۔
اَنْ اَپیک - (اَنْ نفی کا) بے پروا۔
اَنْ اَپیکش - (اَنْ نفی کا) بے خواہش - بے طمع - بے پروا۔
اَنْ اَپیکشا - (اَنْ نفی کا) بے خواہش - بے پروائی - غفلت۔
اَنْ اُپیوگ - (اَنْ نفی کا) کام میں نہ لانا - بیکار۔
اَنَاتَپ - (اَنْ نفی کا) سایہ - ٹھنڈا - خنک۔
اَنَاتْ پتر - (اَنْ نفی کا) بے چھتر - بے سہارا - بے یار و مددگار
اَنْ آتُر - (اَنْ نفی کا) رنج یا بیماری سے پاک - تندرست - قوی - مضبوط۔
اَنْ اُتَّر - (اَنْ نفی کا) لاجواب۔
اَنَاتَم - (اَنْ نفی کا) اگیان - جو آتما سے الگ ہو۔
اَنَاتما - (اَنْ نفی کا) جو آتما نہیں ہے یعنی معلول مادہ۔
اَنَاتمیہ - (اَنْ نفی کا) غیر - اپنے سے جدا۔

اَنَاتھ - (اَنْ نفی کا) جس کا کوئی ناتھ یعنی مالک یا سرپرست نہ ہو - بے سہارا - بے وسیلہ - بے شوہر - یتیم - مطلق العنان - دکھی - دین - غریب۔
اَنَاتھا - (اَنْ نفی کا) بے شوہر - بیوہ۔
اَنَاتھاشرم - (اَنْ نفی کا) محتاج خانہ - یتیم خانہ۔
اَنَاتھالیہ - (اَنْ نفی کا) یتیم خانہ - محتاج خانہ۔
اَنَاچار - (اَنْ نفی کا) ہر وہ امر جو خلاف شاستر ہو - بے دینی - بدچلنی۔
اَنَاچاری - (اَنْ نفی کا) بدچال چلن والا۔
اَنْ اُچِت - (اَنْ نفی کا) نامناسب - ناموزوں۔
اَنْ اَچِت (اَنْ نفی کا) بے جانے ہوئے - نادانستہ - سہو سے
اَنْ آچرن - (اَنْ نفی کا) بے دین - بدچال - بدخصلت۔
اَنْ اِچھّا - (اَنْ نفی کا) بے رغبتی - بے خواہش - نفرت - گریز
اَنْ اِچھت - (اَنْ نفی کا) بغیر خواہش کے - بغیر ارادے کے۔
اَنَادِ - (اَنْ نفی کا) جس کی کوئی ابتدا نہ ہو - قدیم - کہنہ۔
اَنْ آدِ تو - ازل - ابد۔
اَنَادَر - (اَنْ نفی کا) بے عزتی - بے پروائی - کم قدری - ہلکا پن
اَنَادَرَن - (اَنْ نفی کا) بے توجہی۔
اَنَادِشت - (اَنْ نفی کا) بغیر حکم کا - بغیر اجازت کا۔
اَنَادھار - (اَنْ نفی کا) بے وسیلہ - بے سہارا۔
اَنْ اَدھیائے - (اَنْ نفی کا) نہ پڑھنا - تعلیم نہ پانا - تعطیل کا دن۔
اَنْ اَدھکاری - (اَنْ نفی کا) جس کو اختیار نہ ہو - غیر مقتدر۔
اَنْ آدھین - (اَنْ نفی کا) خود مختار - آزاد۔
اَنَادِ - } (اَنْ نفی کا) بے ابتدا یعنی جس کی کوئی ابتدا
اَنَادی - } نہ ہو - ازلی - قدیمی - پرانی - واضح ہو کہ یہ تین ہیں یعنی

اَمُکھیَہ ۔ (اَنفی کا) جو خاص نہ ہو۔ ادنیٰ معمولی۔ کم درجہ کا۔ کم رتبہ۔ کم قدر۔ کہتر۔
اَمَلْ ۔ (اَنفی کا) خالص۔ صاف۔ پاک۔ شفاف۔ روشن۔
اَمْلْ ۔ کھٹا۔ ترش۔ حامض۔
اَمْلَانْ ۔ (اَنفی کا) نہ مرجھایا ہوا۔ غیر پژمردہ۔
اَمَلِنْ ۔ (اَنفی کا) صاف۔ پاک۔ خالص۔
اَمْلَہ ۔ کھٹا۔ ترش۔
اَمَمْتَا ۔ (اَنفی کا) بے محبتی۔ بے غرضی۔ بے پروائی۔
اَمَنُشْیَتَا ۔ (اَنفی کا) بے مروتی۔ بدخلقی۔ صفات انسانی سے عاری ہونا۔
اَمَنُشْیَہ ۔ (اَنفی کا) بداخلاق۔ بے مروت۔ نامرد۔ بزدل۔
اَمَنْگَلْ ۔ (اَنفی کا) نامبارک۔ بدشگون۔ بُرا۔ مُضر۔ نحس۔ منحوس۔ بدفال۔
اَمَنُوجْ ۔ (اَنفی کا) بدشکل۔ زشت رو۔
اَمَنُوبِیْتْ ۔ (اَنفی کا) ناپسند کیا ہوا۔ غیر منظور۔
اَمَنُوہَرْ ۔ (اَنفی کا) ناپسند۔ ناگوار۔ ناموافق۔ غیر مسرت بخش۔ مکروہ۔ کریہہ۔
اَمَنُویُوگْ ۔ (اَنفی کا) عدم توجہی۔ تغافل۔
اَمُورْتْ ۔ }
اَمُورْتِ ۔ } (اَنفی کا) بے جسم۔ بے صورت۔ بے ہئیت معدوم
اَمُوگھْ ۔ (اَنفی کا) جو بیکار نہ ہو۔ بکار آمد۔ سچا۔ بے خطا۔
اَمُولْ ۔ (اَنفی کا) بے بنیاد جس کی جڑ نہ ہو۔ بے اصل۔
اَمُولْ ۔ (اَنفی کا) لاقیمت۔ بے بہا۔ بیش بہا۔ انوکھا۔
اَمُولَکْ ۔ (اَنفی کا) بے جڑ۔ بے بنیاد۔
اَمُولْیَہ ۔ (اَنفی کا) بے قیمت۔ نہایت قیمتی۔ لاثانی۔ عمدہ۔ اعلیٰ

اَگھَتِیْ ۔ دان۔ خیرات۔ تیاگ۔ ترک۔ آفت۔ بیماری۔
اَگھَسْ ۔ پاپ۔ گناہ۔ ترک مذہب۔ قصور۔ رنج۔
اِمِیْ ۔ ایسے۔ اس طرح سے۔
اَمِیْ ۔ }
اَمِیَہ ۔ } امرت۔ آب حیات۔
اَمِیدْھیَہ ۔ (اَنفی کا) ناپاک۔ غلیظ۔ فضلہ۔ چرگین۔ براز
اَمِیدْھَا ۔ (اَنفی کا) غبی۔ احمق۔ نادان۔
اُمِیْشْ ۔ (اُما۔ پاربتی۔ ایْش شوہر) یعنی مہادیوجی کا لقب۔
اَنّْ ۔ بھوجن۔ کھانا۔ غذا۔ خوراک۔ خورش۔ اناج۔ غلہ۔ آزوقہ۔ بخصوصاً پکے ہوئے چانول۔
اَنْ ۔ نہیں۔ نہ۔ بے۔ بنا۔ بغیر۔ دوسرا۔ اجنبی۔ ایک لاحقہ جو دوسرے لفظ کے ساتھ مل کر نفی کا فائدہ دیتا ہے۔ جیسے (اَنْ اَرتھْ) وغیرہ۔ واضح ہو کہ جس لفظ کا پہلا حرف (اَ) سے لیکر سولہ حروف تہجی تک ہوں۔ اُس کے پہلے (اَ) نہیں آتا بلکہ (اَ) کو (اَنْ) کیساتھ بدلا جاتا ہے۔ جیسے (اَرتھْ) (اَنْ اَرتھْ) وغیرہ۔ مگر ہندی میں دینجن کے پہلے بھی (اَنْ) آتا ہے۔ جیسے (اَنْ دیکھا) وغیرہ۔
اَنُ ۔ بعد۔ جزئی۔ ذرہ۔ دقیقہ۔ جوہر فرد۔ جز لایتجزیٰ۔
اَنِ ۔ اوزار کی دھار یا نوک۔
اِنْ ۔ سورج۔ آفتاب۔ طاقتور۔ راجہ۔ بادشاہ۔ مالک۔ ہست نامی ایک نچھتر۔
اَنْ اَبھِجّْنْ ۔ (اَنْ نفی کا) ناموافق۔ انجان۔ نادان۔
اَنْ اَبھِجّْنَتَا ۔ (اَنْ نفی کا) بیوقوفی۔ نادانی۔ حماقت۔
اَنْ اَبھِگیَہ ۔ (اَنْ نفی کا) انجان۔ احمق۔ مورکھ۔

اَمَتْ ۔ (اَنفی کا) لامذہب ۔ غیر خواہش ۔ موت ۔ ایک بیماری ۔
اَمَتْسَرْ ۔ (اَنفی کا) وہ جو کسی کے ساتھ عداوت نہ رکھتا ہو ۔
اَمِتْرَ ۔ (اَنفی کا) دشمن ۔ عدو ۔
اَمُتْرَ ۔ عقبیٰ
اَمِتْ ۔ (اَنفی کا) قائم ۔ برقرار ۔ جو مر نہ سکے ۔
اَمَرْ ۔ (اَنفی کا) غیر فانی یعنی جو کبھی نہ مرے ۔ زندۂ جاوید ۔ ابدی ۔ مجازاً دیوتا ۔ ایک سنسکرت لغت نویس کا نام
اَمَراوَتی ۔ اندر کے دار السلطنت کا نام بہشت ۔
اَمَرْیَدْ ۔ حیات جاودانی ۔ بقائے دایمی ۔
اَمَرْپَتی ۔ دیوتاؤں کا راجہ اندر ۔
اَمَرْپُرْ ۔ دیوتاؤں کا شہر یعنی امراوتی ۔ بہشت ۔
اَمْرِتْ ۔ (اَنفی کا) آب حیات ۔ آب بقا ۔ تریاق ۔ ہر وہ رقیق شئے جو خوشگوار اور شیریں ہو ۔ جام جو ایک میوہ ہے ۔ امرو ۔ مجازاً دودھ ۔ پانی ۔ دیوتا ۔
اَمْرِتْ بانی ۔ (دانی) خوش کلامی ۔ خوش گوئی ۔
اَمْرِتْ رَسا ۔ مجازاً انگور ۔
اَمْرِتْ کَرْ ۔ مجازاً چاند ۔ ماہ ۔
اَمَرْجَلْ ۔ (اَنفی کا) آب حیات ۔
اَمْرَسْ ۔ آم رس ۔ شیرۂ انبہ ۔
اَمَرْشْ ۔ غصّہ ۔ غضب ۔
اَمَرْشَنْ ۔ غضبناک ۔
اَمَرْشْیَہ ۔ (اَنفی کا) ناقابل برداشت ۔ ناقابل معافی ۔
اَمَرْلوک ۔ (اَنفی کا) عالم بقا ۔ بہشت ۔ آسمان ۔ دیوتاؤں کے رہنے کا مقام ۔

اَمَرْیادْ ۔ (اَنفی کا) بے ادبی ۔ بے عزتی ۔ نازیبائی ۔ تحقیر خفت ۔
اَمَرْیادا ۔ (اَنفی کا) بے طریقہ ۔ بے عزتی ۔ خفت ۔ ذلت ۔ اہانت ۔
اَمَرْیش ۔ دیوتاؤں کا راجہ اندر کا نام ۔
اَمَسْ ۔ شدت کی وہ گرمی جس میں ہوا مطلق نہ ہو ۔
اَمْسَلْ ۔ طاقتور ۔
اَمْشْ ۔ بھاگ ۔ حصّہ ۔ ٹکڑا ۔ بانٹ تقسیم ۔ الگ ۔ جُدا ۔ درجہ ۔ کندھا ۔ دوش ۔ دن ۔ روز ۔ دُنیا کا (۲۰۰۰) واں حصّہ ۔
اَمْشا مْشْ ۔ بھاگ کا بھاگ ۔ حصّہ در حصّہ ۔
اَمْشِتْ ۔ بانٹا ہوا ۔ حصّہ کیا ہوا ۔
اَمْشُجالْ ۔ کرنوں کا مجموعہ ۔
اَمْشُدَھَرْ ۔ سورج ۔ آفتاب ۔ آگ ۔ چاند ۔ چراغ ۔ دیوتا ۔ برہمہ ۔ صاحب قدرت ۔
اَمْشَکْ ۔ حصّہ ۔ بھاگ ۔ ٹکڑا ۔ حصّہ دار ۔ بانٹنے والا ۔ حصّہ کرنیوالا
اَمْشُکْ ۔ ریشمی کپڑا ۔ تسر ۔ ریشم ۔ کرنوں کا مجموعہ ۔
اَمْشُومالِنْ } سورج ۔ چاند ۔ آگ ۔ چراغ ۔ ایک راجہ کا نام ۔
اَمْشُومالی }
اَمْشُمانْ ۔ سورج ۔ چاند ۔ سورج بنسی ایک راجہ کا نام جو سمنج کا بیٹا اور سگر کا پوتا تھا ۔
اَمْشُو ۔ کرن ۔ شعاع ۔ روشنی ۔ رونق ۔ چمک ۔ سورج ۔
اَمْشُوجالْ ۔ کرنوں کا مجموعہ ۔
اَمْشُودَھَرْ ۔ کرن رکھنے والا یعنی سورج ۔ چاند ۔ آگ ۔ چراغ ۔ دیا ۔ دیوتا ۔ برہمہ ۔
اَمْشی ۔ بھاگی ۔ ساجھی ۔ حصّہ دار ۔ بانٹنے والا ۔ تقسیم کرنیوالا ۔
اَمُکْ ۔ وہ ۔ یہ ۔ کوئی ۔ فلاں ۔ فلاں شخص ۔ کوئی شخص ۔ اِس قسم کا ۔

اَمَانْ ۔ (اَنفی کا) بے عزت ۔ بے غرور۔
اَمَانَا ۔ گنجائش رکھنا۔
اَمَانُشْ ۔ (اَنفی کا) غیر انسانی ۔ قوت بشری سے باہر۔
اَمَانُشیہَ ۔ (اَنفی کا) ناقابل اعتبار ۔ ناقابل یقین ۔ ناقابل عزت۔ غیر محترم۔
اَمَانِی ۔ (اَنفی کا) یقین نہ کرنے والا ۔ بے پروا ۔ عاجز۔
اَمَانیہَ ۔ (اَنفی کا) ناقابل اعتبار ۔ ناقابل یقین۔
اَمَاوَٹ ۔ آمرس۔
اَمَاوَسْ ۔ / اَمَاوَاشیہَ ۔ / اَمَاوَیِسَا ۔ } بدی کی پندرھویں تاریخ جس میں چاند چھپا رہتا ہے۔
اَمَاہُو ۔ بڑی خوشی ۔ شادی مرگ۔
اَمَائے ۔ جسے بغض نہ ہو ۔ صاف دل۔
اَمَایَا ۔ سچائی ۔ دیانت داری۔
اَمْبْ ۔ آم کا درخت یا اُس کا پھل۔
اَمْبُ ۔ پانی ۔ آب۔
اَمْبَا ۔ ماں ۔ مادر ۔ دیبی ۔ دُرگا ۔ بھگوتی ۔ پاربتی۔
اَمْبَاسَا ۔ مٹھی بھر گھانس یا غلہ ۔ قدیم ۔ کہنہ۔
اَمْبَالِکَا ۔ ماں ۔ مادر ۔ راجہ پانڈو کی والدہ کا نام۔
اَمْبَتْ ۔ کھٹا ۔ ترش۔
اَمْبُجْ ۔ / اَمْبُوجَنمَہ ۔ } کنول ۔ نیلوفر ۔ چاند۔
اَمْبُدَہ ۔ / اَمْبُدھِی ۔ } سمندر ۔ دریا ۔ بحر۔
اَمْبَرْ ۔ آسمان ۔ کپڑا ۔ پوشاک ۔ چادر ۔ ابر ۔ بادل ۔ کپاس۔
ایک خوشبودار چیز۔
اَمْبَرَائی ۔ اَمرائی۔
اَمْبَرِیشْ ۔ پہاڑ ۔ سورج ۔ فکر ۔ تردد ۔ لڑائی ۔ شیوجی کا لقب۔ گیارہ سال کے اندر کا لڑکا ۔ ایک دوزخ کا نام۔ سورج بنسی ایک راجہ کا نام۔
اَمْبَشْٹھ ۔ وہ شخص جسکا باپ برہمن اور ماں ویش ہو اور وہ پیشہ طبابت کرتا ہو۔
اَمْبَک ۔ آنکھ ۔ چشم ۔ باپ ۔ پدر ۔ تانبا ۔ تیر۔
اَمْبِکَا ۔ ماں ۔ مادر ۔ دیبی ۔ پاربتی ۔ راجہ دھرتراشٹر کی والدہ کا نام۔
اَمْبَل ۔ آنول۔
اَمْبُو ۔ پانی ۔ آب۔
اَمْبُوا ۔ آم ۔ انبہ۔
اَمْبُواہَ ۔ بادل ۔ ابر ۔ سحاب۔
اَمْبُوجَاکْش ۔ کنول کے مماثل آنکھ والا ۔ مجازاً وشنو۔
اَمْبُوکَنْ ۔ پانی کا قطرہ ۔ اوس ۔ شبنم۔
اَمْبَھَسْ ۔ پانی ۔ آب۔
اَمْبھُوجْ ۔ آبی یعنی کنول ۔ نیلوفر۔
اَمْبھُوْ ۔ بادل ۔ ابر ۔ سحاب۔
اَمْبھُودَھر ۔ بادل ۔ ابر ۔ میغ۔
اَمْبھُودھِی ۔ سمندر ۔ دریا ۔ بحر۔
اَمْبھُوناتھ ۔ سمندر ۔ دریا ۔ بحر۔
اَمْبھُوندھِی ۔ سمندر ۔ دریا ۔ بحر۔
اَمْبِیا ۔ چھوٹا اور کچا آم۔
اَمِتْ ۔ (اَنفی کا) بے حساب ۔ بے اندازہ ۔ بے حد ۔ بے پایان۔

اُلنگھن۔ پار ہو جانا۔ حد سے تجاوز کرنا۔ نہ ماننا۔ عدول حکمی کرنا۔ کسی رواج یا قانون کو توڑنا۔ لانگھنا۔ پھاندنا۔

اُلّی۔ چوکھٹ کے بازو کی لکڑی۔

اُلوبھ۔ (اُنفی کا) بے طمع۔ بشاش۔

اُلوپ۔ (اُنفی کا) چھپا ہوا۔ پوشیدہ۔ مخفی۔ غائب۔

اُلوپ اَنجن۔ ایک قسم کا انجن جس کے لگانے سے لگانیوالا دوسروں کی نظر سے غائب ہو جاتا ہے۔

اُلوپنا۔ خود کو پوشیدہ کرنا۔ چھپانا۔ مخفی کرنا۔

اُلوٹا۔ اوٹ۔ آڑ۔

اُلوتم۔ داماد۔

اُلوک۔ اُلو۔ بوم۔

اُلوکِک۔ (اُنفی کا) انوکھا۔ جو کبھی دیکھا نہ گیا ہو یعنی نادر۔ جو رائج نہ ہو۔ عجیب۔ غیر معروف۔ مافوق الفطرۃ۔ دوسری دنیا کا۔

اُلوکن۔ (اُنفی کا) پوشیدہ ہونا۔ نظر نہ آنا۔

اُلوکھل۔ اوکھلی۔ ہاون۔

اُلول۔ تلاطم امواج۔

اُلول۔ بازی۔ شوخی۔ قائم۔ پائدار۔

اُلولا۔ (اُنفی کا) ناسمجھ۔ بےعقل۔ برقرار۔ بے حرکت۔

اُلول کلول۔ شوخی و تیزی۔ واضح ہو کہ یہ لفظ عام طور پر گھوڑے کی نسبت مستعمل ہوتا ہے۔

اُلوَن۔ (اُنفی کا) بے نمک۔ بے مزہ۔ پھیکا۔

اُلونا۔ (اُنفی کا) بے نمک۔ بے مزہ۔ پھیکا۔

اُلوئیلا۔ (اُنبیلا) چھیل چھبیلا۔

اُلّہ۔ اُلو۔ گنوار۔ اُجڑ۔ مورکھ۔

اَلہانا۔ خوشی منانا۔

اُلہنا۔ شکایت۔ عیب۔ نقص۔ پکار۔

اَلہیا۔ آلہا گانے والا۔

اَلی۔ بھونرا۔ بچھو۔ کوئل۔ کوّا۔ شراب۔ سیندھی۔ مجازاً معشوقہ سکھی۔ سہیلی۔

اَلیا یا لیا۔ قربانی۔ گھانس کے وہ فتیلے جن کو دیوالی کی عید کے روز سلگا کر جشن مناتے ہیں۔

اُلیچنا۔ پانی چھڑکنا۔

الیش۔ مچھلی۔ نیولے کی قسم کا ایک گوشت خوار جانور۔

اَلیک۔ ہر وہ چیز جو ناخوش کن اور غیر مطبوع ہو۔ جھوٹ۔ بے نتیجہ۔

اُلّیکھ۔ کہنا۔ بولنا۔ گفتگو۔ خط۔ نامہ۔ تعریف۔ ایک صنعت شعری۔

اَلین۔ ناجائز۔ حرام۔

اَلیانی۔ بھنوری۔

اَلیہا۔ جھوٹ۔ دروغ۔ کذب۔

اُم۔ کلمۂ استفہام۔

اِم۔ اس قدر۔ اتنا۔ ایسا۔

اُما۔ روشنی۔ نور۔ جلال۔ شہرت۔ نیکنامی۔ تسکین۔ رات۔ ہلدی۔ پاربتی کا لقب۔

اَما۔ ماں۔ مادر۔

اُماپتی۔ (اُما) پاروتی۔ (پتی) شوہر یعنی شیوجی کا لقب۔

اماتیہ۔ دیوان۔ وزیر۔ مشیر۔

اَمار۔ انبار۔ ڈھیر۔

اُماسُت۔ (اُما یعنی پاربتی۔ سُت یعنی فرزند) کارتی کیہ اور گنیش جی۔

اُلپ مُولیہ ۔ کم قیمت ۔ ارزاں ۔

اُلتھا ۔ ترجمہ ۔ اعادہ ۔

اُلچنا ۔ کسی چیز سے پانی گرنا ۔

اَلچھن ۔ (اَنفی کا) بد علامت ۔ اخلاق بد ۔

اَلَر ۔ (اَنفی کا) ناتجربہ کار ۔ غیر تعلیم یافتہ ۔

اَلس ۔ } دیری سُستی ۔ کاہلی ۔ نیند ۔ غنودگی ۔
آلس ۔ }

اَلسانا ۔ سُست ہونا ۔ کاہل ہونا ۔ تھکنا ۔ اونگھنا ۔

اَلسّتی ۔ سُستی ۔ کاہلی ۔

اَلسٹ ۔ }
اَلساٹا ۔ } سُستی ۔ کاہلی ۔ افسردگی ۔
اَلسٹی ۔ }

اَلک ۔ گھنگھر والے بال ۔ کاکل ۔ زلف ۔ گیسو ۔

اُلکا ۔ وہ ستارہ جو رات کو ٹوٹتا ہے ۔ شہاب ثاقب ۔ چنگاری ۔ آتشپارہ ۔ شعلۂ نار ۔

اَلکا ۔ دس سال کی عمر والی لڑکی ۔ کُبیر کا شہر ۔

اُلکاپات ۔ بجلی یا تاروں کا گرنا ۔

اُلکاوَل ۔ } زلفوں کی قطار ۔ گھنگھر والے بال ۔
اُلکاولی ۔ }

اَلکش ۔ (اَنفی کا) غائب ۔ پوشیدہ ۔ نادیدہ ۔ فقرا کا ایک قسم کا سلام ۔

اَلکشَن ۔ (اَنفی کا) خراب گُن ۔ بُرے علامات ۔

اَلکشنی ۔ (اَنفی کا) بدقسمت ۔ بدبخت ۔ بدنصیب ۔ منحوس ۔ کنگال ۔ مفلس ۔

اَلکشیہ ۔ (اَنفی کا) جو دیکھنے میں نہ آئے ۔

اَلکھ ۔ (اَنفی کا) بے نشان ۔ غائب ۔ پوشیدہ ۔ مخفی ۔ جو نظر نہ آئے ۔ جس کی حقیقت سمجھ میں نہ آسکے ۔ فقرا کا ایک قسم کا سلام ۔ خداوند تعالیٰ ۔

اَلکھ پُرش ۔ وجودِ غیر مرئی ۔ نادیدہ خدا ۔

اَلکھ دھاری ۔ ایک قسم کے فقیر جو خالقِ مطلق کے سوا دوسرے کسی کو نہیں مانتے ۔

اَلکھ نامی ۔ شیومت کا فقیر ۔

اَلگا ۔ علیحدہ ۔ جُدا ۔ غیر مقید ۔ واضح ۔ کشادہ ۔ آزاد ۔ معلق ۔ نعلین یعنی کھڑاویں ۔

اَلگائی ۔ } الگ ۔ چُپ ۔
اَرگائی ۔ }

اُلنگ ۔ کودنا ۔ جست کرنا ۔

اَلگنا ۔ جُدا ہونا ۔ علیحدہ ہونا ۔

اُلگنا ۔ اوندھا ہونا ۔ ایکو کرنا ۔

اَلَم ۔ پورا ۔ سب ۔ بہت ۔ بس ۔ کافی ۔ کثرت ۔ قابل ۔ برابر ۔ بھیڑ ۔ بے فائدہ ۔ فقط ۔

اُلمک ۔ جلتی لکڑی ۔ کوئلہ ۔ زغال ۔

اَلنکار ۔ آرائش و زیبائش ۔ زیور اور لباس سے زیب و زینت دینا ۔ صنائع بدائع شعری ۔

اَلنکرت ۔ زیور اور لباس سے آراستہ کیا گیا ۔ سنوارا ہوا ۔ بنایا ہوا ۔ پیراستہ ۔ مزین ۔ مرصع ۔ رنگین ۔

اُلنگ ۔ ننگا ۔ برہنہ ۔

اَلنگ ۔ طرف ۔ جانب ۔ پار ۔

اُلنگھن ۔ پھاند ۔ جست ۔ کود ۔

اُلنگھک ۔ تجاوز کرنے والا ۔ عدول حکمی کرنے والا ۔ قصوروار ۔

مذہب۔ ایک فرقہ کا نام جو انسان کا گوشت اور بول و براز وغیرہ بھی کھاتا ہے۔
اَگھور پَنتھ۔ شیوجی کے مذہب کی ایک شاخ جس کے صاحب طریق کو ہر ناجائز چیز کا کھانا جائز ہے۔ (دیکھو اگھور)
اَگھور پنتھی۔ } اگھور پنتھ والا
اَگھوری۔ }
اَگھوش۔ (اَنفی کا) بے آواز۔ کم آواز والا۔
اَگیا۔ (اَنفی کا) انجان۔ بے سمجھ۔
اَگیا بیتال۔ غول بیابانی جو رات کے وقت مسافروں کو بھٹکانے کے لئے اپنے منہ سے شعلے نکالتے ہیں۔
اَگیات۔ (اَنفی کا) انجان۔ نہ جانا ہوا۔ نامعلوم۔ غیر مشہور۔ مورکھ۔ نادان۔ ناتجربہ کار۔
اَگیات واس۔ (اَنفی کا) پوشیدہ طور پر رہنا۔ چھپکر رہنا۔
اَگیاری۔ دھوپدان جسے دیول کے سامنے رکھکر عود۔ لوبان وغیرہ جلاتے ہیں۔
اَگیان۔ (اَنفی کا) انجان۔ نادان۔ بے عقل۔ جاہل۔ نادانی نادانستگی۔ بیوقوفی۔ لاعلمی۔ جہل۔ حماقت۔
اَگیانا۔ برتنوں کو پاک و صاف کرنے کے لئے آگ پر تپانا۔
اَگیان پن۔ (اَنفی کا) بے وقوفی۔ نادانی۔ حماقت۔ جہل۔
اَگیانتا۔ (اَنفی کا) نادانی۔ بے عقلی۔ نافہمی۔ جہالت۔
اَگیانی۔ (اَنفی کا) ناسمجھ۔ نادان۔ جاہل۔ وہ شخص جسے برہم کا گیان نہ ہو۔
اَگیندر۔ کوہ ہمالیہ۔
اَگیہ۔ (اَنفی کا) نہ جاننے والا۔ بے وقوف۔ ناسمجھ۔ انجان
اَگیہتا۔ (اَنفی کا) نادانی۔ بیوقوفی۔ احمقی۔

اَگیّیہ۔ (اَنفی کا) جو جانا نہ جائے۔ جو سمجھ میں نہ آئے۔
اَل۔ زیور۔ تشفی۔ بیکار۔
اَل۔ شہد کی سیاہ رنگ مکھی۔ بچھو۔ کویل۔ کوّا۔ شراب۔
اَلاپ۔ بولنا۔ کہنا۔ گانا۔ آواز کا اُتار چڑھاؤ۔
اَلاپنا۔ گانے کے قبل مختلف راگوں کا سُر ملانا۔
اُلاس۔ خوشی۔ مسرت۔ اُچھل کود۔ باب۔ فصل۔
اُلاٹنا۔ اُلٹ دینا۔ اوندھا کرنا۔
اَل بَل۔ گھمنڈ۔ قربان۔ قوت عظمیٰ۔
اَلبھیہ۔ (اَنفی کا) جو مل نہ سکے۔ نایاب۔
اَلبیلا۔ بانکا چھیل چھبیلا۔
اَلبیلی۔ بانکی عورت۔ مست عورت۔
اَلپ۔ تھوڑا۔ کم۔ کچھ۔ چھوٹا۔ ادنیٰ۔ ذرا سا۔ تھوڑا سا۔ نیچ
اَلپ آہار۔ } غذائے قلیل۔ پرہیز۔
اَلپاہار۔ }
اَلپ آہاری۔ کم خور۔ پرہیزگار۔
اَلپ آیو۔ عمر چند روزہ۔ قلیل الحیات۔
اَلپ بُدھی۔ کم عقل۔ نادان۔ بیوقوف۔
اَلپ بَل۔ کمزور۔ ناتواں۔ ضعیف۔
اَلپ پرَبھاؤ۔ کم ظرف۔ بے قدر۔ حقیر۔ ادنیٰ۔
اَلپ پرمان۔ قلیل مقدار۔ کم وزن۔ ناقابل اعتبار۔
اَلپتا۔ کمی۔ خوردی۔ باریکی۔ ناچیزی۔
اَلپ شکتی۔ کم قوتی۔ کم طاقتی۔ کم زوری۔ کم قدرتی۔
اَلپگیتا۔ تھوڑا علم۔
اَلپگیہ۔ تھوڑا جاننے والا۔ کم واقف۔ نادان جاہل۔
اَلپ ماتر۔ ایک ذرا سا۔ صرف تھوڑا سا۔

اَگنی مُکھی۔ بھلاواں۔

اَگنی ہوتر۔ وہ جگہ جو بید کے منتروں سے آگ میں تادم مرگ صبح اور شام گھی وغیرہ ڈالتے ہوئے آگ قائم رکھتے ہیں۔

اَگنی ہوتری۔ وہ جو روزانہ ہون کرے اور اس کی آگ بجھنے نہ دے۔ ہوم کرنے والا۔

اَگنی ہوم۔ آگ کی قربانی۔

اَگنی یَنتر۔ مجازاً بندوق۔ توپ۔

اَگنیا ستر۔ تیر آتش فشاں۔

اَگنیہ۔ (انفی کا) ناقابل شمار۔ بے شمار۔ بیکار۔

اَگنیہ گری۔ کوہ آتش فشاں۔ جوالا مکھی۔

اَگوا۔ آگے چلنے والا۔ راستہ بتلانے والا۔ رہنما۔ پیشوا۔ ہادی۔ قاصد۔ سردار۔

اَگواڑا۔ آگا۔ اگلا حصہ۔ اوپر کا حصہ۔ دالان۔ صحن۔ انگنائی۔ مقدم۔

اَگواڑی۔ پیشتر۔

اَگوانی۔ رہبر۔ رہنما۔ پیشوا۔ استقبال۔

اَگوائی۔ رہبری۔ رہنمائی۔ سرداری۔ پیشوائی۔ پیش روی کا ایک عہدہ۔

اَگوتر۔ (انفی کا) دوسرے خاندان کا۔ غیر فرقہ کا۔

اَگوتری۔ (انفی کا) دوسرے خاندان یا فرقہ کا۔

اَگوچر۔ (انفی کا) جو نظر نہ آئے۔ سمجھ سے باہر۔ نامعلوم غائب۔ مخفی۔ غیر ظاہر۔ نادیدہ۔ غیر محسوس۔

اَگورا۔ تاکنے والا۔ رکھوالی کرنے والا۔ دیکھنے والا۔ چوکسی کرنے والا۔

اَگورنا۔ تاکنا۔ رکھوالی کرنا۔ چوکسی کرنا۔

اَگوڑھ۔ (انفی کا) جو پوشیدہ نہ ہو۔ ظاہر۔ برملا۔ صاف۔ آسان۔ سہل۔

اَگوانی۔ ملاقات کے لئے آگے جانا۔ استقبال کرنا۔ پیشوائی کرنا۔

اَگھ۔ پاپ۔ گناہ۔ عذاب۔ جرم۔ قصور۔ چوک۔ دکھ۔ بدی۔ شرارت۔ ناانصافی۔ آفت۔

اَگھات۔ چوٹ۔ مار۔ ضرب۔

اَگھاٹ۔ (انفی کا) وہ زمین جو دوامی طور پر قبض وتصرف میں ہو مگر بیع یا منتقل نہ کی جاسکتی ہو۔

اُگھاڑنا۔ کھولنا۔ کشادہ کرنا۔ اُکھاڑنا۔

اَگھاسُر۔ ایک راچھس کا نام جسے کنس نے سری کرشن جی کے مارنے کیلئے بھیجا تھا۔

اَگھانا۔ پیٹ بھر کر کھانا۔

اَگھائی۔ پیٹ بھر جانا۔ سیر ہونا۔ اطمینان۔ تشفی۔

اَگھٹت (انفی کا) اَن ہونی۔ ناشدنی۔ غیر ممکن۔

اُگھرنا۔ کشادہ ہونا۔

اَگھ مرشن۔ گناہوں کا مٹانے والا۔ سندھیا میں پڑھنے کے تین منتروں اور ان کے رشی کے نام۔

اَگھی۔ گنہ گار۔ قصوروار۔ پاپی۔

اَگھن۔ / اَگرہاین۔ فصلی سال کا آٹھواں مہینہ۔ مارگسر۔ مرگسر۔

اَگھ ناشک۔ گناہ کا ناش (برباد) کرنے والا۔

اَگھنی۔ اگھن مہینے کی پیداوار۔ فصل خریف کی پیداوار۔

اَگھنیا۔ گائے۔ مادہ گاؤ۔

اَگھوان۔ پاپی۔ گنہ گار۔

اَگھور۔ ڈراونا۔ ہولناک۔ خوفناک۔ شیوجی کا ایک

اَگْرِیَہ ۔ بڑا بھائی۔
اَگَستْ ۔ } ایک درخت کا نام۔ ایک رشی کا نام۔ ایک
اَگَستِیَہ ۔ } فرشتہ کا نام۔ ستارہ سہیل یمن۔
اَگَل ۔ آگے۔ سامنے۔ روبرو۔
اَگَم ۔ } (اَنفی کا) ناقابل فہم۔ ناقابل گزر۔ ناقابل حصول۔
اَگَمیَہ ۔ } سمجھ سے باہر۔ ہونے والی بات۔ شدنی۔ گہرا۔
عمیق۔ بے حد۔ پہاڑ۔ درخت۔
اَگَم بَاتْ ۔ پیشین گوئی۔
اَگَم بِدْیَا ۔ دیکھو (اَگَم وِدْیَا)
اَگَم شَاسْتَر ۔ (اَنفی کا) وہ شاستر جس میں علم غیب کا بیان ہو۔
علم باطنی۔ علم نجوم۔
اَگَمَن ۔ آنا۔ پہنچنا۔ نمودار ہونا۔
اَگَم وَانی ۔ (بانی) فال کھولنا۔ پیشین گوئی۔
اَگَم وِدْیَا ۔ (بدیا) فال گوئی۔ نجوم۔ رمل۔
اَگَم وَکْتَا ۔ پیشین گوئی کرنے والا۔ فال گو۔ رمّال۔
اَگَمیَا ۔ (اَنفی کا) جانے کے ناقابل۔ وہ عورت جو
ہم بستری کے قابل نہو۔
اَگَمیَہ ۔ (اَنفی کا) دشوار گزار۔ ناقابل عبور۔ ناممکن الحصول۔
گہرا۔ عمیق۔
اَگَن ۔ سادھو یا گوسائیوں کی جماعت۔
اَگُن ۔ (اَنفی کا) بے گُن۔ بے ہنر۔ بے وقوف۔ نالائق۔
احمق۔ نادان۔ کنایہ ہے خداوند تعالیٰ سے۔
اَگَنیت ۔ (اَنفی کا) اَن گنت۔ بے شمار۔ بے حساب۔
لاتعداد۔ بے انتہا۔ بہت۔
اَگْنِک ۔ بھونرا۔ زنبور۔

اَگْنِی ۔ آگ۔ آتش۔ بھوکھ۔ ایک درخت۔ ایک پران۔
فرشتۂ آتش۔ جنوب اور مشرق کا درمیانی گوشہ۔
اَگْنِی اُتْپَاتْ ۔ آگ لگنا۔ آسمان سے آگ برسنا۔ اُلکا۔
اَگْنِیَاسْتْر ۔ وہ اوزار جس سے آگ برسے۔ توپ۔ بندوق۔
اَگْنِی بَان ۔ تیر آتش فشاں۔
اَگْنِی بَاو ۔ مرض آتشک۔ گھوڑوں کی ایک بیماری۔
اَگْنِی پَاتْر ۔ آگ رکھنے کا برتن یعنی آتشدان۔ انگیٹھی۔ مجمر۔
اَگْنِی پُرَان ۔ اٹھارہ پرانوں میں سے ایک پران کا نام۔
اَگْنِی پَرَسْتَر ۔ وہ پتھر جس سے آگ نکلے۔ سنگ چقماق۔
اَگْنِی پُوجَکْ ۔ آگ کی پرستش کرنے والا۔ آتش پرست۔
مجوس۔ گبر۔
اَگْنِی جْوَالَا ۔ آگ کی لپٹ۔ شعلۂ نار۔ آنولے کا درخت۔
اَگْنِی جیوتی ۔ روشنی آگ۔ جلال۔
اَگْنِی چُورَن ۔ بارود۔ گن پوڈر۔
اَگْنِی دِیپَکْ ۔ قوت ہاضمہ کو بڑھانے والی دوا۔
اَگْنِی سَمْسْکَار } 
اَگْنِی کَرَم ۔ } داغ دینا۔ جلانا۔ مردے کو نذر آتش کرنا۔
اَگْنِی کِرِیَا ۔ }
اَگْنِی شَالَا ۔ وہ گھر جس میں اگنی ہوتریا ہوم کرنیکی آگ رکھی گئی ہو۔
اَگْنِی کِرِیَا ۔ دیکھو (اَگْنِی سَمْسْکَار)۔
اَگْنِی کِرِیْڈَا ۔ آتشبازی۔
اَگْنِی کَن ۔ آگ کی چنگاری۔ اخگر۔ نائرہ۔
اَگْنِی کُنڈ ۔ آگ کی پرستش کرنے کا حوض۔
اَگْنِی کُون ۔ مشرق اور جنوب کا درمیانی گوشہ۔
اَگْنِی مَانْدِیَہ ۔ بدہضمی۔

اُگَتْ ۔ (اَنفی کا) موجودہ حال۔
اُگَتِ ۔ (اَنفی کا) بے عزت کیا گیا۔ مرگ بے ہنگام۔ وہ جس کے مرنے کے بعد کریا کرم نہ کئے گئے ہوں۔
اُگَتْ ۔ بالیدگی۔ نشو نما۔
اُگْتِیک ۔ مجبوراً منظور کرنا۔
اُگَتِیِ ۔ (اَنفی کا) بدقسمتی۔ بے سہارا۔ جس کا کوئی معاون نہ ہو۔ بے عزت۔ ذلیل۔ خوار۔ بے آبرو۔ سختی۔ ذلت۔ بے وقت کی موت۔ دوزخ۔ وہ شخص جس کے مرنے کے بعد تجہیز و تکفین کے رسومات ادا نہ کئے گئے ہوں۔
اُگَتْیَا ۔ (اَنفی کا) ناچاری سے۔ بحالت مجبوری۔
اُگَدْ ۔ دوا۔ بے مرض۔ صحت۔ آرام۔ گونگا۔
اُگَدْ کَارْ ۔ حکیم۔ طبیب۔
اُگْرْ ۔ آگے۔ پہلا۔ پہلے۔ اگلا۔ آگا۔ آگے کا حصہ۔ نوک۔ سرا۔ ابتدا۔ عمدہ۔ اعلیٰ۔ بڑا۔ کلاں۔ افسر۔ اگوا۔ پیشوا۔ درخت کی چوٹی۔
اُگْرْ ۔ ایک خوشبودار لکڑی۔
اُگْرْ ۔ غصہ۔ اشتعال طبع کے کلام یا اشارے۔ سخت۔ خوفناک۔ ڈراؤنا۔ مہادیوجی کا لقب۔
اُگْرَاسْ ۔ پہلا لقمہ۔ پہلا نوالہ۔
اُگْرَاہْیَہ ۔ (اَنفی کا) جو لینے کے قابل نہ ہو۔ شیوجی کا پس خوردہ جو قابل استعمال نہیں ہوتا ہے۔ بیکار۔ بے نتیجہ۔
اُگْرْ بھَاگْ ۔ کسی چیز کا پہلا یا خاص حصہ۔ حصہ کلاں۔
اُگْرْ پَشْچَاتْ ۔ آگے پیچھے۔ آگا پیچھا۔
اُگْرْتَا ۔ سختی۔ تیزی۔

اُگْرْتَسَرْ ۔ اگوا۔ آگے چلنے والا۔
اُگْرْتَہ ۔ آگے۔ سامنے۔
اُگْرْجْ ۔ (ضد اَنُجْ) بڑا بھائی۔ مجازاً برہمن۔ اعلیٰ۔
اُگْرْجَا ۔ بڑی بہن۔
اُگْرْجَنْمْ ۔ مجازاً برہمن۔
اُگْرْجَنْمَا ۔ برادر کلاں۔ برہمن۔ برہما۔
اُگْرْجَنْمَنْ ۔ مجازاً برہمن۔
اُگْرْدُوتْ ۔ نقیب۔
اُگْرْسَارْ ۔ پہلا۔ رہنما۔ پیشوا۔ سردار۔
اُگْرْسَرْ ۔ } آگے چلنے والا۔ اگوا۔ پیشرو۔ ابتدا کرنے والا۔
اُگْرْسَیْسَرْ ۔ } سردار۔ افسر۔ مالک۔ مخبر۔ قاصد۔ نقیب۔
اُگْرْشُوچْ ۔ عاقبت اندیش۔ دوراندیش۔
اُگْرْگَامِی ۔ سب سے آگے چلنے والا۔ پیشرو۔ اگوا۔ سردار۔ افسر۔ نقیب۔ پیشوا۔ رہنما۔ رہبر۔
اُگْرْگْرَاسْ ۔ پہلا نوالہ۔
اُگْرْگَنْیَہ ۔ پہلے گننے کے قابل۔ مالک۔ افسر۔ بزرگ۔ بڑا۔
اُگْرِمْ ۔ آگے آنے والا۔ اگاؤ۔ پیشگی۔
اُگْرَمْ ۔ گناہ۔ کاربد۔
اُگْرْمِی ۔ گنہگار۔ شریر۔ بدکار۔
اُگْرْنِی ۔ پرورش کرنے والا۔ سماج کا افسر۔ میر مجلس۔
اُگْرْوَالْ ۔ ایک قوم جو مہاجنوں کا پیشہ کرتی ہے۔
اُگْرْوَالَا ۔ دیکھو (اُگْرْوَالْ)
اُگْرَہْ ۔ کسوف و خسوف کے بعد چاند اور سورج کا منور ہوجانا۔
اُگْرْہَارْ ۔ وہ گاؤں یا زمین جو برہمن یا دیوتا کے نام وقف ہو۔
اُگْرْہَنْ ۔ اگہن یعنی مارگسر ماس۔

اَکلُبِن - (اَنفی کا) سچاہٹ - سچ - صحیح -
اَکلمَش - (اَنفی کا) بے عیب - بے قصور - بے گناہ -
اَکلَنَک - (اَنفی کا) بے عیب - بے قصور - بے داغ - صاف - پاک
اَکلَنی - (اَنفی کا) کمینہ اور بد ذات عورت - ادنٰی خاندان کی عورت -
اَکلیان - (اَنفی کا) نامبارک - نامیمون - ناپاک - بد - بُرا -
اَکُلین - (اَنفی کا) خراب خاندان والا - نیچ - کمینہ - بذات - لامذہب -
اَکمپ - (اَنفی کا) جو نہ ہلے - مضبوط - سخت - مستقل -
اَکمپن - (اَنفی کا) نہ کانپنے والا - مضبوط - سخت - راون کے ایک افسر فوج کا نام -
اَکنٹک - (اَنفی کا) بغیر کانٹوں کا - بلا کھٹکے کا - جس میں کوئی خرابی نہ ہو - جس کا کوئی دشمن نہ ہو - بے تکلیف - بے خطر - بے خرخشہ -
اَکنٹھا - لافانی - تیز -
اَکنٹھت - (اَنفی کا) تیز -
اَکنچن - (اَنفی کا) جس کے پاس پیسہ نہ ہو - مفلس - بے دولت
اَکنچنتا - (اَنفی کا) بے زری - مفلسی -
اَکوار - } گود - بغل -
اَنکوار - }
اَکوپار - سمندر - دریا - بحر - پتھر کی چٹان -
اَکوڑ - گھوس - رشوت -
اَکوڑی - رشوت لینے والا - مرتشی
اَکھات - چشمہ -
اَکھادیہ - (اَنفی کا) ناقابل خورش -
اَکھسنا - پھسلنا - گر پڑنا -

اَکھنڈ - گنوار - احمق - جنگلی - نالائق -
اَکھرب - اونچا - لمبا - بڑا -
اَکھرنا - نامناسب - معلوم نہ ہونا -
اَکھِل - (اَنفی کا) کُل - تمام - پورا - سالم - سب - سارا -
اُکھل - اوکھلی -
اَکھنڈ - (اَنفی کا) ناشکستہ - پورا - سارا - سالم - کامل - تمام - سب - مجازاً خداوند تعالیٰ -
اَکھنڈت - (اَنفی کا) ناشکستہ - غیر منقسم - پورا - سارا - تمام - مسلسل - صحیح -
اَکھنّہ - (اَنفی کا) بے غم - خوش - بشاش -
اَکھی - باقی - دایمی - ابدی - لازوال - نہ سڑنے والا -
اَکھیات - (اَنفی کا) غیر مشہور - نامعلوم - پوشیدہ - بدنام -
اَکیرتی - (اَنفی کا) بدنامی - ذلت - حقارت -
اَگ - (اَنفی کا) نہ چلنے والا - ساکن - غیر متحرک جیسے پہاڑ وغیرہ - سورج - سانپ - احمق -
اَگاتر - (اَنفی کا) بے جسم - غیر مجسم -
اَگادھ - (اَنفی کا) ناقابل بہبود - بے پایان - بے کنارہ - بہت ہی گہرا - اتھاہ - عمیق - ژرف - زیادہ بہت -
اَگار - گھر - خانہ - محل - ڈھیر - آگے - پہلے -
اَگاسی - پگڑی - دستار - برآمدہ - شہ نشین -
اَگاؤ - اگاڑی - آگے - پہلے - سامنے -
اُگاہنا - جمع کرنا - فراہم کرنا -
اُگاہی - وہ سودی قرضہ جو باقساط ادا کیا جاتا ہو -
اَگپت - (اَنفی کا) غیر پوشیدہ - ظاہر -
اَگپ - (اَنفی کا) بے شرم - بے حیا -

اَکش ۔ رتھ کی دُھری۔ چوسر کا پانسا۔ رو۔ گاڑی۔ راون کے ایک بیٹے کا نام۔ سولہ ماشہ۔ آٹھ تولہ۔ بھیڑا۔ نظر۔ بیوہار۔ روح۔ بھوسہ۔

اِکش ۔ دیکھنا۔ ملاقات۔

اَکشانش۔ عرض البلد یا طول البلد کے دائرہ کا تین سو ساٹھواں حصہ۔ لیا ٹی ٹیوڈ۔

اَکشت ۔ (اچھت) اَنفی کا۔ بِنا ٹوٹا۔ ناشکستہ۔ پورا۔ سالم۔ وہ جو مجروح نہ ہوا ہو۔ وہ ناشکستہ چانول جو پوجا کے کام میں آتے ہیں۔ دھان کا لاوا۔ کھیل۔

اَکش تارا۔ آنکھ کی پتلی۔ مردمک چشم۔

اَکشت یونی۔ وہ عورت جس نے اپنے شوہر سے تعلق زناشوئی نہ پیدا کیا ہو۔ باکرہ۔

اَکش وِرشک ۔ انصاف کرنے والا۔ پنچ۔ منصف۔

اَکشر ۔ (اچھر) حروف تہجی۔ نجات اُخروی۔ بہشت۔ آسمان۔ قدیم۔ دائم۔ برقرار۔ قائم۔ دھرم۔ عبادت۔ لافانی۔ وِشنو۔ برہما۔ شیو۔

اَکشر چنچو۔ لکھنے والا۔ محرر۔ کاتب۔

اَکشر مالا۔ سطر۔

اَکشر وِنیاس۔ تحریر۔

اَکشل ۔ (انفی کا) غیر صحت۔ بیماری۔ بد۔ بُرا۔

اَکشم ۔ (انفی کا) بے صبرا۔ بے وقوف۔ کمزور۔

اَکشنّ ۔ (انفی کا) ناشکستہ۔

اِکشو ۔ گنّا۔ نیشکر۔ اوکھ۔ ایکھ۔

اِکشواکو۔ سورج بنسی پہلا راجہ۔

اِکشواک ونسی۔ اکشواک راجہ کے خاندان کا۔ سورج بنسی۔ اجودھیا کا راجہ۔

اَکشوبھ۔ (انفی کا) بے خوف۔ مطمئن۔ تشفی۔ ہمت۔ بردباری۔ ہاتھی باندھنے کا کھونٹا۔

اَکشوٹ۔ اَخروٹ جو مشہور میوہ ہے۔

اِکشورس۔ کھانڈ۔ راب۔ شکر۔

اَکشوہنی۔ وہ فوج جرّار جس میں (٢١٨٧٠) رتھ۔ اسی قدر ہاتھی۔ (٦٥٦١٠) گھوڑے اور (١٠٩٣٥٠) پیدل ہوں۔

اَکشہ ۔ کھیلنے کا پانسہ۔ چوسر۔ جوا۔ دُھری یا کیل۔ ترازو کی ڈنڈی۔ بانٹ۔ معاملہ۔ آنکھ۔ سانپ۔ گاڑی۔ رتھ۔ رُودراکش۔ روح۔ راون کا بیٹا۔

اَکشہ مالا۔ رودراکش کا مالا۔ اَرُندھتی نام کا ایک ستارہ۔

اَکشہ وَتی ۔ جوا۔ قماربازی۔

اَکشہ ہین۔ اندھا۔ نابینا۔

اَکشے ۔ (انفی کا) جو فنا نہ ہو سکے۔ لایزال۔ دائم۔ قائم۔

اَکشی ۔ آنکھ۔ چشم۔ رودراکش۔ سانپ۔ گرڑ۔ روح۔

اَکشیپ۔ ممنوع۔ مسدود۔

اَکشیش۔ لیا ٹی ٹیوڈ۔

اَکشیو ۔ سمندر کا نمک۔ نمک دریا۔

اَکشے وَٹ۔ برگد کا وہ درخت جو پریاگ اور گیا میں ہے۔ کہتے ہیں کہ یہ درخت ہرگز خشک نہیں ہوتے۔

اَکشیہ ۔ (انفی کا) غیر فانی۔ اَمر۔

اَکل ۔ (انفی کا) غیر مجسم۔ تنہا۔ مجرد۔ خداوند تعالیٰ۔

اَکُل ۔ (انفی کا) بے مِلت۔ کم ذات۔ کمینہ۔ نگوڑا۔ نیچ۔

اَکلپت ۔ (انفی کا) اصلی۔ غیر مصنوعی۔ بے میل۔ سچا۔

اَکُپِت۔ (اَنفی کا) جس میں غصّہ نہ ہو۔
اَکْنْت۔ گیلا۔ بھیگا ہوا۔ لیپا ہوا۔
اُکْت۔ بولا ہوا۔ کہا ہوا۔ متذکرہ۔ مذکورہ۔
اُکْتِ۔ تدبیر۔ حکمت۔ ایجاد۔
اَکتو بھئے۔ (اَنفی کا) نڈر۔ بے خوف۔
اَکتھا۔ (اَنفی کا) بُری بات۔ خراب گفتگو۔
اَکتھ۔ | اَکتھیہ۔ | اَکتھنیہ۔ } (اَنفی کا) وہ بات جو کہنے کے قابل نہ ہو۔ ناگفتنی بیان سے باہر۔ قوت گویائی سے خارج جس کی تعریف نہ ہو سکے
اَکتہ۔ گیلا۔ بھیگا ہوا۔ لیپا ہوا۔ سیجا ہوا۔
اُکتِی۔ بات۔ گفتگو۔ زبان۔ بچن۔ کلام۔ دلیل۔ بول چال۔ قوت گویائی۔ بولنا۔ کہنا۔
اَکٹ۔ (اَنفی کا) مضبوط اور سخت چیز۔ کامل۔ پورا سالم۔
اِک ٹک۔ جما ہوا۔ مقررہ ٹکٹکی۔
اَکٹِل۔ (اَنفی کا) سیدھا۔ راست۔ بے مکر۔ بھولا۔
اَکچ۔ (اَنفی کا) بغیر بال والا یعنی گنجا۔
اِک چِت۔ یکدل۔ متفق۔
اَکچھ۔ (اَنفی کا) ننگا۔ برہنہ۔ تھکا ہوا۔ عیاش۔
اِک چھتر راج۔ شہنشاہی۔
اَکَر۔ (اَنفی کا) نہ کرنے کے قابل۔ جس کے ہاتھ نہوں۔ وہ جس کو مالگزاری معاف ہو۔ بیکار۔
اَکرا۔ مہنگا۔ گراں۔ بہت قیمتی۔ بڑھیا۔
اَکرال۔ (اَنفی کا) جو خوفناک نہو۔ خوبصورت۔
اَکرتا۔ (اَنفی کا) وہ جو فاعل نہ ہو۔
اَکرترم۔ (اَنفی کا) غیر مصنوعی۔ خود بخود پیدا شدہ۔ اصلی۔

اَکرتگیہ۔ | اَکرتگیتا۔ } (اَنفی کا) احسان فراموش۔ نیچ۔ کمینہ۔
اَکرترم۔ (اَنفی کا) اصلی حقیقی۔ طبعی۔ خالص۔
اَکرتویہ۔ (اَنفی کا) نہ کرنے کے قابل۔ ناموزوں کام۔
اَکرکش۔ (اَنفی کا) جو کھردرا نہو۔ نرم۔ ملائم۔
اَکرم۔ (اَنفی کا) کار بد۔ فعل بد۔ بُرائی۔ بدی۔ گناہ۔ قصور۔ خلاف دستور۔ ناجائز۔ بریت از افعال۔
اَکرما۔ (اَنفی کا) بیکار۔ نکما۔
اَکرمک۔ (اَنفی کا) بیکار۔ فعل لازم۔
اَکرمک۔ (اَنفی کا) کرم سے باہر۔ فعل لازم۔
اَکرمنیہ۔ (اَنفی کا) کام کرنے کے ناقابل۔ بیکار۔ نکما۔
اَکرمی۔ (اَنفی کا) بُرا فعل کرنے والا۔ بدکار۔ گنہگار۔ بداطوار۔
اَکرُن۔ (اَنفی کا) نامہربان سخت دل۔ ظالم۔ بے رحم۔
اَکرن | اَکرنیہ } (اَنفی کا) نہ کرنیکے قابل۔ فضول کام۔ بے سبب۔ بے ہتیار۔
اَکرن۔ بہرا۔ مجازاً سانپ۔
اَکرنی۔ (اَنفی کا) ناقابل تعمیل۔ ناموافق۔ ناشائستہ۔ ناسزاوار۔ ناموزوں۔ دعاے بد۔ عیب جوئی۔
اَکروٹ۔ اخروٹ جو مشہور میوہ ہے۔
اَکرور۔ (اَنفی کا) نرم دل۔ سلیم الطبع۔ سری کرشن جی کے دوست اور چچا کا نام جو سری کرشن چندر کو متھرا لے گیا تھا۔
اِکس۔ حسد۔ بغض۔ جلن۔ ڈاہ۔
اَکسمات۔ آپ سے آپ۔ بے سبب۔ اچانک۔ یکایک۔ ناگہانی۔ اتفاقاً۔ دفعتاً۔ اتفاقیہ۔ خود بخود۔ منجانب اللہ کسی امر کا ظہور میں آنا۔

